باب الایمان بالقدر

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اللّٰهَ اِذَا خَلَقَ الْعَبْدَ لِلْجَنَّةِ اسْتَعْمَلَهُ بِعَمَلِ

پس فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تحقیق اللہ جسوقت پیدا کرتا ہے بندہ کو واسطے جنت کے کام کرواتا ہے اسکو

اَهْلِ الْجَنَّةِ حَتّٰى يَمُوْتَ عَلٰى عَمَلٍ مِّنْ اَعْمَالِ اَهْلِ الْجَنَّةِ فَيُدْخِلَهُ بِهِ الْجَنَّةَ

بہشتیون کے سے یہانتک کہ مرتا ہے اوپر عمل کے عملون بہشتیون کے سے پس داخل کرتا ہے اسکو بسبب اسکی بہشت

وَاِذَا خَلَقَ الْعَبْدَ لِلنَّارِ اسْتَعْمَلَهُ بِعَمَلِ اَهْلِ النَّارِ حَتّٰى يَمُوْتَ عَلٰى عَمَلٍ مِّنْ

اور جسوقت کہ پیدا کرتا ہے بندیکو واسطے دوزخکے کرواتا ہی اس سے کام دوزخیونکے سے یہانتک کہ مرتا ہی اوپر عمل کے

اَعْمَالِ اَهْلِ النَّارِ فَيُدْخِلَهُ بِهِ النَّارَ رَوَاهُ مَالِكٌ وَالتِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ

عملون دوزخیون کے سے پس داخل کرتا ہے اسکو بسبب اسکے دوزخ مین روایت کی یہ مالک اور ترمذی اور ابوداؤد

وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَفِيْ يَدَيْهِ

اور روایت ہی عبداللہ بن عمرو سے کہا کہ نکلے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور بیچ ہاتھ انکے کے

كِتَابَانِ فَقَالَ اَتَدْرُوْنَ مَا هٰذَانِ الْكِتَابَانِ قُلْنَا لَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِلَّا

دو کتابین تہین پس فرمایا کیا جانتے ہو تم کیا ہین یہ دونو کتابین کہا ہمنے نہین اے رسول خدا کے لیکن

اَنْ تُخْبِرَنَا فَقَالَ لِلَّذِيْ فِيْ يَدِهِ الْيُمْنٰى هٰذَا كِتَابٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ فِيْهِ

یہ کہ خبر دو ہمکو پس فرمایا واسطے اسچیز کے کہ بیچ داہنے ہاتہ انکے کے تہی یہ ہے کتاب پروردگار عالمون کیطرف سے بیچ اسکے

اَسْمَاءُ اَهْلِ الْجَنَّةِ وَاَسْمَاءُ اٰبَائِهِمْ وَقَبَائِلِهِمْ ثُمَّ اُجْمِلَ عَلٰى اٰخِرِهِمْ فَلَا

نام بہشتیون کے اور نام باپون انکے کے اور قوم انکی کا پھر جمع کر دیا ہے آخر انکے کو پس نہ

يُزَادُ فِيْهِمْ وَلَا يُنْقَصُ مِنْهُمْ اَبَدًا ثُمَّ قَالَ لِلَّذِيْ فِيْ شِمَالِهِ هٰذَا كِتَابٌ

زیادہ کیے جاتے ہین بیچ انکے اور نہ کم کیے جاتے ہین انسے کبہی پہر فرمایا واسطے اس کتاب کے کہ بیچ بائین ہاتہہ انکے کی تہی

مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ فِيْهِ اَسْمَاءُ اَهْلِ النَّارِ وَاَسْمَاءُ اٰبَائِهِمْ وَقَبَائِلِهِمْ ثُمَّ

پروردگار عالمون کیطرف سے بیچ اسکے ہین نام دوزخیون کے اور نام باپون انکے کے اور قومون انکی کے پہر

اُجْمِلَ عَلٰى اٰخِرِهِمْ فَلَا يُزَادُ فِيْهِمْ وَلَا يُنْقَصُ مِنْهُمْ اَبَدًا فَقَالَ اَصْحَابُهٗ فَفِيْمَ

جمع کیا گیا آخر انکے کو پس نہ زیادہ کیے جاتے ہین بیچ انکے اور نہ کم کیے جاتے ہین انمین سے کبہی پس کہا اصحابون انکے نے

الْعَمَلُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنْ كَانَ اَمْرٌ قَدْ فُرِغَ مِنْهُ فَقَالَ سَدِّدُوْا وَ

عمل کرنا اے رسول خدا کے اگر ہے امر کہ تحقیق فراغت کی گئی اس سے پس فرمایا خوب مضبوط کرو اور

قاربوا فان صاحب الجنة يختم له بعمل اهل الجنة وان عمل اي عمل

نزدیکی ڈھونڈو پس تحقیق بہشتی ختم کیا جاتا ہے واسطے اسکے ساتھ کام بہشتیوں کے اور اگرچہ کام کرے کسیطرح کی

وان صاحب النار يختم له بعمل اهل النار وان عمل اي عمل ثم قال رسول

اور تحقیق دوزخی ختم کیا جاتا ہے واسطے اسکے ساتھ کام دوزخیوں کے اور اگرچہ کام کرے کسیطرح کے پھر اشارہ کیا پیغمبر

الله صلى الله عليه وسلم بيديه فنبذهما ثم قال فرغ ربكم من العباد فريق في

خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ساتھ دونوں ہاتھوں اپنے کے پس کہدیا ان کتابوں کو پھر فرمایا فارغ ہوا پروردگار تمہارا بندوں سے

الجنة وفريق في السعير رواه الترمذي وعن ابي خزامة عن ابيه

بہشت میں اور ایک جماعت دوزخ میں روایت کی یہ ترمذی نے اور روایت ہے ابو خزامہ رضہ سے نقل ہے باپ

قال قلت يا رسول الله ارأيت رقى نسترقيها ودواء نتداوى به وتقاة

کہا کہا میں نے اے رسول خدا کے خبر دو مجھکو منتر دن کی کہ پڑھاتے ہیں ہم انکو اور دوا کی کہ دوا کرتے ہیں ہم ساتھ

نتقيها هل ترد من قدر الله شيئا قال هي من قدر الله رواه احمد و

کہ بچتے ہیں ہم اس کر کیا پھیر دیتے ہیں تقدیر الہی کی سے کچھ فرمایا یہ چیزیں تقدیر الہی سے ہیں روایت کی یہ احمد اور

الترمذي وابن ماجة وعن ابي هريرة قال خرج علينا رسول الله

ترمذی اور ابن ماجہ نے اور روایت ہے ابی ہریرہ رضہ سے کہا نکلے اوپر ہمارے رسول خدا

صلى الله عليه وسلم ونحن نتنازع في القدر فغضب حتى احمر وجهه حتى

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ہم بحث کرتے تھے بیچ قدر کے پس غصے ہوئے یہانتک کہ سرخ ہوا چہرہ مبارک یہانتک

كانما فقئ في وجنتيه حب الرمان فقال ابهذا امرتم ام بهذا

کہ گویا نچوڑے گئے ہیں بیچ رخسارہ آنحضرت کے دانے انار کے پس فرمایا کیا ساتھ اسچیز کے حکم کئے گئے ہو تم یا ساتھ اسکے

ارسلت اليكم انما هلك من كان قبلكم حين تنازعوا في هذا

بھیجا گیا ہوں میں طرف تمہاری سوا اسکے نہیں کہ ہلاک ہوئے وہ لوگ کہ تھے پہلے تمسے جس وقت کہ بحث کی انہوں نے بیچ اس

الامر عزمت عليكم عزمت عليكم ان لا تنازعوا فيه رواه

امر کے قسم دیتا ہوں میں اوپر تمہارے پھر قسم دیتا ہوں اوپر تمہارے یہ کہ نہ بحث کیا کرو تم بیچ اسکے روایت کی

الترمذي وروى ابن ماجة نحوه عن عمرو بن شعيب عن ابيه

ترمذی نے اور روایت کی ابن ماجہ نے مانند اسکے عمرو بن شعیب سے اسنے نقل کی باپ اپنے سے

عَنْ جَدِّهٖ وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰی قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ

اپنے دادا اپنے سے اور روایت ہے ابی موسی سے کہا کہ سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرماتے تھے

اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ اٰدَمَ مِنْ قَبْضَةٍ قَبَضَهَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَرْضِ فَجَاءَ بَنُوْ اٰدَمَ عَلٰی

تحقیق اللہ نے پیدا کیا آدم کو ایک مٹھی سے کہ لیا تھا اسکو سب طرح کی زمین میں سے پس پیدا ہوئی اولاد آدم کی

قَدْرِ الْاَرْضِ مِنْهُمُ الْاَحْمَرُ وَالْاَبْیَضُ وَالْاَسْوَدُ وَبَیْنَ ذٰلِكَ وَالسَّهْلُ

موافق زمین کے بعضے ان میں سے سرخ اور بعضے سفید اور بعضے سیاہ اور بعضے بیچ میں اسکے اور بعضے نرم خو

وَالْحَزْنُ وَالْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ

اور بعضی سخت خو اور بعضی ناپاک اور بعضی پاک روایت کی احمد اور ترمذی اور ابو داؤد نے اور روایت ہے عبد اللہ

ابْنِ عَمْرٍو قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اِنَّ اللّٰهَ خَلَقَ خَلْقَهٗ

بن عمرو رضی سے کہ کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرماتے تھے تحقیق اللہ نے پیدا کیا خلقت اپنی

فِیْ ظُلْمَةٍ فَاَلْقٰی عَلَیْهِمْ مِنْ نُوْرِهٖ فَمَنْ اَصَابَهٗ مِنْ ذٰلِكَ النُّوْرِ اهْتَدٰی

اندھیرے بیچ پس ڈالا اوپر اسکے اپنا کچھ نور پس جسکو پہنچا اس نور میں سے اسنے راہ پائی

وَمَنْ اَخْطَاَهٗ ضَلَّ فَلِذٰلِكَ اَقُوْلُ جَفَّ الْقَلَمُ عَلٰی عِلْمِ اللّٰهِ رَوَاهُ اَحْمَدُ

اور جسکو نہ پہنچا وہ نور گمراہ ہوا پس اسی واسطے کہتا ہوں میں خشک ہوا قلم اوپر علم اللہ کے روایت کی یہ احمد

وَالتِّرْمِذِیُّ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یُكْثِرُ اَنْ یَّقُوْلَ

اور ترمذی نے اور روایت ہے انس رض سے کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بہت یہ فرماتے

یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ ثَبِّتْ قَلْبِیْ عَلٰی دِیْنِكَ فَقُلْتُ یَا نَبِیَّ اللّٰهِ اٰمَنَّا بِكَ وَبِمَا

اے پھیرنے والے دلوں کے ثابت رکھ دل میرے کو اوپر دین اپنے کے پس کہا میں نے اے نبی اللہ کے ایمان لائے ہم ساتھ

جِئْتَ بِهٖ فَهَلْ تَخَافُ عَلَیْنَا قَالَ نَعَمْ اِنَّ الْقُلُوْبَ بَیْنَ اِصْبَعَیْنِ مِنْ اَصَابِعِ

کے لائے تم اسکو پس کیا اب بھی ڈرتے ہو تم اوپر ہمارے کہا کہ ہاں تحقیق دل درمیان دو انگلیوں کے ہیں انگلیوں

اللّٰهِ یُقَلِّبُهَا كَیْفَ یَشَاءُ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰی

اللہ کی سے پھیرتا ہے انکو جسطرح چاہتا ہے روایت کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے اور روایت ہے ابی موسی رض

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْقَلْبِ كَرِیْشَةٍ بِاَرْضِ فَلَاةٍ یُقَلِّبُهَا

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مثال دل کی مانند پر کے ہے بیچ زمین میدان کے پھیرتی

ف ۱ یعنی نور ازلی کو حکم ازلی ۔ ف ۲ یعنی پیدا ہونا ۔ ف ۳ یعنی جن ... ف ۴ ... مراد نور ایمان اور معرفت اور اطاعت ... احسان ... ف ۵ یعنی ... ف ۶ ... ف ۷ ...

إلى آية ظهر البطن رواه أحمد وعن علي قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

جو آیت ہے پیٹھ سو طرف پیٹ کے روایت کی یہ احمد نے اور روایت ہے علی سے کہ کہا فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

لا يؤمن عبد حتى يؤمن بأربع يشهد أن لا إله إلا الله وأني رسول

نہیں مومن ہوتا کوئی بندہ یہانتک کہ ایمان لاوے ساتھ چار چیزوں کے گواہی دے اسکی کہ نہیں کوئی معبود مگر اللہ اور تحقیق میں بھیجا ہوا

الله بعثني بالحق ويؤمن بالموت والبعث بعد الموت ويؤمن بالقدر

اللہ کا ہوں بھیجا ہے مجھکو ساتھ حق کے اور ایمان لاوے ساتھ مرنیکے اور اٹھنے کے پیچھے مرنیکے اور ایمان لاوے ساتھ تقدیر کے

رواه الترمذي وابن ماجه وعن ابن عباس قال قال رسول الله

روایت کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے اور روایت ہے ابن عباس رض سے کہا فرمایا رسولخدا

صلى الله عليه وسلم صنفان من أمتي ليس لهما في الإسلام نصيب المرجئة

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دو فرقے ہیں امت میری سے کہ نہیں واسطے انکے بیچ اسلام کے کچھ حصہ ایک تو مرجیہ ہے

والقدرية رواه الترمذي وقال هذا حديث غريب وعن

اور ایک قدریہ ہے روایت کی یہ ترمذی نے اور کہا ترمذی نے یہ حدیث غریب ہے اور روایت ہے

ابن عمر قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول يكون في أمتي

ابن عمر رض سے کہا سنا میں نے رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرماتے تھے ہوگا بیچ امت میری کے

خسف ومسخ وذلك في المكذبين بالقدر رواه أبو داود

زمین میں دھس جانا اور صورت بدلجانا اور یہ ہوگا بیچ ان لوگوں کے کہ جھٹلانیوالے ہیں تقدیر کے روایت کی یہ ابو داؤد نے اور

وروى الترمذي نحوه وعنه قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

روایت کی ترمذی نے مانند اسکے اور روایت ہے انہیں سے کہا فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

القدرية مجوس هذه الأمة إن مرضوا فلا تعودوهم وإن

کہ فرقہ قدریہ کا مجوس ہیں اس امت کے اگر مریض ہوں پس نہ عیادت کرو انکی اور اگر

ماتوا فلا تشهدوهم رواه أحمد وأبو داود وعن عمر قال

مریں پس نہ حاضر ہو انکے جنازہ پر روایت کی یہ احمد اور ابو داؤد نے اور روایت ہے عمر رض سے کہا

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تجالسوا أهل القدر ولا تفاتحوهم

فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نہ ہمنشینی کرو فرقہ قدریہ سے اور نہ حکومت لیجاؤ طرف انکی

رواه ابوداود وعن عائشة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ستة

روایت کی یہ ابوداؤد نے اور روایت ہے عائشہ رضہ سے کہا فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چھ طرح کو

لعنتهم ولعنهم الله وكل نبي يجاب الزائد في كتاب الله والمكذب بقدر

کہ لعنت کرتا ہوں میں انکو اور لعنت کی انکو اللہ نے اور جو نبی ہے مستجاب الدعوات ہر ایک وہ کہ زیادہ کرے بیچ کتاب اللہ کے اور دوسرا قدر جو

الله والمتسلط بالجبروت ليعز من اذله الله ويذل من اعزه الله

الٰہی کو اور تیسرے وہ کہ غالب ہو جاوے ساتھ زبردستی کے کہ عزت دے جسکو ذلیل کیا اللہ نے اور ذلیل کرے جسکو عزیز کیا اللہ نے

والمستحل لحرم الله والمستحل من عترتي ما حرم الله والتارك لسنتي

اور چوتھا وہ کہ حلال کرے بیچ حرم اللہ کے اور پانچواں وہ ہے کہ حلال جانے اولاد میری سے وہ چیز کہ حرام کیا اللہ نے اور چھٹا وہ کہ ترک کرے

رواه البيهقي في المدخل ورزين في كتابه وعن مطر بن عكامس

روایت کی یہ بیہقی نے بیچ کتاب مدخل کے اور رزین نے بیچ کتاب اپنی کے اور روایت ہے مطر بن عکامس سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا قضى الله لعبد ان يموت بارض

کہا فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جبکہ مقدر کرتا ہے اللہ واسطے بندے کے مرنا بیچ ایک زمین کے

جعل له اليها حاجة رواه احمد والترمذي وعن عائشة قالت

کرتا ہے واسطے اسکے طرف اس زمین کی حاجت روایت کی یہ احمد اور ترمذی نے اور روایت ہے عائشہ رضہ سے کہا کہا میں نے

يا رسول الله ذراري المؤمنين قال من آبائهم فقلت يا رسول الله

یا رسول اللہ اولاد مسلمانوں کی کیا ہے حکم انکا فرمایا تابع ہیں اپنے باپوں کے پھر کہا میں نے ای رسولخدا اسکے

بلا عمل قال الله اعلم بما كانوا عاملين قلت فذراري المشركين

بغیر عمل کیے فرمایا اللہ دانا تر ہے ساتھ اس چیز کے کہ ہوتے عمل کرنیوالے کہا میں نے پس اولاد مشرکوں کی

قال من آبائهم قلت بلا عمل قال الله اعلم بما كانوا عاملين رواه

فرمایا یہ بھی تابع ہیں اپنے باپوں کے کہا میں نے بغیر عمل کیے فرمایا اللہ دانا تر ہے ساتھ اس چیز کے کہ ہوتے عمل کرنیوالے روایت کی

ابوداود وعن ابن مسعود قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الوائدة

ابوداؤد نے اور روایت ہے ابن مسعود رضہ سے کہا فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم گاڑنے والی

والموؤدة في النار رواه ابوداود الفصل الثالث عن ابي الدرداء

اور جسکو گاڑا دونوں دوزخ میں روایت کی یہ ابوداؤد نے فصل تیسری روایت ہے ابی الدرداء

قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم إن الله عز وجل فرغ الى كل عبد

کہا فرمایا رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تحقیق اللہ عز وجل فارغ ہوا طرف ہر بندہ کے

من خلقه من خمس من اجله وعمله ومضجعه واثره ورزقه رواه

مخلوقات اپنی سے پانچ چیزوں سے یعنے اجل اسکی سے اور عمل اسکی سے اور جگہہ رہنی اسکی سے اور جگہہ سیر نے اسکی سے اور

احمد وعن عائشة قالت سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول من

احمد نے اور روایت ہے عائشہ رض سے کہا سنا مینے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فرماتے تھے جو شخص

تكلم في شيء من القدر سئل عنه يوم القيمة ومن لم يتكلم فيه

کلام کرے کچھ بیچ تقدیر کے پوچھا جاوے گا اس سے دن قیامت کے اور جسنے نہ کلام کیا بیچ اس کے

لم يسئل عنه رواه ابن ماجة وعن ابن الديلمي قال اتيت ابي

نہ پوچھا جاویگا اس سے روایت کی یہ ابن ماجہ نے اور روایت ہے ابن دیلمی سے کہ کہا آیا میں ابی

ابن كعب فقلت له قد وقع في نفسي شيء من القدر فحدثني لعل

بن کعب کے پاس پس کہا مینے انسے تحقیق گذرتا ہے بیچ دل میرے کچھ شبہ تقدیر سے پس حدیث بیان کر مجھسے شاید

الله ان يذهبه من قلبي فقال لو ان الله عذب اهل سمواته و

اللہ دور کرے شبہ کو دل میرے سے پس کہا انہوں نے اگر تحقیق اللہ تعالی عذاب کرے آسمان والوں کو اور

اهل ارضه عذبهم وهو غير ظالم لهم ولو رحمهم كانت رحمته

زمین والوں کو عذاب کرے انکو اور وہ نہیں ظلم کرنے والا واسطے انکے اور اگر رحمت کرے انکو ہوگی رحمت اسکی

خيرا لهم من اعمالهم ولو انفقت مثل احد ذهبا في سبيل الله

بہتر واسطے انکے عملوں انکے سے اور اگر خرچ کرے تو مانند احد کے سونا بیچ راہ خدا کے

ما قبله الله منك حتى تؤمن بالقدر وتعلم ان ما اصابك لم

نہیں قبول کریگا اللہ تجھسے یہانتک کہ ایمان لاوے تو ساتھ تقدیر کے اور جان لے تو یہ کہ جو چیز کہ پہنچی تجھکو

يكن ليخطئك وان ما اخطأك لم يكن ليصيبك ولو مت على

نہی کہ خطا کرے تجھسے اور تحقیق جو چیز کہ خطا کی تجھسے نہ تھی کہ پہنچے تجھکو اور اگر مرے تو اوپر

غير هذا لدخلت النار قال ثم اتيت عبد الله بن مسعود فقال

غیر اسکے البتہ داخل ہوگا تو آگ میں کہا ابن دیلمی نے پھر آیا میں عبد اللہ بن مسعود پاس پس کہا

مِثْلَ ذٰلِكَ قَالَ ثُمَّ اَتَيْتُ حُذَيْفَةَ بْنَ الْيَمَانِ فَقَالَ مِثْلَ ذٰلِكَ ثُمَّ اَتَيْتُ

مانند اسکے کہا پھر آیا میں حذیفہ بن یمان کے پاس پس کہا انہوں نے مانند اسکے پھر آیا میں

زَيْدَ بْنَ ثَابِتٍ فَحَدَّثَنِيْ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِثْلَ ذٰلِكَ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَ

زید بن ثابت کے پاس پس حدیث کی مجھکو پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مانند اسکے روایت کی یہ احمد اور

اَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَعَنْ نَافِعٍ اَنَّ رَجُلًا اَتَى ابْنَ عُمَرَ فَقَالَ اِنَّ فُلَانًا

ابوداؤد اور ابن ماجہ نے اور روایت ہے نافع سے تحقیق ایک شخص آیا ابن عمر کے پاس پس کہا تحقیق فلانا

يَقْرَءُ عَلَيْكَ السَّلَامَ فَقَالَ اِنَّهٗ بَلَغَنِيْ اَنَّهٗ قَدْ اَحْدَثَ فَاِنْ كَانَ قَدْ

پڑھتا اوپر تمہارے سلام پس کہا عبداللہ بن عمر نے تحقیق شان یہ ہے پہنچا مجھکو یہ کہ اسنے تحقیق نئی بات نکالی ہے دین میں پس اگر تحقیق

اَحْدَثَ فَلَا تُقْرِئْهُ مِنِّي السَّلَامَ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

نئی بات نکالی ہے دین میں پس نہ پڑھ تو اسکو میری طرف سے سلام پس تحقیق سنا میں نے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے

يَقُوْلُ يَكُوْنُ فِيْ اُمَّتِيْ اَوْ فِيْ هٰذِهِ الْاُمَّةِ خَسْفٌ وَمَسْخٌ اَوْ قَذْفٌ فِيْ

کہ فرماتے تھے ہوگا بیچ امت میری کے یا فرمایا بیچ اس امت کے زمین میں دھس جانا اور صورت بدلجانا یا پتھر برسنا بیچ

اَهْلِ الْقَدَرِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ

اہل قدر کے روایت کی یہ ترمذی اور ابوداؤد اور ابن ماجہ نے اور کہا ترمذی نے

هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ غَرِيْبٌ وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَاَلَتْ خَدِيْجَةُ النَّبِيَّ

کہ یہ حدیث حسن ہے صحیح ہے غریب ہے اور روایت ہے علی رض سے کہا پوچھا خدیجہ رض نے نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ وَلَدَيْنِ مَاتَا لَهَا فِي الْجَاهِلِيَّةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے حال اپنے دو لڑکوں کا کہ مر گئے تھے بیچ جاہلیت کے پس فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هُمَا فِي النَّارِ قَالَ فَلَمَّا رَاٰى الْكَرَاهَةَ فِيْ وَجْهِهَا قَالَ لَوْ رَاَيْتِ مَكَانَهُمَا

علیہ وآلہ وسلم نے وہ دونوں بیچ آگ کے ہیں کہا حضرت علی نے پس جب دیکھی ناخوشی بیچ چہرہ انکے کے فرمایا اگر دیکھے تو حال انکا

لَاَبْغَضْتِهِمَا قَالَتْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَوَلَدِيْ مِنْكَ قَالَ فِي الْجَنَّةِ ثُمَّ قَالَ

البتہ ناخوش رکھے تو انکو پھر عرض کیا اے رسول خدا کے پس اولاد میری تجھسے فرمایا بیچ بہشت کے پھر فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَوْلَادَهُمْ فِي الْجَنَّةِ وَاِنَّ الْمُشْرِكِيْنَ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تحقیق مومن اور اولاد انکی بیچ بہشت کے اور تحقیق مشرک

وَاَوْلَادُهُمْ فِى النَّارِ ثُمَّ قَرَأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ

اور اولاد انکی بیچ آگ کے پھر پڑھی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے یہ آیت اور وہ لوگ کہ ایمان لائے اور

اتَّبَعَتْهُمْ ذُرِّيَّتُهُمْ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَعَنْ اَبِىْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

پیروی کی انکی اولاد انکی نے روایت کی یہ احمد نے اور روایت ہے ابو ہریرہ رض سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَمَّا خَلَقَ اللّٰهُ اٰدَمَ مَسَحَ ظَهْرَهٗ فَسَقَطَ عَنْ ظَهْرِهٖ كُلُّ نَسَمَةٍ هُوَ

وسلم نے جبکہ پیدا کیا اللہ آدم کو ہاتھ پھیرا اپیٹھ اسکی پر پس نکلی پشت اسکی سے ہر جان کی کہ وہ اللہ

خَالِقُهَا مِنْ ذُرِّيَّتِهٖ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَجَعَلَ بَيْنَ عَيْنَىْ كُلِّ اِنْسَانٍ مِّنْهُمْ

پیدا کرنیوالا تھا اونکو اولاد انکی سے قیامت تک اور مقرر کی درمیان آنکھوں ہر آدمی کے انمین سے

وَبِيْصًا مِّنْ نُّوْرٍ ثُمَّ عَرَضَهُمْ عَلٰى اٰدَمَ فَقَالَ اَىْ رَبِّ مَنْ هٰٓؤُلَاۤءِ قَالَ ذُرِّيَّتُكَ

چمک نور سے پھر روبرو کیا انکو آدم کے پھر کہا اے پروردگار میرے کون ہین یہ فرمایا کہ اولاد ہے تیری

فَرَاٰى رَجُلًا مِّنْهُمْ فَاَعْجَبَهٗ وَبِيْصُ مَا بَيْنَ عَيْنَيْهِ قَالَ اَىْ رَبِّ مَنْ هٰذَا

پس دیکھا ایک شخص کو ان مین سے پس خوش لگی انکو وہ چمک کہ تھی درمیان آنکھوں اسکی کے کہا اے پروردگار میرے کون ہے یہ

قَالَ دَاوٗدُ فَقَالَ اَىْ رَبِّ كَمْ جَعَلْتَ عُمْرَهٗ قَالَ سِتِّيْنَ سَنَةً قَالَ رَبِّ زِدْهُ

فرمایا یہ ہے داؤد ع پھر عرض کیا اے رب میرے کتنی ٹھہرائی تو نے عمر اسکی فرمایا ساٹھ برس کہا اے پروردگار میرے زیادہ کر

مِنْ عُمْرِىْ اَرْبَعِيْنَ سَنَةً قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا انْقَضٰى عُمْرُ

عمر اسکی عمر میری سے چالیس برس فرمایا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے پس جب تمام ہوئی عمر

اٰدَمَ اِلَّا اَرْبَعِيْنَ جَاۤءَهٗ مَلَكُ الْمَوْتِ فَقَالَ اٰدَمُ اَوَلَمْ يَبْقَ مِنْ عُمْرِىْ اَرْبَعُوْنَ

آدم ع کی مگر چالیس برس کم آیا انکے پاس ملک الموت پس کہا آدم ع نے کیا نہیں باقی رہی عمر میری سے چالیس

سَنَةً قَالَ اَوَلَمْ تُعْطِهَا ابْنَكَ دَاوٗدَ فَجَحَدَ اٰدَمُ فَجَحَدَتْ ذُرِّيَّتُهٗ وَنَسِىَ

برس ملک الموت نے کہا کیا نہیں دیدیے تو نے چالیس برس بیٹے اپنے داؤد ع کو پس انکار کیا حضرت آدم ع نے پس انکار کرتی ہے اولاد انکی اور بھولے

اٰدَمُ فَاَكَلَ مِنَ الشَّجَرَةِ فَنَسِيَتْ ذُرِّيَّتُهٗ وَخَطِئَ اٰدَمُ وَخَطِئَتْ ذُرِّيَّتُهٗ رَوَاهُ

آدم ع پس کھایا درخت میں سے پس بھولتی ہے اولاد انکی اور خطا کی آدم ع نے اور خطا کرتی ہے اولاد انکی روایت کی یہ

التِّرْمِذِىُّ وَعَنْ اَبِى الدَّرْدَاۤءِ عَنِ النَّبِىِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ خَلَقَ اللّٰهُ اٰدَمَ

ترمذی نے اور روایت ہے ابی الدرداء سے کہ نقل کیا حضرت نبی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم سے فرمایا پیدا کیا اللہ نے آدم ع کو

حِيْنَ خَلَقَهُ فَضَرَبَ كَتِفَهُ الْيُمْنٰى فَاَخْرَجَ ذُرِّيَّةً بَيْضَاءَ كَاَنَّهُمُ الذَّرُّ وَ

جب کہ پیدا کیا اسکو پس مارا مونڈہے داہنے انکے پر پس نکالی اولاد سفید گویا کہ وہ چیونٹیان ہین اور

ضَرَبَ كَتِفَهُ الْيُسْرٰى فَاَخْرَجَ ذُرِّيَّةً سَوْدَاءَ كَاَنَّهُمُ الْحُمَمُ فَقَالَ لِلَّذِیْ

مارا مونڈہے بائین پر پھر پس نکالی اولاد سیاہ گویا کہ وہ کوئلہ ہین کہا واسطے اس اولاد کے

فِیْ يَمِيْنِهِ اِلَى الْجَنَّةِ وَلَا اُبَالِیْ وَقَالَ لِلَّذِیْ فِیْ كَتِفِهِ الْيُسْرٰى اِلَى النَّارِ وَلَا اُبَالِیْ

کہ بیچ داہنی طرف انکی کے تھی یہ طرف بہشت کے جانیوالی ہین اور نہین پروا رکہتا ہین اور کہا اس اولاد کو کہ بیچ مونڈہے بائین انکے تھی یہ

رَوَاهُ اَحْمَدُ وَعَنْ اَبِیْ نَضْرَةَ اَنَّ رَجُلًا مِّنْ اَصْحَابِ النَّبِیِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُقَالُ

روایت کی یہ احمد نے اور روایت ہے ابی نضرہ سے کہ تحقیق ایک شخص صحابیون حضرت نبی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ کہا جاتا تھا

لَهُ اَبُوْ عَبْدِ اللهِ دَخَلَ عَلَيْهِ اَصْحَابُهُ يَعُوْدُوْنَهُ وَهُوَ يَبْكِیْ فَقَالُوْا لَهُ مَا

واسطے اسکی ابو عبداللہ داخل ہوئے اوپر انکے یار انکے کہ عیادت کرتے تھے انکی اور وہ روتے تھے پس کہا واسطے انکے کس چیز نے

يُبْكِيْكَ اَلَمْ يَقُلْ لَكَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خُذْ مِنْ شَارِبِكَ ثُمَّ اَقِرَّهُ حَتّٰى

رولایا تجھکو کیا نہین فرمایا واسطے تمہارے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ لے تو بال لب اپنی سے پھر اسی پر ٹہیرا رہ یہانتک

تَلْقَانِیْ قَالَ بَلٰى وَلٰكِنْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ اِنَّ اللهَ عَزَّ وَ

کہ ملاقات کرے تو مجھسے کہا کہ ہان ولیکن سنا مینے کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے تھے کہ تحقیق اللہ عزت اور

جَلَّ قَبَضَ بِيَمِيْنِهِ قَبْضَةً وَّاُخْرٰى بِالْيَدِ الْاُخْرٰى وَقَالَ هٰذِهِ لِهٰذِهِ وَ

بزرگی والے نے مٹھی مین لی ساتھ داہنے ہاتھ اپنے کے ایک جماعت اور دوسری جماعت لی دوسرے ہاتھ مین اور فرمایا یہ واسطے بہشت کے اور

هٰذِهِ لِهٰذِهِ وَلَا اُبَالِیْ وَلَا اَدْرِیْ فِیْ اَیِّ الْقَبْضَتَيْنِ اَنَا رَوَاهُ اَحْمَدُ

یہ واسطے دوزخ کے اور نہین پروا رکہتا ہین اور نہین جانتا ہین کہ بیچ کس مٹھی کے ہون مین روایت کی یہ احمد نے

وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَخَذَ اللهُ الْمِيْثَاقَ مِنْ ظَهْرِ

اور روایت ہے ابن عباس سے نقل کی حضرت نبی صلے علیہ وآلہ وسلم سے فرمایا لیا اللہ نے عہد پشت

اٰدَمَ بِنَعْمَانَ يَعْنِیْ عَرَفَةَ فَاَخْرَجَ مِنْ صُلْبِهِ كُلَّ ذُرِّيَّةٍ ذَرَاَهَا فَنَثَرَهُمْ

آدم سے بیچ نعمان کے یعنی قریب میدان عرفہ کے پس نکالی پشت انکی سے ہر ذریت کہ پیدا کرنا تھا انکو پس پھیلا دیے

بَيْنَ يَدَيْهِ كَالذَّرِّ ثُمَّ كَلَّمَهُمْ قُبُلًا قَالَ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ قَالُوْا بَلٰى شَهِدْنَا

انکے آگے مانند چیونٹیون کی پھر باتین کین اللہ نے انسے روبرو فرمایا کیا نہین ہین پروردگار تمہارا کہا سب نے سچ ہے تو

باب الایمان بالقدر

اَنْ تَقُوْلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّا كُنَّا عَنْ هٰذَا غٰفِلِيْنَ اَوْ تَقُوْلُوْا اِنَّمَا اَشْرَكَ اٰبَاؤُنَا

اسواسطے کہ نہ کہو تم دن قیامت کے تحقیق ہم تہے اس سے غافل یا نکہو تم کہ نہیں شریک کیا مگر باپ دادون ہمارے نے

مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا ذُرِّيَّةً مِّنْ بَعْدِهِمْ اَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ الْمُبْطِلُوْنَ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَ

پہلے سے اور تہے ہم اولاد پیچہے انکے کیا پس ہلاک کرتا ہے تو ہمکو بسبب اسچیز کے کہ کی باطل والون نے روایت کی یہ احمد اور

عَنْ اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ فِيْ قَوْلِ اللّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ وَاِذْ اَخَذَ رَبُّكَ مِنْ بَنِيْۤ اٰدَمَ مِنْ

روایت ہے ابی بن کعب سے بیچ تفسیر قول اللہ عزت اور بزرگی والیکی کہ اور جب لی پروردگار تیرے نے اولاد آدم کی سے

ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ قَالَ جَمَعَهُمْ فَجَعَلَهُمْ اَزْوَاجًا ثُمَّ صَوَّرَهُمْ فَاسْتَنْطَقَهُمْ

پیٹہون انکی سے اولاد انکی کہا ابی نے جمع کیا انکو پس کیا انکو قسم قسم پہر صورت بخشی انکو پہر گویا کیا انکو

فَتَكَلَّمُوْا ثُمَّ اَخَذَ عَلَيْهِمُ الْعَهْدَ وَالْمِيْثَاقَ وَاَشْهَدَهُمْ عَلٰۤى اَنْفُسِهِمْ اَلَسْتُ

پہر بولے پہر لیا انسے عہد اور میثاق اور گواہ کیا انکو اوپر جانون انکی کے کیا نہیں ہون میں

بِرَبِّكُمْ قَالُوْا بَلٰى قَالَ فَاِنِّيْۤ اُشْهِدُ عَلَيْكُمُ السَّمٰوٰتِ السَّبْعَ وَالْاَرَضِيْنَ

رب تمہارا کہا انہون نے کہ ہان فرمایا پس تحقیق مین گواہ کرتا ہون اوپر تمہاری ساتون آسمانون کو اور ساتون

السَّبْعَ وَاُشْهِدُ عَلَيْكُمْ اَبَاكُمْ اٰدَمَ اَنْ تَقُوْلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ لَمْ نَعْلَمْ بِهٰذَا اِعْلَمُوْا

زمینون کو اور گواہ کرتا ہون اوپر تمہارے تمہارے باپ کو کہ آدم ہے اسواسطے کہ نہ کہو تم دن قیامت کے کہ نہین جانتے تہے ہم اسکو

اَنَّهٗ لَاۤ اِلٰهَ غَيْرِيْ وَلَا رَبَّ غَيْرِيْ وَلَا تُشْرِكُوْا بِيْ شَيْئًا اِنِّيْ سَاُرْسِلُ اِلَيْكُمْ

کہ نہین کوئی معبود سوا میرے اور نہین پروردگار سوا میرے اور نہ شریک کیجو ساتہ میرے کسیکو تحقیق بہیجون گا مین طرف

رُسُلِيْ يُذَكِّرُوْنَكُمْ عَهْدِيْ وَمِيْثَاقِيْ وَاُنْزِلُ عَلَيْكُمْ كُتُبِيْ قَالُوْا شَهِدْنَا

رسول اپنے یاد دلا دینگے تمکو عہد میرا اور قول میرا اور نازل کرونگا تمپر کتابین اپنی کہا انہون نے گواہی دی ہمنے

بِاَنَّكَ رَبُّنَا وَاِلٰهُنَا لَا رَبَّ لَنَا غَيْرُكَ وَلَاۤ اِلٰهَ لَنَا غَيْرُكَ فَاَقَرُّوْا بِذٰلِكَ

ساتہ اسکے کہ تو رب ہمارا ہے اور معبود ہمارا ہے نہین پروردگار واسطے ہمارے سوا تیرے اور نہین معبود واسطے ہمارے سوا تیرے پس اقرار کیا ساتہ اسکے

وَرُفِعَ عَلَيْهِمْ اٰدَمُ عَلَيْهِ السَّلَامُ يَنْظُرُ اِلَيْهِمْ فَرَاَى الْغَنِيَّ وَالْفَقِيْرَ وَحَسَنَ

اور بلند کیے گئے اوپر آدم علیہ السلام درحالیکہ دیکہتے تہے طرف انکے پس دیکہا غنی کو اور فقیر کو اور نیک

الصُّوْرَةِ وَدُوْنَ ذٰلِكَ فَقَالَ رَبِّ لَوْلَا سَوَّيْتَ بَيْنَ عِبَادِكَ قَالَ اِنِّيْ

صورت کو اور سوا اسکے پس کہا اے رب میرے کیون نہ برابری کی تونے درمیان بندون اپنے کے فرمایا تحقیق مین

أحببت أن أشكر ورأى الأنبياء فيهم مثل السرج عليهم النور خصوا

دوست رکھتا ہوں یہ کہ شکر کیا جاؤں میں اور دیکھا انبیاء کو بیچ انکے مانند چراغوں کے اوپر انکے نور ہے خاص کیے گئے

بميثاق آخر في الرسالة والنبوة وهو قوله تبارك وتعالى وإذ أخذنا

ساتھ عہد اور کے بیچ پہنچانے رسالت کے اور نبوت کے اور وہ مذکور ہے بیچ قول اللہ تبارک و تعالیٰ کے اور جب لیا ہمنے

من النبيين ميثاقهم إلى قوله عيسى بن مريم كان في تلك الأرواح

نبیوں سے قول انکا قول عیسیٰ بن مریم تک تہے عیسیٰ بن مریم بیچ ان روحوں کے

فأرسله إلى مريم عليها السلام فحدث عن أبي أنه دخل من فيها

پس بھیجا اسکو طرف مریم کے اوپر اونکے سلام ہو پس حدیث کی گئی ابی سے یہ کہ داخل ہوئی روح انکا منہ کیطرف سے

رواه أحمد وعن أبي الدرداء قال بينما نحن عند رسول الله صلى الله عليه وسلم نتذاكر ما

روایت کی یہ احمد نے اور روایت ہے ابی الدرداء سے کہا اوقت کہ تہے ہم نزدیک پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ذکر کرتے تہے ہم اس چیز کا کہ

يكون إذ قال رسول الله صلعم إذا سمعتم بجبل زال عن مكانه فصدقوه وإذا سمعتم برجل

ہونیوالی ہے اوسوقت فرمایا رسول خدا صلعم نے جسوقت کہ سنو تم پہاڑ کو سرک گیا جگہہ اپنی سے پس سچ جانو اسکو اور جسوقت سنو تم کسی شخص کو

تغير عن خلقه فلا تصدقوا به فإنه يصير إلى ما جبل عليه رواه أحمد

کہ بدل گیا خلق اپنے سے پس نہ سچا جانو اسکو پس تحقیق شان یہ ہے کہ ہوجاتا ہے شخص طرف اس چیز کے کہ پیدا کیا گیا ہے اوپر اسکے

وعن أم سلمة قالت يا رسول الله لا يزال يصيبك في كل عام وجع

اور روایت ہے ام سلمہ سے کہ کہا اے رسول خدا کے ہمیشہ پہنچتی ہے تمکو بیچ ہر برس کے بیماری

من الشاة المسمومة التي أكلت قال ما أصابني شيء منها إلا

اس بکری زہر ڈالی ہوئی سے کہ کہائی تہی تمنے فرمایا نہیں پہنچی مجھکو کوئی چیز اس سے مگر

وهو مكتوب علي وآدم في طينته رواه ابن ماجة

وہ کہ لکھی تہی اوپر میرے اور آدم تہے بیچ مٹی اپنی کے روایت کی یہ ابن ماجہ نے

## باب إثبات عذاب القبر الفصل الأول

یہ باب ہے بیچ بیان ثابت کرنے عذاب قبر کے فصل پہلی

عن البراء بن عازب عن النبي صلى الله عليه وسلم قال المسلم

روایت ہے براء ابن عازب رض سے کہ نقل کیا پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرمایا مسلمان

إذا سئل في القبر يشهد أن لا إله إلا الله وأن محمدا رسول الله فذلك

جس وقت سوال کیا جاتا ہے بیچ قبر کے گواہی دیتا ہے یہ کہ نہیں کوئی معبود مگر اللہ اور تحقیق محمد رسول اللہ کے ہیں پس یہ ہے

قوله تعالى يثبت الله الذين آمنوا بالقول الثابت في الحيوة الدنيا

قول اللہ تعالیٰ کا ثابت رکھتا ہے اللہ ان لوگوں کو کہ ایمان لائے ہیں ساتھ بات محکم کے بیچ زندگانی دنیا کے

وفي الآخرة وفي رواية عن النبي صلى الله عليه وسلم قال يثبت الله الذين آمنوا

اور بیچ آخرت کے اور بیچ ایک روایت کی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرمایا آیہ یثبت اللہ الذین آمنوا

بالقول الثابت نزلت في عذاب القبر يقال له من ربك فيقول ربي الله ونبيي

آخر تک نازل ہوئی بیچ عذاب قبر کے کہا جاتا ہے واسطے اسکے کون ہے رب تیرا پس کہتا ہے رب میرا اللہ ہے اور نبی میرا

محمد صلى الله عليه وسلم متفق عليه وعن أنس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم متفق علیہ اور روایت ہے انس رض سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے

إن العبد إذا وضع في قبره وتولى عنه أصحابه إنه ليسمع قرع نعالهم

تحقیق بندہ جس وقت رکھا جاتا ہے بیچ قبر اپنی کے اور پھرتے ہیں اس سے ہمراہی اسکے تحقیق وہ سنتا ہے آواز پاپوشوں انکی

أتاه ملكان فيقعدانه فيقولان ما كنت تقول في هذا الرجل لمحمد

آتے ہیں اس پاس دو فرشتے پس بٹھاتے ہیں اسکو پس کہتے ہیں کیا تھا تو کہتا بیچ حق اس شخص کے یعنے محمد

صلى الله عليه وسلم فأما المؤمن فيقول أشهد أنه عبد الله ورسوله فيقال

صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پس مومن کہتا ہے گواہی دیتا ہوں میں تحقیق وہ بندے اللہ کے ہیں اور رسول اسکے پس کہا جاتا ہے

له انظر إلى مقعدك من النار قد أبدلك الله به مقعدا من الجنة

واسطے اسکے دیکھ طرف ٹھکانے اپنے کے دوزخ سے تحقیق بدلے تجھکو اللہ نے بدلے اسکے جگہ بہشت میں

فيراهما جميعا وأما المنافق والكافر فيقال له ما كنت تقول في هذا

پس دیکھتا ہے ان دونوں مکانوں کو اور منافق اور کافر کہا جاتا ہے واسطے اسکے کیا تھا تو کہتا بیچ حق اس

الرجل فيقول لا أدري كنت أقول ما يقول الناس فيقال له لا

شخص کے پس کہتا ہے وہ نہیں جانتا میں تھا میں کہتا جو کہتے تھے لوگ پس کہا جاتا ہے اسکو نہ

دريت ولا تليت ويضرب بمطارق من حديد ضربة فيصيح صيحة

جانا تو نے اور نہ پڑھا تو نے اور مارا جاتا ہے ساتھ گرزوں لوہے کے مارنا پس چلاتا ہے چلانا

باب اثبات عذاب القبر

يَسْمَعُهَا مَنْ يَلِيهِ غَيْرُ الثَّقَلَيْنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلَفْظُهُ لِلْبُخَارِيِّ وَعَنْ

سنتے ہیں اسکو جو نزدیک ہیں سوا جنوں کے اور آدمیوں کے متفق علیہ لفظ حدیث کے واسطے بخاری کے ہیں اور روایت ہے

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ أَحَدَكُمْ إِذَا مَاتَ

عبداللہ بن عمر سے کہ کہا فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تحقیق ایک تمہارا جسوقت کہ مرتا ہے

عُرِضَ عَلَيْهِ مَقْعَدُهُ بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ إِنْ كَانَ مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ فَمِنْ

پیش کیا جاتا ہے اسپر ٹھکانا اوسکا صبح اور شام اگر ہے بہشتیوں میں سے پس پیش کیا

أَهْلِ الْجَنَّةِ وَإِنْ كَانَ مِنْ أَهْلِ النَّارِ فَمِنْ أَهْلِ النَّارِ فَيُقَالُ هٰذَا مَقْعَدُكَ

جاتا ہے ٹھکانا اسکا بہشتیوں سے اور اگر ہے دوزخیوں میں سے پس پیش کیا جاتا ہے ٹھکانا اسکا دوزخیوں سے پس کہا جاتا ہے یہ

حَتّٰى يَبْعَثَكَ اللّٰهُ إِلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ أَنَّ يَهُودِيَّةً

یہانتک کہ اٹھاویگا تجکو اللہ طرف اسکے دن قیامت کے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے اور روایت ہے عائشہ رضہ سے کہ تحقیق ایک عورت

دَخَلَتْ عَلَيْهَا فَذَكَرَتْ عَذَابَ الْقَبْرِ فَقَالَتْ لَهَا أَعَاذَكِ اللّٰهُ مِنْ عَذَابِ

آئی انکے پاس پس ذکر کیا اسنے عذاب قبر کا پس کہا اس عورت نے عائشہ رضہ کو پناہ میں رکھے تمکو اللہ عذاب

الْقَبْرِ فَسَأَلَتْ عَائِشَةُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ عَذَابِ الْقَبْرِ فَقَالَ نَعَمْ عَذَابُ

قبر کے سے پس پوچھا عائشہ رضہ نے رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے حال عذاب قبر کا پس فرمایا کہ ہاں عذاب

الْقَبْرِ حَقٌّ قَالَتْ عَائِشَةُ فَمَا رَأَيْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَعْدُ صَلّٰى صَلٰوةً إِلَّا

قبر کا حق ہے کہا عائشہ رضہ نے پس نہیں دیکھا مینے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو پیچھے اسکے کہ نماز پڑھی کوئی

تَعَوَّذَ بِاللّٰهِ مِنْ عَذَابِ الْقَبْرِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ زَيْدِ بْنِ ثَابِتٍ قَالَ بَيْنَا

پناہ پکڑی ساتھ اللہ کے عذاب قبر سے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے اور روایت ہے زید بن ثابت سے کہ کہا اسوقت کہ

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي حَائِطٍ لِبَنِي النَّجَّارِ عَلٰى بَغْلَةٍ لَهُ وَنَحْنُ مَعَهُ

رسولخدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم بیچ باغ بنی نجار کے تھے سوار اپنے خچر پر اور ہم تھے ساتھ کہ

إِذْ حَادَتْ بِهِ فَكَادَتْ تُلْقِيهِ وَإِذَا أَقْبُرٌ سِتَّةٌ أَوْ خَمْسَةٌ فَقَالَ مَنْ

ناگہان شوخی کی ساتھ حضرت کے قریب تہا کہ گرا دے حضرت کو اور ناگہان قبریں چھ یا پانچ معلوم ہوئیں پس فرمایا کون ہے کہ

يَعْرِفُ أَصْحَابَ هٰذِهِ الْأَقْبُرِ قَالَ رَجُلٌ أَنَا قَالَ فَمَتٰى مَاتُوا قَالَ فِي الشِّرْكِ

کہ جانتا ہو صاحبوں ان قبروں کے کو کہا ایک شخص نے کہ میں جانتا ہوں فرمایا کب مرے کہا اسنے کہ بیچ شرک کے

فقال إن هذه الأمة تبتلى في قبورها فلولا أن لا تدافنوا لدعوت

پس فرمایا تحقیق یہ امت آزمائی جاتی ہے بیچ قبروں اپنی کے پس اگر ڈر نہ ہوتا یہ کہ نہ دفن کرو گے تم البتہ دعا مانگتا

الله أن يسمعكم من عذاب القبر الذي أسمع منه ثم أقبل علينا بوجهه

اللہ سے یہ کہ سنا دے تمکو عذاب قبر کا وہ کہ سنتا ہوں میں اسکو پھر متوجہ ہوئے اوپر ہمارے ساتھ منہ اپنے کے

فقال تعوذوا بالله من عذاب النار قالوا نعوذ بالله من عذاب النار قال

پس فرمایا کہ پناہ پکڑو ساتھ اللہ کے عذاب آگ کے سے کہا صحابہ نے کہ پناہ پکڑتے ہیں ہم ساتھ اللہ کی عذاب آگ کی سے فرمایا

تعوذوا بالله من عذاب القبر قالوا نعوذ بالله من عذاب القبر قال تعوذوا

پناہ پکڑو ساتھ اللہ کے عذاب قبر کے سے کہا انہوں نے پناہ پکڑتے ہیں ہم ساتھ اللہ کے عذاب قبر سے فرمایا پناہ پکڑو

بالله من الفتن ما ظهر منها وما بطن قالوا نعوذ بالله من الفتن ما

ساتھ اللہ کے فتنوں سے جو کہ ظاہر ہیں ان میں سے اور جو کہ چھپے ہیں کہا انہوں نے پناہ پکڑتے ہیں ہم ساتھ اللہ کے فتنوں سے

ظهر منها وما بطن قال تعوذوا بالله من فتنة الدجال قالوا نعوذ بالله

ظاہر ہیں ان میں سے اور جو کہ چھپے ہیں فرمایا کہ پناہ پکڑو ساتھ اللہ کے فتنہ دجال کے سے کہا انہوں نے پناہ پکڑتے ہیں ہم ساتھ

من فتنة الدجال رواه مسلم الفصل الثاني عن أبي هريرة

فتنے دجال کے سے روایت کی یہ مسلم نے فصل دوسری روایت ہے ابو ہریرہ رضہ سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم إذا قبر الميت أتاه ملكان أسودان أزرقان

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے جب کہ قبر میں داخل کیا جاتا ہے مردہ آتے ہیں اسکے پاس دو فرشتے

يقال لأحدهما المنكر وللآخر النكير فيقولان ما كنت تقول في هذا الرجل

کہا جاتا ہے ایک کو منکر اور دوسرے کو نکیر پس کہتے وہ دونو کیا تھا تو کہتا بیچ حق اس شخص کے

فإن كان مؤمنا فيقول هو عبد الله ورسوله أشهد أن لا إله إلا الله

پس اگر ہوتا ہے وہ شخص مومن پس کہتا ہے وہ بندے ہیں اللہ کے اور بھیجے ہوئے اسکے گواہی دیتا ہوں میں یہ کہ نہیں

وأن محمدا عبده ورسوله فيقولان قد كنا نعلم أنك تقول هذا ثم

اور تحقیق محمد بندے اسکے ہیں اور رسول اسکے پس کہتے ہیں تحقیق ہم جانتے تھے کہ تحقیق تو کہیگا یہ

يفسح له في قبره سبعون ذراعا في سبعين ثم ينور له فيه ثم يقال

کشادہ کیا جاتا ہے واسطے اسکے بیچ قبر اسکی کے ستر گز بیچ ستر گز کے پھر روشنی کیجاتی ہے واسطے اسکے بیچ اسکے پھر کہا جاتا

لَهٗ نَمْ فَيَقُوْلُ اَرْجِعُ اِلٰى اَهْلِيْ فَاُخْبِرُهُمْ فَيَقُوْلَانِ نَمْ كَنَوْمَةِ الْعَرُوْسِ

واسطے اسکے سو رہ پس وہ کہتا ہے پھر جاؤں میں طرف اہل اپنے کے پس خبر دوں انکو پس کہتے ہیں سو رہ مانند سونے دولہے کے

الَّذِيْ لَا يُوْقِظُهٗ اِلَّا اَحَبُّ اَهْلِهٖ اِلَيْهِ حَتّٰى يَبْعَثَهُ اللّٰهُ مِنْ مَضْجَعِهٖ

وہ کہ نہیں جگاتا اسکو مگر بہت پیارا لوگوں اسکیکا طرف اسکی یہاں تلک کہ اٹھاوے اسکو اللہ جگہہ سونے اسکی سے

ذٰلِكَ وَاِنْ كَانَ مُنَافِقًا قَالَ سَمِعْتُ النَّاسَ يَقُوْلُوْنَ قَوْلًا فَقُلْتُ مِثْلَهٗ لَا اَدْرِيْ

کہ یہ ہے اور اگر ہوتا ہے منافق کہتا ہے سنا تھا میں نے لوگوں سے کہتے تھے کہنا پس کہا میں نے مانند اسکے نہیں جانتا ہوں

فَيَقُوْلَانِ قَدْ كُنَّا نَعْلَمُ اَنَّكَ تَقُوْلُ ذٰلِكَ فَيُقَالُ لِلْاَرْضِ الْتَئِمِيْ عَلَيْهِ

پس کہتے ہیں فرشتے تحقیق تھے ہم جانتے یہ کہ کہیگا تو یہ پس حکم کیا جاتا ہے واسطے زمین کے مل جا اسپر

فَتَلْتَئِمُ عَلَيْهِ فَتَخْتَلِفُ اَضْلَاعُهٗ فَلَا يَزَالُ فِيْهَا مُعَذَّبًا حَتّٰى يَبْعَثَهُ اللّٰهُ

پس مل جاتی ہے اسپر پس پیٹھتی ہیں پسلیاں اسکی پس ہمیشہ رہتا ہے بیچ اسکے عذاب کیا گیا یہاں تک کہ اٹھاوے اسکو اللہ

مِنْ مَضْجَعِهٖ ذٰلِكَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَعَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ عَنْ رَسُوْلِ

جگہہ قبر اسکی سے کہ یہ ہے روایت کی یہ ترمذی نے اور روایت ہے براء بن عازب سے اسنے نقل کیا رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَاْتِيْهِ مَلَكَانِ فَيُجْلِسَانِهٖ فَيَقُوْلَانِ لَهٗ مَنْ رَّبُّكَ

خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کہ فرمایا آتے ہیں مردے پاس دو فرشتے پس بٹھاتے ہیں اسکو پس کہتے ہیں اسکو کون ہے رب تیرا

فَيَقُوْلُ رَبِّيَ اللّٰهُ فَيَقُوْلَانِ لَهٗ مَا دِيْنُكَ فَيَقُوْلُ دِيْنِيَ الْاِسْلَامُ فَيَقُوْلَانِ

پس وہ کہتا ہے رب میرا اللہ ہے پھر کہتے ہیں وہ کیا ہے دین تیرا پس کہتا ہے دین میرا اسلام ہے پھر کہتے ہیں وہ

مَا هٰذَا الرَّجُلُ الَّذِيْ بُعِثَ فِيْكُمْ فَيَقُوْلُ هُوَ رَسُوْلُ اللّٰهِ فَيَقُوْلَانِ لَهٗ

کون ہے یہ شخص کہ بھیجا گیا تھا بیچ تمہارے پس کہتا ہے وہ رسول خدا کا ہے پھر کہتے ہیں اسکو

وَمَا يُدْرِيْكَ فَيَقُوْلُ قَرَاْتُ كِتَابَ اللّٰهِ فَاٰمَنْتُ بِهٖ وَصَدَّقْتُ فَذٰلِكَ قَوْلُهٗ

کس چیز نے معلوم کرایا تجھکو پس کہتا ہے پڑھی میں نے کتاب اللہ کی پس ایمان لایا میں ساتھ اسکے اور سچا جانا میں نے پس یہی

يُثَبِّتُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْقَوْلِ الثَّابِتِ الْاٰيَةَ قَالَ فَيُنَادِيْ مُنَادٍ مِّنَ

ثابت رکھتا ہے اللہ ان لوگوں کو کہ ایمان لائے ساتھ بات ثابت کے پڑھی ساری آیہ کہا پس پکارتا ہے پکارنے والا

السَّمَاءِ اَنْ صَدَقَ عَبْدِيْ فَافْرِشُوْهُ مِنَ الْجَنَّةِ وَاَلْبِسُوْهُ مِنَ الْجَنَّةِ وَافْتَحُوْا

آسمان سے کہ سچا ہے بندہ میرا پس بچھونا کرو اسکو بہشت میں سے اور پوشاک پہناؤ اسکو بہشت میں سے اور کھولدو

١ یعنی تا خوشحالی میری دیکھ کر وہ خوش ہو دیں جیسے مسافر کہیں راحت پاتا ہے تو کہتا ہے کہ کاش اپنے اہل میں جاؤں اور حال اپنا انکو دکھاؤں ویسے ہی یہ کہیگا ١٢

٢ یعنی جگانا کسی کا خوش نہیں لگتا سو جگانا وحشت کا ہوتا ہے مگر محبوب کا ١٢

٣ یعنی سوال سے ١٢

٤ یعنی پہنچی تہہ اسکو ١٢

باب اثبات عذاب القبر

٥ یعنی دو نہیں بیچ دو نہیں باتیں ...

٦ یعنی جو کلام الله ...

٧ یعنی الله تعالے ...

١٢

لَهُ بَابًا اِلَى الْجَنَّةِ فَيُفْتَحُ قَالَ فَيَاْتِيهِ مِنْ رَوْحِهَا وَطِيبِهَا وَيُفْسَحُ لَهُ فِيهَا مَدَّ بَصَرِهِ

واسطے اسکے دروازہ طرف بہشت کی پس کہولا جاتا ہی فرمایا پس آتی ہین اسکو بادین اسکی اور خوشبوئین اسکی اور کشادہ کیا جاتا ہی واسطے اسکے بیچ اسکے

وَاَمَّا الْكَافِرُ فَذَكَرَ مَوْتَهُ قَالَ وَيُعَادُ رُوحُهُ فِي جَسَدِهِ وَيَاْتِيهِ مَلَكَانِ فَيُجْلِسَانِهِ

اور کافر پس ذکر کیا مرنا اسکا اور کہا پھر ڈالی جاتی ہے روح اسکی بیچ بدن اسکے کے اور آتے ہین اسکے پاس دو فرشتے پس بٹھاتے ہین اسکو

فَيَقُولَانِ مَنْ رَبُّكَ فَيَقُولُ هَاهْ هَاهْ لَا اَدْرِي فَيَقُولَانِ لَهُ مَا دِينُكَ فَيَقُولُ هَاهْ هَاهْ

کہتے ہین کون ہے رب تیرا پس کہتا ہے وہ ہاہ ہاہ نہین جانتا مین پھر کہتے ہین اسکو کیا ہی دین تیرا پھر وہ کہتا ہی ہاہ ہاہ

لَا اَدْرِي فَيَقُولَانِ مَا هٰذَا الرَّجُلُ الَّذِي بُعِثَ فِيكُمْ فَيَقُولُ هَاهْ هَاهْ لَا اَدْرِي فَيُنَادِي مُنَادٍ مِنَ السَّمَاءِ

نہین جانتا مین پھر کہتے ہین کون ہی یہ شخص کہ بہیجا گیا ہی بیچ تمہارے پس وہ کہتا ہی ہاہ ہاہ نہین جانتا مین پھر پکارتا ہی پکارنیوالا آسمان سے

اَنْ كَذَبَ فَافْرِشُوهُ مِنَ النَّارِ وَاَلْبِسُوهُ مِنَ النَّارِ وَافْتَحُوا لَهُ بَابًا اِلَى النَّارِ قَالَ فَيَاْتِيهِ مِنْ حَرِّهَا وَ

یہ جھوٹا ہے پس بچھونا کرو اسکو آگ مین سے اور پہناؤ اسکو پوشاک آگ مین سے اور کہولدو واسطے اسکے دروازہ طرف دوزخ کی کہا پس آتی ہی اسکو

سَمُومِهَا قَالَ وَيُضَيَّقُ عَلَيْهِ قَبْرُهُ حَتّٰى تَخْتَلِفَ فِيهِ اَضْلَاعُهُ ثُمَّ يُقَيَّضُ لَهُ

لون اسکی فرمایا حضرت اور تنگ کی جاتی ہے اوپر اسکے قبر اسکی یہانتک کہ ادہر ادہر ہو جاتی ہین بیچ اسکی پسلیان اسکی پھر مقرر کیا جاتا ہی واسطے اسکے

اَعْمٰى اَصَمُّ مَعَهُ مِرْزَبَّةٌ مِنْ حَدِيدٍ لَوْ ضُرِبَ بِهَا جَبَلٌ لَصَارَ تُرَابًا فَيَضْرِبُهُ

فرشتہ اندہا اور بہرا ساتہ اسکے ہوتا ہی گرز لوہے کا اگر مارا جاوے ساتہ اسکے پہاڑ البتہ ہو جاوے مٹی پس مارتا ہی اسکو

بِهَا ضَرْبَةً يَسْمَعُهَا مَا بَيْنَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ اِلَّا الثَّقَلَيْنِ فَيَصِيرُ تُرَابًا ثُمَّ

ساتہ گرز کے ایسا مارنا کہ سنے اسکو جو کہ درمیان مشرق اور مغرب کے ہے سوا آدمی اور جن کے پس ہو جاتا ہے مٹی پھر

يُعَادُ فِيهِ الرُّوحُ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُو دَاوُدَ وَعَنْ عُثْمَانَ اَنَّهُ كَانَ اِذَا وَقَفَ

ڈالی جاتی ہے بیچ اسکے روح روایت کی یہ احمد اور ابوداؤد نے اور روایت ہی حضرت عثمان سے تحقیق وہ تہے جس وقت کہ ٹہیرتے

عَلٰى قَبْرٍ بَكٰى حَتّٰى يَبُلَّ لِحْيَتَهُ فَقِيلَ لَهُ تُذْكَرُ الْجَنَّةُ وَالنَّارُ فَلَا تَبْكِي وَتَبْكِي

قبر کے پاس روتے یہانتک کہ تر کرتے ڈاڑہی اپنی پس کہا گیا واسطے انکے ذکر کرتے ہو بہشت اور دوزخ کا پس نہین روتے اور روتے ہو

مِنْ هٰذَا فَقَالَ اِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ الْقَبْرَ اَوَّلُ مَنْزِلٍ مِنْ مَنَازِلِ

اس جگہ کہڑے ہونے سے پس فرمایا تحقیق پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی تحقیق قبر اول منزل ہی منازل

الْاٰخِرَةِ فَاِنْ نَجَا مِنْهُ فَمَا بَعْدَهُ اَيْسَرُ مِنْهُ وَاِنْ لَمْ يَنْجُ مِنْهُ فَمَا بَعْدَهُ اَشَدُّ مِنْهُ

آخرت کی ہی پس اگر نجات پائی اس کو کسی نے پس جو چیز کہ پیچہے اسکے ہے آسان تر ہی اس سے اور اگر نجات نپائی اس سے پس جو چیز کہ پیچہے اسکے ہی سخت

قال وقال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما رأيت منظرا قط الا والقبر افظع منه

کہا اور فرمایا پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے نہیں دیکھی ہے کوئی جگہہ دیکھنے کی کبھی مگر قبر سخت تر ہے اس سے

رواه الترمذي وابن ماجة وقال الترمذي هذا حديث غريب وعنه

روایت کی یہ ترمذی نے اور ابن ماجہ نے اور کہا ترمذی نے یہ حدیث غریب ہے اور روایت ہے انہیں سے

قال كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا فرغ من دفن الميت وقف عليه فقال استغفروا

کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم جس وقت کہ فارغ ہوتے دفن کرنے میت کے سے تو ٹھہرتے نزدیک اسکے پس فرماتے استغفار کرو

لاخيكم ثم سلوا له بالتثبيت فانه الان يسأل رواه ابو داود وعن

واسطے بھائی اپنے کے پھر مانگو واسطے اسکے ثابت رکھنے کو پس تحقیق وہ اسوقت سوال کیا جاتا ہے روایت کی یہ ابو داؤد نے اور

ابي سعيد قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ليسلط على الكافر في قبره تسعة

روایت ہے ابی سعید سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے البتہ معین کیے جاتے ہیں کافر پر اسکی قبر میں ننانویں

وتسعون تنينا تنهسه وتلدغه حتى تقوم الساعة لو ان تنينا منها نفخ

اژدہا کاٹتے ہیں اسکو اور ڈستے ہیں اسکو یہاں تک کہ ہووے قیامت اگر تحقیق ایک اژدہا انہیں سے پھنکار مارے

في الارض ما انبتت خضرا رواه الدارمي وروى الترمذي نحوه وقال

بیچ زمین کے نہ اگاوے زمین سبزہ روایت کی یہ دارمی نے اور روایت کی ترمذی نے مانند اسکی اور کہا

سبعون بدل تسعة وتسعون الفصل الثالث عن جابر قال خرجنا

ستر بدلے ننانویں کے فصل تیسری روایت ہے جابر سے کہا نکلے ہم

مع رسول الله صلى الله عليه وسلم الى سعد بن معاذ حين توفي فلما صلى عليه

ساتھ رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے طرف جنازہ سعد بن معاذ کی جس وقت کہ وفات کیے گئے پس جبکہ نماز پڑھی پر

رسول الله صلى الله عليه وسلم ووضع في قبره وسوي عليه سبح رسول الله صلى

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے اور رکھے گئے بیچ قبر اپنی کے اور ڈالی گئی اوپر مٹی تسبیح کہی پیغمبر خدا صلے

الله عليه وسلم فسبحنا طويلا ثم كبر فكبرنا فقيل يا رسول الله

اللہ علیہ وسلم نے پس تسبیح کہی ہمنے دیر تک پھر تکبیر کہی پس تکبیر کہی ہمنے پس کہا گیا اے رسول خدا کے

لم سبحت ثم كبرت قال لقد تضايق على هذا العبد الصالح قبره

کیوں تسبیح کی تم نے پھر تکبیر کہی تمنے فرمایا تحقیق تنگ ہوئی اوپر اس بندہ صالح کے قبر اسکی

حتی فرجه الله عنه رواه احمد وعن ابن عمر قال قال رسول الله

یہانتک کہ کہولدی وہ اللہ تعالے نے اس سے روایت کی یہ احمد نے۔ اور روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا

صلى الله عليه وسلم هذا الذي تحرك له العرش وفتحت له ابواب السماء و

صلے اللہ علیہ وسلم نے یہ وہ شخص ہے کہ ہلا واسطے اسکے عرش اور کہولے گئے واسطے اسکے دروازے آسمان کے اور

شهده سبعون الفا من الملائكة لقد ضم ضمة ثم فرج عنه رواه

حاضر ہوئے اسکے جنازہ پر ستر ہزار فرشتے تحقیق بہیچے گئے بہیچنا پہر کشادہ کی گئی پر اس سے روایت کی

النسائي وعن اسماء بنت ابي بكر قالت قام رسول الله صلى الله عليه وسلم خطيبا

یہ نسائی نے۔ اور روایت ہے اسماء بیٹی ابوبکر رضہ کی سے کہا کہ کہڑے ہوئے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم خطبہ

فذكر فتنة القبر التي يفتتن فيها المرء فلما ذكر ذلك ضج المسلمون

پس ذکر کیا فتنہ قبر کا کہ آزمایا جاتا ہے بیچ اسکے آدمی پس جب ذکر کیا یہ چلائے مسلمان

ضجة رواه البخاري هكذا وزاد النسائي حالت بيني وبين ان افهم

چلانا روایت کی یہ بخاری نے اسی طرح اور زیادہ کیا نسائی نے حائل ہوا چلانا درمیان میرے اور درمیان اسکو کہ سمجہو

كلام رسول الله صلى الله عليه وسلم فلما سكنت ضجتهم قلت لرجل قريب مني

مین کلام رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا پس جبکہ ٹہیر گیا چلانا انکا کہا مینے واسطے ایک شخص کے کہ نزدیک تہا میرے

اي بارك الله فيك ماذا قال رسول الله صلى الله عليه وسلم في آخر قوله قال قال

اے فلانے برکت کرے اللہ بیچ تیرے کیا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بیچ آخر فرمانے اپنے کے کہا فرمایا

قد اوحي الي انكم تفتنون في القبور قريبا من فتنة الدجال وعن

تحقیق وحی کی گئی ہے طرف میری یہ کہ تم آزمائے جاؤگے بیچ قبروں کے قریب آزمانے دجال کے سے۔ اور روایت ہے

جابر عن النبي صلى الله عليه وسلم قال اذا دخل الميت القبر مثلت له الشمس

جابر سے کہ نقل کی حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا جس وقت کہ داخل کیا جاتا ہے مردہ قبر مین خیال کیا جاتا ہے واسطے اسکے آفتاب

عند غروبها فيجلس يمسح عينيه ويقول دعوني اصلي رواه ابن

نزدیک غروب ہونے اسکے کے پس بیٹھتا ہے ملتا ہے آنکہیں اپنی اور کہتا ہے کہ چہوڑ دو مجہکو کہ نماز پڑہوں روایت کی یہ ابن

ماجة وعن ابي هريرة عن النبي صلى الله عليه وسلم قال ان الميت يصير

ماجہ نے۔ اور روایت کی ابوہریرہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے فرمایا تحقیق مردہ پہونچتا ہے

إِلَى الْقَبْرِ فَيَجْلِسُ الرَّجُلُ فِي قَبْرِهِ غَيْرَ فَزِعٍ وَلَا مَشْعُوبٍ ثُمَّ يُقَالُ لَهُ فِيمَ كُنْتَ

طرف قبر کی پھر بیٹھتا ہے شخص بیچ قبر اپنی کے کہ نہیں کچھ خوف زدہ ہوتا اور نہ گھبرایا ہوا پھر کہا جاتا ہے اسکو بیچ کس دین کے تہا تو

فَيَقُولُ كُنْتُ فِي الْإِسْلَامِ فَيُقَالُ مَا هٰذَا الرَّجُلُ فَيَقُولُ مُحَمَّدٌ رَسُولُ اللّٰهِ جَاءَنَا

پس کہتا ہے تہا میں بیچ اسلام کے پھر کہا جاتا ہے کہ کون ہے یہ شخص پس وہ کہتا ہے کہ محمد رسول خدا کے لائے ہمارے پاس

بِالْبَيِّنَاتِ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ فَصَدَّقْنَاهُ فَيُقَالُ لَهُ هَلْ رَأَيْتَ اللّٰهَ فَيَقُولُ مَا يَنْبَغِي

دلیلیں ظاہر نزدیک خدا کے سو ہم نے مانا انکو پھر کہا جاتا ہے واسطے اسکے کیا دیکھا تو نے اللہ کو پس کہتا ہے کہ نہیں لائق

لِأَحَدٍ أَنْ يَرَى اللّٰهَ فَيُفَرَّجُ لَهُ فُرْجَةٌ قِبَلَ النَّارِ فَيَنْظُرُ إِلَيْهَا يَحْطِمُ بَعْضُهَا

واسطے کسی کے کہ دیکھے اللہ کو پس کھولا جاتا ہے واسطے اسکے روشندان طرف دوزخ کی پس دیکھتا ہے طرف اسکی کہ توڑ رہی ہے بعض اسکی

بَعْضًا فَيُقَالُ لَهُ انْظُرْ إِلَى مَا وَقَاكَ اللّٰهُ ثُمَّ يُفَرَّجُ لَهُ فُرْجَةٌ قِبَلَ الْجَنَّةِ

بعض کو پھر کہا جاتا ہے واسطے اسکے دیکھ طرف اس چیز کی کہ بچایا تجھکو اللہ نے پھر کھولا جاتا ہے واسطے اسکے دریچہ طرف بہشت کی

فَيَنْظُرُ إِلَى زَهْرَتِهَا وَمَا فِيهَا فَيُقَالُ لَهُ هٰذَا مَقْعَدُكَ عَلَى الْيَقِينِ كُنْتَ

پس دیکھتا ہے طرف تازگی اسکی کی اور اس چیز کی کہ بیچ اسکے ہے پھر کہا جاتا ہے واسطے اسکے یہ ہے ٹھکانا تیرا کیونکہ اوپر یقین کے تہا تو

وَعَلَيْهِ مُتَّ وَعَلَيْهِ تُبْعَثُ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ تَعَالَى وَيَجْلِسُ الرَّجُلُ السُّوءُ فِي قَبْرِهِ

اور اسی پر مرا تو اور اسی پر اٹھایا جاویگا تو اگر چاہے اللہ تعالے اور بیٹھتا ہے شخص بد بیچ قبر اپنی کے

فَزِعًا مَشْعُوبًا فَيُقَالُ لَهُ فِيمَ كُنْتَ فَيَقُولُ لَا أَدْرِي فَيُقَالُ لَهُ مَا هٰذَا

ڈرتا ہوا گھبرایا ہوا پس کہا جاتا ہے واسطے اسکے بیچ کس دین کے تہا تو پس وہ کہتا ہے نہیں جانتا میں پس کہا جاتا ہے کہ کون ہے یہ

الرَّجُلُ فَيَقُولُ سَمِعْتُ النَّاسَ يَقُولُونَ قَوْلًا فَقُلْتُهُ فَيُفَرَّجُ لَهُ فُرْجَةٌ قِبَلَ

شخص پس وہ کہتا ہے سنا میں نے لوگوں کو کہتے ہے کہنا . پس کہتا تہا میں وہ پس کھولا جاتا ہے واسطے اسکے روشندان طرف

الْجَنَّةِ فَيَنْظُرُ إِلَى زَهْرَتِهَا وَمَا فِيهَا فَيُقَالُ لَهُ انْظُرْ إِلَى مَا صَرَفَ اللّٰهُ عَنْكَ

بہشت کی پس دیکھتا ہے طرف تازگی اسکی کی اور اس چیز کی کہ بیچ اسکے ہے پھر کہا جاتا ہے واسطے اسکے دیکھ طرف اس چیز کی کہ پھیر دی اللہ نے تجھ سے

ثُمَّ يُفَرَّجُ لَهُ فُرْجَةٌ إِلَى النَّارِ فَيَنْظُرُ إِلَيْهَا يَحْطِمُ بَعْضُهَا بَعْضًا فَيُقَالُ لَهُ

پھر کھولا جاتا ہے واسطے اسکے روشندان طرف دوزخ کی پس دیکھتا ہے طرف اسکی توڑتا ہے بعض اسکا بعض کو پھر کہا جاتا ہے واسطے اسکے

هٰذَا مَقْعَدُكَ عَلَى الشَّكِّ كُنْتَ وَعَلَيْهِ مُتَّ وَعَلَيْهِ تُبْعَثُ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ

یہ ہے ٹھکانا تیرا کیونکہ اوپر شک کے تہا تو اور اوپر اسیکے مرا تو اور اوپر اسی کے اٹھایا جاویگا تو اگر چاہے گا اللہ

باب اثبات عذاب القبر

تعالى رواه ابن ماجة **بَابُ الاعتصام بالكتاب والسنة**

تعالے روایت کی یہ ابن ماجہ نے باب ہے اعتماد کرنے کا ساتھ کتاب وسنت کے

**الفصل الاول** عن عائشة قالت قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من

فصل پہلی روایت ہے حضرت عائشہ رض سے کہا کہ فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو نے

احدث في امرنا هذا ما ليس منه فهو رد متفق عليه وعن جابر قال

نئی بات نکالی بیچ اس دین ہمارے کے وہ چیز کہ نہیں اس میں سے پس وہ مردود ہے متفق علیہ - اور روایت ہے جابر سے کہا

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اما بعد فان خير الحديث كتاب الله وخير الهدى

فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ایپر پیچھے اسکو پس تحقیق بہترین باتوں کی کتاب خدا کی اور بہترین راہوں میں

هدى محمد وشر الامور محدثاتها وكل بدعة ضلالة رواه مسلم

راہ محمد ہے کی اور بدترین چیزوں کی نئی نکلی ہوئی چیزیں ہیں اور جو بدعت ہے گمراہی ہے روایت کی یہ مسلم نے

وعن ابن عباس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ابغض الناس الى الله ثلثة

اور روایت ہے ابن عباس رض سے کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے غصہ کیے گئے لوگوں میں طرف خدا کی تین ہیں

ملحد في الحرم ومبتغ في الاسلام سنة الجاهلية ومطلب دم امرء مسلم

کجروی کرنیوالا حرم میں اور ڈہونڈنے والا اسلام میں طریقہ جاہلیت کا اور طلب کرنیوالا خون کسی مسلمان کا

بغير حق ليهريق دمه رواه البخاري وعن ابي هريرة قال قال

ناحق تاکہ بہاوے خون اسکا روایت کی یہ بخاری نے - اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا

رسول الله صلى الله عليه وسلم كل امتي يدخلون الجنة الا من ابى قيل ومن ابى

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے سب امت میری داخل ہوگی بہشت میں مگر جسنے کہ قبول نہ کیا اور سرکشی کی کہا گیا اور کون

قال من اطاعني دخل الجنة ومن عصاني فقد ابى رواه البخاري وعن

فرمایا جس نے اطاعت کی میری داخل ہوا بہشت میں اور جسنے نافرمانی کی میری پس تحقیق قبول نہ کیا روایت کی بخاری نے اور

جابر قال جاءت ملئكة الى النبي صلى الله عليه وسلم وهو نائم فقالوا ان لصاحبكم

روایت ہے جابر سے کہا کہ آئے فرشتے طرف نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی اور وہ سوتے تھے پس کہا فرشتوں نے تحقیق واسطے

هذا مثلا فاضربوا له مثلا قال بعضهم انه نائم وقال بعضهم ان العين

صاحب تمہارے کہاوت ہے پس بیان کرو واسطے اسکے کہاوت کو کہا بعض فرشتوں نے تحقیق وہ سوتا ہے اور کہا بعض فرشتوں نے تحقیق آنکھ

نَائِمَةٌ وَالْقَلْبَ يَقْظَانُ فَقَالُوا مَثَلُهُ كَمَثَلِ رَجُلٍ بَنَى دَارًا وَّجَعَلَ فِيْهَا مَادُبَةً

سوتی ہے اور دل جاگتا ہے پس کہا کہاوت اسکی مانند ایک شخص کی کہ بنایا گہر اور بہیرایا بیچ اسکے کہانا کہلانا

وَّبَعَثَ دَاعِيًا فَمَنْ اَجَابَ الدَّاعِيَ دَخَلَ الدَّارَ وَاَكَلَ مِنَ الْمَادُبَةِ وَمَنْ لَّمْ يُجِبِ

اور بہیجا بلانے والے کو پس جس نے کہ مانا بلانے والے کو داخل ہوگا گہر میں اور کہاوے گا کہانا اور جس نے نہ قبول کیا

الدَّاعِيَ لَمْ يَدْخُلِ الدَّارَ وَلَمْ يَاْكُلْ مِنَ الْمَادُبَةِ فَقَالُوا اَوِّلُوْهَا لَهٗ يَفْقَهْهَا قَالَ بَعْضُهُمْ

بلانے والے کو نہ داخل ہوویگا گہر میں اور نہ کہاویگا کہانا پس کہا فرشتوں نے آپس میں بیان کرو اسکو تا کہ سمجھے اسکو کہا بعضے نے

اِنَّهٗ نَائِمٌ وَّقَالَ بَعْضُهُمْ اِنَّ الْعَيْنَ نَائِمَةٌ وَّالْقَلْبَ يَقْظَانُ فَقَالُوا الدَّارُ الْجَنَّةُ وَ

تحقیق وہ سوتا ہے اور کہا بعضوں نے تحقیق آنکہ سوتی ہے اور دل جاگتا ہے پہر کہا مراد گہر سے بہشت اور

الدَّاعِيْ مُحَمَّدٌ فَمَنْ اَطَاعَ مُحَمَّدًا فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ وَمَنْ عَصٰى مُحَمَّدًا فَقَدْ عَصَى اللّٰهَ

بلانے والے سے محمد صلے اللہ علیہ وسلم پس جسنے فرمانبرداری کی محمد کی پس تحقیق فرمانبرداری کی اللہ کی اور جسنے نافرمانی کی محمد کی پس تحقیق

وَمُحَمَّدٌ فَرْقٌ بَيْنَ النَّاسِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ جَاءَ ثَلٰثَةُ رَهْطٍ اِلٰى اَزْوَاجِ

اور محمد فرق کرنیوالے ہیں درمیان لوگوں کے روایت کی یہ بخاری نے ۔ اور روایت ہے انس سے کہا آئے تین شخص طرف بی بیوں

النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَسْئَلُوْنَ عَنْ عِبَادَةِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا اُخْبِرُوْا بِهَا كَاَنَّهُمْ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی پوچہتے ہوئے عبادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پس جبکہ خبر دیے گئے ساتہ اسکے گویا کہ

تَقَالُّوْهَا فَقَالُوْا اَيْنَ نَحْنُ مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَقَدْ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ

کم جانا اسکو پس کہا آپس میں کہاں ہیں ہم بہ نسبت آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی اور تحقیق بخشے اللہ نے واسطے انکے جو پہلے ہو

ذَنْبِهٖ وَمَا تَاَخَّرَ فَقَالَ اَحَدُهُمْ اَمَّا اَنَا فَاُصَلِّي اللَّيْلَ اَبَدًا وَّقَالَ الْاٰخَرُ اَنَا اَصُوْمُ

گناہ اور جو پیچہلے پس کہا ایک نے انمیں سے پس میں نماز پڑہا کرونگا تمام رات ہمیشہ اور کہا دوسرے نے میں روزہ رکہا کرونگا

النَّهَارَ اَبَدًا وَّلَا اُفْطِرُ وَقَالَ الْاٰخَرُ اَنَا اَعْتَزِلُ النِّسَآءَ فَلَا اَتَزَوَّجُ اَبَدًا فَجَآءَ

دن کو ہمیشہ اور نہ افطار کرونگا اور کہا تیسرے نے پس میں الگ ہوں گا عورتوں سے پس نہ نکاح کرونگا کبہی پس تشریف لائے

النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلَيْهِمْ فَقَالَ اَنْتُمُ الَّذِيْنَ قُلْتُمْ كَذَا وَكَذَا اَمَا وَاللّٰهِ اِنِّيْ لَاَخْشٰىكُمْ

نبی صلے اللہ علیہ وسلم طرف انکی پس فرمایا تمنے کہا تہا ایسا اور ایسا خبردار ہو قسم ہے خدا کی بیشک میں البتہ بہت ڈرتا

لِلّٰهِ وَاَتْقٰكُمْ لَهٗ لٰكِنِّيْ اَصُوْمُ وَاُفْطِرُ وَاُصَلِّيْ وَاَرْقُدُ وَاَتَزَوَّجُ النِّسَآءَ فَمَنْ

ہوں اللہ سے اور بہت تقوی کرتا ہوں بہ نسبت تمہاری واسطے اسکے لیکن میں روزہ بہی رکہتا ہوں اور افطار بہی کرتا ہوں اور نماز بہی پڑہتا ہوں اور سوتا بہی ہوں اور

وعن عبد الله بن زيد بن عبد ربه قال لما امر رسول الله صلى

اور روایت ہے عبداللہ بن زید بن عبد ربہ سے کہا جبکہ حکم کیا رسول خدا صلی اللہ

عليه وسلم بالناقوس يعمل ليضرب به للناس لجمع الصلوة طاف بي

علیہ وسلم نے ساتھ ناقوس کے کہ تیار کیا جاوے تاکہ بجاویں اوسکو واسطے حاضر ہونے لوگوں کے جماعت نماز کے لیے

وانا نائم رجل يحمل ناقوسا في يده فقلت يا عبد الله أتبيع الناقوس

خواب میں دکھائی دیا مجھکو ایک شخص کہ اوٹھا رہا ہے ناقوس کو بیچ ہاتھ اپنے کے پس کہا میں نے اے بندے اللہ کے بیچتا ہے تو ناقوس کو

قال وما تصنع به قلت ندعو به الى الصلوة قال افلا ادلك على

کہا اوسنے کیا کریگا تو اسکو کہا میں نے بلاوینگے ہم بسبب اسکے طرف نماز کی کہا اوسنے کیا نہ بتلاؤں میں تجھکو

ما هو خير من ذلك فقلت له بلى قال فقال تقول الله اكبر الى

وہ چیز کہ بہتر ہے اس سے پس کہا میں نے واسطے اوسکے کہ ہاں بتلا کہا عبداللہ نے پس کہا اوسنے کہہ اللہ اکبر

آخره وكذا الاقامة فلما اصبحت اتيت رسول الله صلى الله عليه وسلم

آخر اذان تک اور اسیطرح تکبیر کہہ پس جبکہ صبح کی میں نے آیا میں رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس

فاخبرته بما رأيت فقال انها لرؤيا حق ان شاء الله فقم مع بلال

پس خبر دی میں نے اونکو اوس چیز کی کہ دیکھی تھی میں نے پس فرمایا تحقیق یہ خواب البتہ حق ہے جو چاہے خدا پس کھڑا ہو تو ساتھ بلال کے

فالق عليه ما رأيت فليؤذن به فانه اندى صوتا منك فقمت مع

اور بتلا اوسکو وہ چیز کہ دیکھی ہے تو نے پس چاہیے کہ اذان دے ساتھ اوسکے پس تحقیق بلال بلند آواز ہے تجھسے پس کھڑا ہوا میں ساتھ

بلال فجعلت القيه عليه ويؤذن به قال فسمع بذلك عمر بن الخطاب

بلال کے پس شروع کیا میں نے بتلاتا تھا اونکو اذان اور وہ اذان دیتے تھے کہا راوی نے پس سنا اوسکو عمر بیٹے خطاب کے نے

وهو في بيته فخرج يجر رداءه يقول يا رسول الله والذي بعثك

اور وہ تھے بیچ گھر اپنے کے پس نکلے کھینچتے ہوئے چادر اپنی کہتے تھے اے رسول خدا کے قسم ہے اوس ذات کی کہ بھیجا ہے تجھکو

بالحق لقد رأيت مثل ما ارى فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم فلله

ساتھ حق کے البتہ دیکھا میں نے مانند اوسچیز کے کہ دیکھا گیا وہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پس واسطے خدا کے

الحمد رواه ابو داود والدارمي وابن ماجة الا انه لم يذكر الاقامة

تعریف روایت کی یہ ابوداؤد اور دارمی اور ابن ماجہ نے مگر یہ کہ نہیں ذکر کیا ابن ماجہ نے تکبیر کا

وقال الترمذی ھذا حدیث صحیح لکنہ لم یصرح قصة الناقوس
اور کہا ترمذی نے یہ حدیث صحیح ہے لیکن ترمذی نے نہیں بیان کیا قصہ ناقوس کا

وعن ابی بکرة قال خرجت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم لصلوة الصبح فکان
اور روایت ہے ابی بکرہ سے کہ کہا نکلا میں ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے نماز صبح کے پس

لا یمر برجل الا ناداہ بالصلوة او حرکہ برجلہ رواہ ابوداود و
نہ گذرتے تھے ساتھ کسی شخص کے مگر پکارتے اوسکو واسطے نماز کے یا ہلاتے اوسکو ساتھ پاؤں اپنے کے روایت کی یہ ابوداود نے اور

عن مالک بلغہ ان المؤذن جاء عمر یؤذنہ لصلوة الصبح فوجدہ
روایت ہے مالک سے پہنچا اوسکو یہ کہ موذن آیا عمر کے پاس خبردار کرتا اونکو واسطے نماز صبح کے پس پایا اونکو

نائما فقال الصلوة خیر من النوم فامرہ عمر ان یجعلھا فی نداء
سوتا ہوا پس کہا اوس نے نماز بہتر ہے نیند سے پس حکم کیا اوسکو عمر نے یہ کہ مقرر کرے اسکو بیچ اذان

الصبح رواہ فی الموطا وعن عبد الرحمن بن سعد بن عمار بن سعد
صبح کے روایت کی یہ موطا میں اور روایت ہے عبد الرحمن بیٹے سعد بیٹے عمار بیٹے سعد کے سے

مؤذن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال حدثنی ابی عن ابیہ عن جدہ
کہ موذن تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے کہا حدیث کی مجکو باپ میرے نے اپنے باپ سے نقل کی دادا سے

ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم امر بلالا ان یجعل اصبعیہ فی اذنیہ
کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم کیا بلال کو یہ کہ گردانے دونو انگلیاں اپنی بیچ کانوں اپنے کے

وقال انہ ارفع لصوتک رواہ ابن ماجة
اور کہا تحقیق یہ بہت بلند کرنیوالا ہے آواز تیری کو روایت کی یہ ابن ماجہ نے

## باب فضل الاذان واجابة المؤذن
باب ہے بیچ بیان فضیلت اذان کے اور جواب دینے موذن کی

### الفصل الاول
فصل پہلی

عن معاویة قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقول المؤذنون
روایت ہے معاویہ سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتے تھے اذان دینے والے

اطول الناس اعناقا یوم القیمة رواہ مسلم وعن ابی ھریرة
لنبے ہونگے لوگوں میں ازروی گردنوں کے دن قیامت کے روایت کی یہ مسلم نے اور روایت ہے ابی ہریرہ سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا نُوْدِيَ لِلصَّلٰوةِ اَدْبَرَ الشَّيْطَانُ لَهٗ

کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ اذان دیجاتی ہے واسطے نماز کے پیٹھ دیکر بھاگتا ہے شیطان واسطے

ضُرَاطٌ حَتّٰى لَا يَسْمَعَ التَّاْذِيْنَ فَاِذَا قُضِيَ النِّدَاءُ اَقْبَلَ حَتّٰى اِذَا ثُوِّبَ

ہوتی ہے آواز بادکی تا کہ نہ سنے اذان کو پس جبکہ ہو چکتی ہے اذان آتا ہے یہانتک کہ جب تکبیر کہی جاتی ہے

بِالصَّلٰوةِ اَدْبَرَ حَتّٰى اِذَا قُضِيَ التَّثْوِيْبُ اَقْبَلَ حَتّٰى يَخْطُرَ بَيْنَ الْمَرْءِ وَنَفْسِهٖ

واسطے نماز کے پیٹھ دیکر بھاگتا ہے یہانتک کہ جب ہو چکتی ہے تکبیر آتا ہے تاکہ خطرے ڈالے درمیان آدمی کے اور دل

يَقُوْلُ اذْكُرْ كَذَا اذْكُرْ كَذَا لِمَا لَمْ يَكُنْ يَذْكُرُ حَتّٰى يَظَلَّ الرَّجُلُ لَا يَدْرِيْ

کہتا ہے یاد کر فلانی چیز یاد کر فلانی چیز یاد دلاتا ہے اوس چیز کو کہ نہ تھا یاد کرتا یہانتک کہ رہتا ہے آدمی نہیں جانتا کہ

كَمْ صَلّٰى مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

کتنی نماز پڑھی متفق علیہ اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہا فرمایا رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَسْمَعُ مَدٰى صَوْتِ الْمُؤَذِّنِ جِنٌّ وَّلَا اِنْسٌ وَّلَا شَيْءٌ

صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں سنتے انتہاء آواز موذن کی جن اور نہ آدمی اور نہ کوئی چیز

اِلَّا شَهِدَ لَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو

مگر کہ گواہی دیگی واسطے اوسکو دن قیامت کے روایت کی یہ بخاری نے ۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو

بْنِ الْعَاصِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا سَمِعْتُمُ الْمُؤَذِّنَ فَقُوْلُوْا

بن العاص سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جبکہ سنو تم موذن کو پس کہو

مِثْلَ مَا يَقُوْلُ ثُمَّ صَلُّوْا عَلَيَّ فَاِنَّهٗ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلٰوةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ بِهَا

مانند اوس چیز کی کہ کہتا ہے موذن پھر درود بھیجو مجھپر پس تحقیق جس شخص نے درود بھیجا مجھپر ایکبار رحمت بھیجتا ہے اللہ اوسپر

عَشْرًا ثُمَّ سَلُوا اللّٰهَ لِيَ الْوَسِيْلَةَ فَاِنَّهَا مَنْزِلَةٌ فِي الْجَنَّةِ لَا تَنْبَغِيْ اِلَّا لِعَبْدٍ مِّنْ عِبَادِ اللّٰهِ وَاَرْجُوْ

دس بار پھر مانگو اللہ سے میرے لیے وسیلہ پس تحقیق وسیلہ ایک درجہ ہے بہشت میں نہیں لائق مگر واسطے ایک بندہ کے بندوں اللہ کے

اَنْ اَكُوْنَ اَنَا هُوَ فَمَنْ سَاَلَ لِيَ الْوَسِيْلَةَ حَلَّتْ عَلَيْهِ الشَّفَاعَةُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

یہ کہ ہوں میں وہ بندہ پس جس شخص نے کہ مانگا واسطے میرے وسیلہ واجب ہوئی اوسکیلیے شفاعت میری روایت کی یہ مسلم نے اور روایت ہے

عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَالَ الْمُؤَذِّنُ اللّٰهُ اَكْبَرُ اللّٰهُ اَكْبَرُ فَقَالَ اَحَدُكُمُ اللّٰهُ اَكْبَرُ

عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہے موذن اللہ اکبر اللہ اکبر پس کہے ایک تمہارا اللہ اکبر



اللہ اکبر ثم قال اشهد ان لا الٰه الا اللہ قال اشهد ان لا الٰه الا اللہ ثم قال اشهد

اللہ اکبر پھر جب کہے موذن اشہد ان لا الٰہ الا اللہ کہے ایک تمہارا اشہد ان لا الٰہ الا اللہ پھر جب کہے موذن اشہد

ان محمدا رسول اللہ قال اشهد ان محمدا رسول اللہ ثم قال حی

ان محمدا رسول اللہ کہے ایک تمہارا اشہد ان محمدا رسول اللہ پھر جب کہے موذن حی

علی الصلوة قال لا حول ولا قوة الا باللہ ثم قال حی علی الفلاح

علی الصلوۃ کہے ایک تمہارا لا حول ولا قوۃ الا باللہ پھر جب کہے موذن حی علی الفلاح

قال لا حول ولا قوة الا باللہ ثم قال اللہ اکبر اللہ اکبر قال

کہے ایک تمہارا لا حول ولا قوۃ الا باللہ پھر جب کہے موذن اللہ اکبر اللہ اکبر کہے ایک تمہارا

اللہ اکبر اللہ اکبر ثم قال لا الٰه الا اللہ قال لا الٰه الا اللہ

اللہ اکبر اللہ اکبر پھر جب کہے موذن لا الٰہ الا اللہ کہے ایک تمہارا لا الٰہ الا اللہ

من قلبه دخل الجنة رواه مسلم وعن جابر قال قال رسول اللہ

صدق دل اپنے سے داخل ہوگا بہشت میں روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے جابر سے کہا فرمایا رسول خدا

صلی اللہ علیہ وسلم من قال حین یسمع النداء اللهم رب هذه الدعوة

صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہے اس وقت کہ سنے اذان اے اللہ پروردگار اس پکار

التامة والصلوة القائمة ات محمدا الوسیلة والفضیلة وابعثه

پوری کے اور نماز قائم کی دے محمد کو وسیلہ اور بزرگی اور پہنچا اوسکو

مقاما محمودا الذی وعدته حلت له شفاعتی یوم القیمة رواه

مقام محمود میں کہ وعدہ کیا ہے تونے اوس کا واجب ہوتی ہے اوس کے لئے شفاعت میری دن قیامت کے روایت کی یہ

البخاری وعن انس قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یغیر اذا طلع الفجر

بخاری نے۔ اور روایت ہے انس سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم لوٹتے تھے جس وقت کہ ظاہر ہوتی فجر

وکان یستمع الاذان فان سمع اذانا امسك والا اغار فسمع رجلا

اور تھے قصد کرتے سننے اذان کا پس اگر سنتے اذان باز رہتے اور اگر نہ سنتے اذان تو لوٹتے تھے پس سنا ایک شخص کو

یقول اللہ اکبر اللہ اکبر فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی الفطرة

کہتا تھا اللہ اکبر اللہ اکبر پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ اوپر اسلام کے ہے

ثُمَّ قَالَ أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَرَجْتَ

پہر کہا اوس نے گواہ ہون مین یہ کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نکلا تو

مِنَ النَّارِ فَنَظَرُوْا إِلَيْهِ فَإِذَا هُوَ رَاعِيْ مِعْزًى رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

آگ سے پہر دیکھا صحابہ نے طرف اوس شخص کے پس ناگہان وہ چرانیوالا تہا بکریونکا روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے

سَعْدِ بْنِ أَبِيْ وَقَّاصٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ حِيْنَ يَسْمَعُ

سعد بن ابی وقاص سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہے اوس وقت کہ سنے

الْمُؤَذِّنَ أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَأَنَّ

موذن کو گواہی دیتا ہون مین کہ نہین کوئی معبود مگر اللہ اکیلا نہین شریک کوئی اوسکا اور تحقیق

مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا وَّ

محمد بندے اوسکے ہین اور رسول اوسکے راضی ہوا مین ساتہ اللہ کے از روی رب ہونیکے اور ساتہ محمد کے از روی رسول ہونیکے اور

بِالْإِسْلَامِ دِيْنًا غُفِرَ لَهٗ ذَنْبُهٗ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ

ساتہ اسلام کے از روی دین ہونیکے بخشے جاتے ہین واسطے اوسکے گناہ اوسکے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن

مُغَفَّلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَيْنَ كُلِّ أَذَانَيْنِ صَلٰوةٌ بَيْنَ كُلِّ أَذَانَيْنِ

مغفل سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے درمیان ہر دو اذان کے نماز ہے درمیان ہر دو اذان کے نماز

ثُمَّ قَالَ فِي الثَّالِثَةِ لِمَنْ شَاءَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ الْفَصْلُ الثَّانِيْ

پہر فرمایا تیسری بار مین واسطے اوس شخص کے کہ چاہے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے فصل دوسری

عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْإِمَامُ ضَامِنٌ

روایت ہے ابیہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے امام ضامن ہے

وَالْمُؤَذِّنُ مُؤْتَمَنٌ اللّٰهُمَّ أَرْشِدِ الْأَئِمَّةَ وَاغْفِرْ لِلْمُؤَذِّنِيْنَ رَوَاهُ

اور موذن امانت دار ہے یاالٰہی ہدایت کر اماموں کو اور بخش موذنوں کو روایت کی یہ

أَحْمَدُ وَأَبُوْ دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ وَالشَّافِعِيُّ وَفِيْ أُخْرٰى لَهٗ بِلَفْظِ

احمد اور ابوداؤد اور ترمذی اور شافعی نے اور بیچ دوسری روایت شافعی کی ساتہ لفظ

الْمَصَابِيْحِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

مصابیح کے ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

مَنْ اَذَّنَ سَبْعَ سِنِيْنَ مُحْتَسِبًا كُتِبَ لَهٗ بَرَاءَةٌ مِّنَ النَّارِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاوُدَ

جو شخص اذان دے سات برس واسطے طلب ثواب کی لکھی جاتی ہے واسطے اسکے خلاصی آگ سے روایت کی یہ ترمذی اور ابو داود

وَابْنُ مَاجَةَ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَعْجَبُ

اور ابن ماجہ نے اور روایت ہے عقبہ بن عامر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تعجب کرتا ہے

رَبُّكَ مِنْ رَّاعِيْ غَنَمٍ فِيْ رَأْسِ شَظِيَّةٍ لِلْجَبَلِ يُؤَذِّنُ بِالصَّلٰوةِ وَيُصَلِّيْ فَيَقُوْلُ

رب تیرا چرواہے بکریوں کے سے جو سر ٹکڑے پہاڑ کے اذان دیتا ہے واسطے نماز کے اور نماز پڑھتا ہے پس فرماتا ہے

اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ انْظُرُوْا اِلٰى عَبْدِيْ هٰذَا يُؤَذِّنُ وَيُقِيْمُ الصَّلٰوةَ يَخَافُ

اللہ عزت والا بزرگی والا دیکھو طرف اس بندے میرے کی اذان دیتا ہے اور برپا کرتا ہے نماز کو ڈرتا ہے

مِنِّيْ قَدْ غَفَرْتُ لِعَبْدِيْ وَاَدْخَلْتُهُ الْجَنَّةَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ

مجھ سے تحقیق بخشا میں نے بندہ اپنے کو اور داخل کرونگا میں اوسکو بہشت میں روایت کی یہ ابو داود اور نسائی نے

وَعَنْ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَلٰثَةٌ عَلٰى كُثْبَانِ الْمِسْكِ

اور روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تین شخص ہونگے اوپر ٹیلوں مشک کے

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَبْدٌ اَدّٰى حَقَّ اللّٰهِ تَعَالٰى وَحَقَّ مَوْلَاهُ وَرَجُلٌ اَمَّ قَوْمًا

دن قیامت کے ایک غلام کہ ادا کیا حق اللہ تعالی کا اور حق مالک اپنے کا اور دوسرا وہ شخص کہ امامت کرے قوم کی

وَهُمْ بِهٖ رَاضُوْنَ وَرَجُلٌ يُنَادِيْ بِالصَّلَوَاتِ الْخَمْسِ كُلَّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ

اور وہ اوس سے راضی ہیں اور تیسرا وہ شخص کہ اذان دیتا ہے واسطے پانچوں نمازوں کے ہر دن اور رات

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ غَرِيْبٌ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ

روایت کی یہ ترمذی نے اور کہا یہ حدیث غریب ہے اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْمُؤَذِّنُ يُغْفَرُ لَهٗ مَدَى صَوْتِهٖ وَيَشْهَدُ

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اذان دینے والا بخشش کیا جاتا ہے واسطے اوسکے موافق نہایت آواز اوسکی کے اور گواہی دیتی ہے

لَهٗ كُلُّ رَطْبٍ وَّيَابِسٍ وَشَاهِدُ الصَّلٰوةِ يُكْتَبُ لَهٗ خَمْسٌ وَّعِشْرُوْنَ صَلٰوةً

واسطے اسکے ہر تر و خشک اور حاضر ہونیوالے نماز کے لکھی جاتی ہیں واسطے اوسکے پچیس نمازیں

وَيُكَفَّرُ عَنْهُ مَا بَيْنَهُمَا رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوُدَ وَابْنُ مَاجَةَ وَرَوَى النَّسَائِيُّ اِلٰى

اور دور کیے جاتے ہیں اوس سے گناہ جو کہ درمیان دو نمازوں کے ہیں روایت کی یہ احمد اور ابو داود اور ابن ماجہ نے اور روایت کی نسائی نے

قَوْلِهٖ كُلِّ رَطْبٍ وَّيَابِسٍ وَقَالَ وَلَهٗ مِثْلُ اَجْرِ مَنْ صَلّٰى وَعَنْ عُثْمَانَ بْنِ

قول کل رطب ویابس یعنی اور کہا نسائی نے یہ بھی اور واسطے اس کے ہے مانند ثواب اس شخص کے کہ نماز پڑھے اور روایت ہے

اَبِی الْعَاصِ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اجْعَلْنِیْ اِمَامَ قَوْمِیْ قَالَ اَنْتَ اِمَامُهُمْ

ابی العاص سے کہا کہا میں نے اے رسول خدا کے مقرر کر دیجئے مجھکو امام قوم میری کا فرمایا کہ تو امام ان کا ہے

وَاقْتَدِ بِاَضْعَفِهِمْ وَاتَّخِذْ مُؤَذِّنًا لَّا يَاْخُذُ عَلٰی اَذَانِهٖ اَجْرًا رَوَاهُ اَحْمَدُ

اور اقتداء کر تو ساتھ بہت ضعیف ان کے اور مقرر کر موذن کہ نہ لیوے اوپر اذان اپنی کے مزدوری روایت کی یہ احمد

وَاَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ عَلَّمَنِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی

اور ابو داؤد اور نسائی نے اور روایت ہے ام سلمہ سے کہا سکھایا مجھکو رسول خدا صلی اللہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ اَقُوْلَ عِنْدَ اَذَانِ الْمَغْرِبِ اَللّٰهُمَّ هٰذَا اِقْبَالُ لَيْلِكَ وَ

علیہ وسلم نے یہ کہ کہوں میں نزدیک اذان مغرب کی یا الٰہی یہ ہے وقت آنے رات تیری کا اور

اِدْبَارُ نَهَارِكَ وَاَصْوَاتُ دُعَاتِكَ فَاغْفِرْ لِیْ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَ

پیٹھ پھیرنے دن تیرے کا اور آوازیں تیری پکارنے والوں کی ہیں بخش مجھکو روایت کی یہ ابو داؤد اور

الْبَيْهَقِیُّ فِی الدَّعْوَاتِ الْكَبِيْرِ وَعَنْ اَبِیْ اُمَامَةَ اَوْ بَعْضِ اَصْحَابِ

بیہقی نے دعوات کبیر میں۔ اور روایت ہے ابی امامہ سے یا بعضی اصحاب

رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ بِلَالًا اَخَذَ فِی الْاِقَامَةِ فَلَمَّا اَنْ قَالَ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے سے کہا تحقیق بلال نے شروع کی تکبیر کہنی پس جب کہا اونہوں نے

قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوةُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَقَامَهَا اللّٰهُ وَاَدَامَهَا

قد قامت الصلوٰۃ - فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے قائم رکھے نماز کو اللہ اور ہمیشہ رکھے اسکو

وَقَالَ فِیْ سَائِرِ الْاِقَامَةِ كَنَحْوِ حَدِيْثِ عُمَرَ فِی الْاَذَانِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ

اور فرمایا بیچ باقی تکبیر کے مانند حدیث عمر کی بیچ اذان کے روایت کی یہ ابو داؤد نے۔

وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُرَدُّ الدُّعَاءُ بَيْنَ الْاَذَانِ

اور روایت ہے انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں پھیری جاتی دعا درمیان اذان

وَالْاِقَامَةِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَالتِّرْمِذِیُّ وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ

اور تکبیر کے روایت کی یہ ابو داؤد اور ترمذی نے۔ اور روایت ہے سہل بن سعد سے کہا

قَالَ رَسُولُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ثِنْتَانِ لَا تُرَدَّانِ اَوْ قَلَّمَا تُرَدَّانِ الدُّعَآءُ

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دو دعائیں ہیں کہ نہیں رد کیجاتیں یا فرمایا کم رد کیجاتی ایک دعا

عِنْدَ النِّدَآءِ وَعِنْدَ الْبَاْسِ حِیْنَ یُلْحِمُ بَعْضُھُمْ بَعْضًا وَفِیْ رِوَایَۃٍ وَّ

نزدیک اذان کے اور دوسری وقت لڑائی کے جسوقت کہ لپٹیں بعضے انکو ساتھ بعضے کے اور ایک روایت میں ہے اور

تَحْتَ الْمَطَرِ رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالدَّارِمِیُّ اِلَّا اَنَّہٗ لَمْ یَذْکُرْ وَتَحْتَ الْمَطَرِ

نیچے مینہہ کے روایت کی یہ ابو داؤد اور دارمی نے مگر دارمی نے نہیں ذکر کیا لفظ وتحت المطر کا

وَعَنْ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ رَجُلٌ یَّا رَسُوْلَ اللّٰہِ اِنَّ الْمُؤَذِّنِیْنَ یَفْضُلُوْنَنَا

اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو سے کہا ایک شخص نے یا رسول اللہ تحقیق اذان دینے والے بزرگی رکھتے ہیں ہم پر

فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قُلْ کَمَا یَقُوْلُوْنَ فَاِذَا انْتَھَیْتَ فَسَلْ تُعْطَ

پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہہ جیسا کہ کہتے ہیں موذن پس جبکہ فارغ ہو تو پس سوال کر دیا جاویگا تو

رَوَاہُ اَبُوْدَاوٗدَ

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

عَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ

روایت کی یہ ابو داؤد نے ۔ فصل تیسری روایت ہے جابر سے کہا سنا میں نے رسول

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اِنَّ الشَّیْطَانَ اِذَا سَمِعَ النِّدَآءَ بِالصَّلٰوۃِ ذَھَبَ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے تحقیق شیطان جسوقت کہ سنتا ہے اذان نماز کو بھاگ جاتا ہے

حَتّٰی یَکُوْنَ مَکَانَ الرَّوْحَآءِ قَالَ الرَّاوِیْ وَالرَّوْحَآءُ مِنَ الْمَدِیْنَۃِ عَلٰی

یہانتک کہ پہنچتا ہے مکان روحا تک کہا راوی نے اور روحا مدینہ سے

سِتَّۃٍ وَّثَلٰثِیْنَ مِیْلًا رَوَاہُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَلْقَمَۃَ بْنِ وَقَّاصٍ قَالَ اِنِّیْ

چھتیس کوس ہے روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے علقمہ بن وقاص سے کہا تحقیق تھا میں

لَعِنْدَ مُعَاوِیَۃَ اِذْ اَذَّنَ مُؤَذِّنُہٗ فَقَالَ مُعَاوِیَۃُ کَمَا قَالَ مُؤَذِّنُہٗ حَتّٰی

نزدیک معاویہ کے ناگاہ اذان دی موذن انکے نے پس کہا معاویہ نے جیسا کہا انکے موذن نے یہانتک کہ

اِذَا قَالَ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃِ قَالَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ فَلَمَّا قَالَ حَیَّ عَلَی

جسوقت کہا موذن نے حی علی الصلوۃ کہا لا حول ولا قوۃ الا باللہ پھر جب کہا حی علی

الْفَلَاحِ قَالَ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَقَالَ بَعْدَ ذٰلِکَ

الفلاح کہا لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اور کہا پیچھے اسکے

## حاشیہ

یعنی نہیں رد کیجاتی ہیں ۱۲ ۔ یا شاید اذان کے وقت ترغیب دینے کو کہا ۱۲ ۔ یعنی اذان کے وقت ۔ یعنی لڑائی کے وقت جب لڑائی میں کفار سے لپٹیں بعضے بعضے سے یعنی قتل کرنے لگیں یعنی جب لڑائی گرم ہو جاوے ۔ مینہ برسنے کے وقت رحمت اترتی ہے اسلئے اس وقت بھی دعا قبول ہوتی ہے ۔ یعنی اذان دینے والے بہت زیادہ ثواب پاتے ہیں ۔ ہم کو بھی کچھ تدبیر بتائیے کہ ہم کو بھی ثواب ملے جواب میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس طرح موذن کہتے ہیں اسی طرح تم بھی کہا کرو مگر حی علی الصلوۃ اور حی علی الفلاح کے وقت لاحول کہو ۔

بیان فصل ثالث کا

یعنی بہت دور بھاگ جاتا ہے ۔ جسوقت کہ موذن فارغ ہو یعنی جواب اذان کا دیکر فارغ ہو تو دعا کر ۔ زیادہ جواب دینے والے کو دعا کرنا اچھا ہے ۔ بعد اسکے دعا کریگا زیادہ ہوگا فضیلت میں موذن سے ۔ مراد شیطان سے جنس شیطان ہے یعنی سب شیطان بھاگ جاتے ہیں ۔ یا مراد اذان کا ظاہر ہونا ۔ ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم زیادتی راوی کی ہے ۔ مسلم میں اسی طرح ہے ۔

مَا قَالَ الْمُؤَذِّنُ ثُمَّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ذٰلِكَ رَوَاهُ

جو کچھ کہا مؤذن نے پھر کہا معاویہ نے سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے اسیطرح روایت کیا

أَحْمَدُ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَامَ بِلَالٌ

احمد نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا تھے ہم ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس کھڑے ہوئے بلال

يُنَادِي فَلَمَّا سَكَتَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ مِثْلَ هٰذَا يَقِينًا

اذان کہتے کہ پس جب چپکے رہے فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہے مانند اسکی یقین سے

دَخَلَ الْجَنَّةَ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

داخل ہوگا بہشت میں روایت کی یہ نسائی نے۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم

إِذَا سَمِعَ الْمُؤَذِّنَ يَتَشَهَّدُ قَالَ وَأَنَا وَأَنَا رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَعَنِ ابْنِ

جبکہ سنتے مؤذن کو کہ شہادتین پڑھتا ہے فرماتے اور میں بھی اور میں بھی روایت کی یہ ابو داؤد نے۔ اور روایت ہے ابن

عُمَرَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ أَذَّنَ ثِنْتَيْ عَشْرَةَ سَنَةً وَجَبَتْ

عمر سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص کہ اذان دے بارہ برس واجب ہوتی ہے

لَهُ الْجَنَّةُ وَكُتِبَ لَهُ بِتَأْذِينِهِ فِي كُلِّ يَوْمٍ سِتُّونَ حَسَنَةً وَلِكُلِّ إِقَامَةٍ

واسطے اوسکے بہشت اور لکھی جاتی ہیں واسطے اوسکے بسبب اذان دینے اوسکی کے ہر روز میں ساٹھ نیکیاں اور بدلے ہر تکبیر کے

ثَلَاثُونَ حَسَنَةً رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَعَنْهُ قَالَ كُنَّا نُؤْمَرُ بِالدُّعَاءِ

تیس نیکیاں روایت کی یہ ابن ماجہ نے۔ اور روایت ہے اوسی سے کہا تھے ہم حکم کیے گئے ساتھ دعا مانگنے کے

عِنْدَ أَذَانِ الْمَغْرِبِ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي الدَّعَوَاتِ الْكَبِيرِ بَابٌ فِيهِ فَصْلَانِ

وقت اذان مغرب کے روایت کی یہ بیہقی نے بیچ دعوات کبیر کے۔ یہ باب ہے اسمیں دو فصل ہیں

الْفَصْلُ الْأَوَّلُ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ بِلَالًا

فصل پہلی روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق بلال

يُنَادِي بِلَيْلٍ فَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتَّى يُنَادِيَ ابْنُ أُمِّ مَكْتُومٍ قَالَ وَكَانَ ابْنُ أُمِّ مَكْتُومٍ

اذان دیتا ہے رات سے پس کھاؤ اور پیو یہانتک کہ اذان دے ابن ام مکتوم کہا ابن عمر نے اور تھا ابن ام مکتوم

لَا يُنَادِي حَتَّى يُقَالَ لَهُ أَصْبَحْتَ أَصْبَحْتَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ

نہیں اذان دیتا تھا یہانتک کہ کہا جاتا تھا اوسکو صبح کی تو نے صبح کی تو نے متفق علیہ۔ اور روایت ہے سمرہ بن





جُندُبٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَمْنَعَنَّكُمْ مِنْ سَحُورِكُمْ اَذَانُ

جندب سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ منع کرے تمکو سحر کھانے تمہارے سے اذان

بِلَالٍ وَلَا الْفَجْرُ الْمُسْتَطِيلُ وَلٰكِنِ الْفَجْرُ الْمُسْتَطِيرُ فِي الْاُفُقِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

بلال کی اور نہ فجر دراز ولیکن فجر پھیلی ہوئی بیچ کنارے کے روایت کی یہ مسلم نے

وَلَفْظُهُ لِلتِّرْمِذِيِّ وَعَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ قَالَ اَتَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

اور لفظ اوسکے واسطے ترمذی کے ہیں۔ اور روایت ہے مالک بن حویرث سے کہا آیا میں نبی صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنَا وَابْنُ عَمٍّ لِي فَقَالَ اِذَا سَافَرْتُمَا فَاَذِّنَا وَاَقِيمَا وَلْيَؤُمَّكُمَا اَكْبَرُكُمَا

علیہ وسلم کے پاس میں اور بیٹا چچا میرے کا پس فرمایا جسوقت کہ سفر کرو پس اذان کہو اور تکبیر کہو اور چاہیے کہ امام ہو تم میں سے بڑا

الْبُخَارِيُّ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ لَنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلُّوا كَمَا رَاَيْتُمُونِي

روایت کی یہ بخاری نے۔ اور روایت ہے انہیں سے کہ کہا فرمایا واسطے ہمارے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھو جسطرح دیکھتے ہو تم مجھے

اُصَلِّي وَاِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوةُ فَلْيُؤَذِّنْ لَكُمْ اَحَدُكُمْ ثُمَّ لْيَؤُمَّكُمْ اَكْبَرُكُمْ

نماز پڑھتے اور جب وقت ہو نماز کا پس چاہیے کہ اذان کہے تم میں سے ایک تمہارا پھر امام ہو تم میں سے بڑا تمہارا

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ اِنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حِينَ

روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ

قَفَلَ مِنْ غَزْوَةِ خَيْبَرَ سَارَ لَيْلَةً حَتّٰى اِذَا اَدْرَكَهُ الْكَرٰى عَرَّسَ وَقَالَ

پھر کر جہاد خیبر کے سے چلے رات کو یہانتک کہ جسوقت پہنچی حضرت کو اونگھ اوترے آخر رات کو اور فرمایا

لِبِلَالٍ اِكْلَاْ لَنَا اللَّيْلَ فَصَلّٰى بِلَالٌ مَا قُدِّرَ لَهُ وَنَامَ رَسُولُ اللّٰهِ

بلال کو محافظت کر واسطے ہمارے رات کی پس نماز پڑھی بلال نے اوسقدر کہ مقدر کی گئی تھی واسطے اوسکے اور سوئے رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَصْحَابُهُ فَلَمَّا تَقَارَبَ الْفَجْرُ اسْتَنَدَ بِلَالٌ اِلٰى رَاحِلَتِهِ

صلی اللہ علیہ وسلم اور یار اونکے پس جب نزدیک ہوئی فجر تکیہ لگایا بلال نے اونٹ اپنے سے

مُوَجِّهَ الْفَجْرِ فَغَلَبَتْ بِلَالًا عَيْنَاهُ وَهُوَ مُسْتَنِدٌ اِلٰى رَاحِلَتِهِ فَلَمْ

مونہہ کرکر طرف فجر کے پس غالب ہوئیں بلال پر آنکھیں اوسکی اور وہ تکیہ لگائے ہوئے اپنے اونٹ کا پس نہ

يَسْتَيْقِظْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَلَا بِلَالٌ وَلَا اَحَدٌ مِنْ اَصْحَابِهِ حَتّٰى

جاگے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور نہ بلال اور نہ کوئی اصحابیوں سے یہانتک کہ

ضَرَبَتْهُمُ الشَّمْسُ فَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَوَّلَهُمْ اِسْتِيْقَاظًا فَفَزِعَ

پہونچی انکو گرمی دہوپ کی پس ہوئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سب سے پہلے جاگنے والے پس گھبرائے

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَيْ بِلَالُ فَقَالَ بِلَالٌ اَخَذَ بِنَفْسِي الَّذِي

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پس فرمایا اے بلال کیا ہوا تجھے پس کہا بلال نے غالب ہوئی نفس میری پر وہ چیز کہ

اَخَذَ بِنَفْسِكَ قَالَ اقْتَادُوْا فَاقْتَادُوْا رَوَاحِلَهُمْ شَيْئًا ثُمَّ تَوَضَّأَ

غالب ہوئی نفس تمہارے پر فرمایا کھینچ لے چلو پس کھینچ لے گئے اونہوں نے اونٹ اپنے تھوڑی دور پھر وضو کیا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَمَرَ بِلَالًا فَاَقَامَ الصَّلٰوةَ فَصَلّٰى بِهِمُ الصُّبْحَ فَلَمَّا

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اور حکم کیا بلال کو پس تکبیر کہی نماز کی پس نماز پڑھائی حضرت نے انکو صبح کی پھر جب

قَضَى الصَّلٰوةَ قَالَ مَنْ نَسِيَ الصَّلٰوةَ فَلْيُصَلِّهَا اِذَا ذَكَرَهَا فَاِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى

پڑھ چکے نماز فرمایا جو شخص بھول جاوے نماز پس چاہیے کہ پڑھے نماز جس وقت یاد کرے اوسکو پس تحقیق اللہ

قَالَ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِيْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ قَتَادَةَ قَالَ قَالَ

فرمایا ہے کہ قائم کر نماز کو وقت یاد کرنے میرے کے روایت کی یہ مسلم نے - اور روایت ہے ابی قتادہ سے کہا فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَلَا تَقُوْمُوْا حَتّٰى تَرَوْنِيْ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ تکبیر کہی جاوے واسطے نماز کے پس نہ کھڑے ہو تم یہانتک کہ دیکھو تم مجھ کو

قَدْ خَرَجْتُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

نکلا حجرہ سے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے - اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَلَا تَاْتُوْهَا تَسْعَوْنَ وَاْتُوْهَا تَمْشُوْنَ

صلے اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ تکبیر کہی جاوے واسطے نماز کے پس نہ آؤ تم نماز کو دوڑتے اور آؤ تم چلتے اور لازم ہے

وَعَلَيْكُمُ السَّكِيْنَةُ فَمَا اَدْرَكْتُمْ فَصَلُّوْا وَمَا فَاتَكُمْ فَاَتِمُّوْا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

تمہیں آنا وقار سے پس جو پاؤ ساتھ امام کے پس ادا کرو اور جو نہ پاؤ ساتھ امام کے پس پورا کرو متفق علیہ

وَفِيْ رِوَايَةٍ لِمُسْلِمٍ فَاِنَّ اَحَدَكُمْ اِذَا كَانَ يَعْمِدُ اِلَى الصَّلٰوةِ فَهُوَ

اور بیچ ایک روایت مسلم کے یہ بھی آیا ہے پس تحقیق ایک تمہارا جس وقت کہ قصد کرتا ہے طرف نماز کی پس وہ

فِي الصَّلٰوةِ وَهٰذَا الْبَابُ خَالٍ عَنِ الْفَصْلِ الثَّانِيْ اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

نماز میں ہے - اور یہ باب خالی ہے فصل دوسری سے فصل تیسری

عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ قَالَ عَرَّسَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةً بِطَرِيقِ مَكَّةَ

روایت ہے زید بن اسلم سے کہا کہ اوترے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم بیچ آخر رات کے راہ مکہ کی بیچ

وَوَكَّلَ بِلَالًا أَنْ يُوقِظَهُمْ لِلصَّلٰوةِ فَرَقَدَ بِلَالٌ وَرَقَدُوا حَتّٰى اسْتَيْقَظُوا

اور حکم کیا بلال کو یہہ کہ جگاوے اونکو واسطے نماز کے پس سو گیا بلال اور سو گئے لوگ یہانتک کہ جاگ اوٹھے اصحاب

وَقَدْ طَلَعَتْ عَلَيْهِمُ الشَّمْسُ فَاسْتَيْقَظَ الْقَوْمُ فَقَدْ فَزِعُوا فَأَمَرَهُمْ

کہ تحقیق طلوع ہوا اونپر آفتاب پس جاگے لوگ پس تحقیق گھبرائے پس حکم کیا اونکو

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَرْكَبُوا حَتّٰى يَخْرُجُوا مِنْ ذٰلِكَ الْوَادِي وَقَالَ

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہہ کہ سوار ہوویں یہانتک کہ نکلیں اوس جنگل سے اور فرمایا

إِنَّ هٰذَا وَادٍ بِهِ شَيْطَانٌ فَرَكِبُوا حَتّٰى خَرَجُوا مِنْ ذٰلِكَ الْوَادِي ثُمَّ

تحقیق یہہ جنگل ہے کہ مسلط ہوا ہے اسمیں شیطان پس سوار ہوئے یہانتک کہ نکلے اوس جنگل سے پھر

أَمَرَهُمْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنْ يَنْزِلُوا وَأَنْ يَتَوَضَّؤُوا وَأَمَرَ بِلَالًا أَنْ

حکم کیا اونکو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہہ کہ اوتریں اور وضو کریں اور حکم کیا بلال کو کہ

يُنَادِيَ لِلصَّلٰوةِ أَوْ يُقِيمَ فَصَلّٰى رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالنَّاسِ ثُمَّ انْصَرَفَ

اذان کہی واسطے نماز کے اور تکبیر کہی پس نماز پڑہی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتھ لوگوں کے پھر پھرے

وَقَدْ رَأَى مِنْ فَزَعِهِمْ فَقَالَ يَا أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّ اللّٰهَ قَبَضَ أَرْوَاحَنَا وَلَوْ

اور دیکھی گھبراہٹ اونکی پس فرمایا اے لوگو تحقیق اللہ نے قبض کیں تہیں روحیں ہماری اور اگر

شَاءَ لَرَدَّهَا إِلَيْنَا فِي حِينٍ غَيْرِ هٰذَا فَإِذَا رَقَدَ أَحَدُكُمْ عَنِ الصَّلٰوةِ أَوْ

چاہتا البتہ پھیر دیتا اونکو طرف ہماری بیچ غیر اس وقت کے پس جسوقت کہ سو وے ایک تمہارا نماز سے یا

نَسِيَهَا ثُمَّ فَزِعَ إِلَيْهَا فَلْيُصَلِّهَا كَمَا كَانَ يُصَلِّيهَا فِي وَقْتِهَا ثُمَّ الْتَفَتَ

بھول جاوے نماز پھر گھبراوے طرف اوسکی پس چاہیے کہ پڑہے اوسکو جیسا کہ تہا پڑہتا اوسکو وقت اوسکے میں پھر التفات کی

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلٰى أَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيقِ فَقَالَ إِنَّ الشَّيْطَانَ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے طرف ابی بکر صدیق کے پس فرمایا تحقیق شیطان

أَتٰى بِلَالًا وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي فَأَضْجَعَهُ ثُمَّ لَمْ يَزَلْ يُهَدِّئُهُ كَمَا يُهَدَّأُ

آیا بلال کے پاس اور وہ کھڑا نماز پڑہتا تہا پس تکیہ لگا دیا اوسکو پھر ہمیشہ رہا تھپکتا اوسکو جیسے کہ تھپکا جاتا ہے

الصبی حتی نام ثم دعا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بلالا فاخبر بلال رسول

لڑکا یہانتک کہ سو رہا پھر بلایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بلال کو پس خبر دی بلال نے پیغمبر

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مثل الذی اخبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ابا بکر فقال ابو بکر

خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو مانند اوس چیز کی کہ خبر دی تھی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکر کو پس کہا ابوبکر نے

اشہد انک رسول اللہ رواہ مالک مرسلا وعن ابن عمر قال قال

گواہی دیتا ہوں میں یہ کہ تحقیق تم رسول خدا کے ہو روایت کی یہ مالک نے بطریق ارسال کے اور روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خصلتان معلقتان فی اعناق المؤذنین

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دو چیزیں ہیں کہ لٹکی ہوئی ہیں بیچ گردنوں مؤذنوں کے

للمسلمین صیامہم وصلوتہم رواہ ابن ماجۃ باب المساجد و

واسطے مسلمانوں کے روزے اونکے اور نماز اونکی روایت کی یہ ابن ماجہ نے۔ باب ہے بیچ بیان مسجدوں کے اور

مواضع الصلوۃ الفصل الاول عن ابن عباس قال لما

جگہوں نماز کے۔ فصل پہلی روایت ہے ابن عباس سے کہا جب

دخل النبی صلی اللہ علیہ وسلم البیت دعا فی نواحیہ کلہا ولم یصل حتی

داخل ہوئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم خانہ کعبہ میں دعا کی بیچ کونوں اوسکے سب کونوں میں اور نہیں پڑھی نماز یہانتک کہ

خرج منہ فلما خرج رکع رکعتین فی قبل الکعبۃ وقال ھذہ القبلۃ

نکلے اوسمیں سے پس جبکہ نکلے پڑھیں دو رکعتیں سامنے کعبہ کے اور فرمایا یہ ہے قبلہ

رواہ البخاری ورواہ مسلم عنہ عن اسامۃ بن زید وعن عبد اللہ

روایت کی یہ بخاری نے اور روایت کی مسلم نے اونہیں سے کہ نقل کی اونہوں نے اسامہ بن زید سے۔ اور روایت ہے عبد اللہ

ابن عمر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دخل الکعبۃ ھو واسامۃ بن زید

بن عمر سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم داخل ہوئے کعبہ میں اور اسامہ بن زید

وعثمان بن طلحۃ الحجبی وبلال بن رباح فاغلقہا علیہ ومکث

اور عثمان بن طلحہ حجبی اور بلال بن رباح پس بند کیا کعبہ حضرت پر اور ٹھیرے حضرت

فیہا فسالت بلالا حین خرج ماذا صنع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال

اوسمیں پس پوچھا مینے بلال سے جس وقت کہ نکلے بلال کیا کیا حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پس کہا بلال نے

جعل عمودا عن يساره وعمودين عن يمينه وثلثة اعمدة وراءه و

کیا ایک ستون بائین اپنے اور کیے دو ستون داہنے اپنے اور تین ستون پیچھے اپنے اور

كان البيت يومئذ على ستة اعمدة ثم صلى متفق عليه وعن

تھا خانہ کعبہ اس دن چھے ستونون پر پھر نماز پڑھی روایت کی بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے

ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم صلوة في مسجدي هذا خير

ابوہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز مسجد میری میں کہ یہی بہتر ہے

من الف صلوة فيما سواه الا المسجد الحرام متفق عليه وعن

ہزار نمازون سے اور مسجدون میں سوا مسجد حرام کے روایت کی یہ بخاری و مسلم نے۔ اور روایت ہے

ابي سعيد الخدري قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تشد الرحال الا

ابی سعید خدری سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ باندہو تم کجاوونکو مگر

الى ثلثة مساجد مسجد الحرام والمسجد الاقصى ومسجدي هذا

طرف تین مسجدون کے مسجد الحرام اور مسجد اقصی اور مسجد میری یہ

متفق عليه وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم ما بين بيتي

روایت کی بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے درمیان گھر میرے کے

ومنبري روضة من رياض الجنة ومنبري على حوضي متفق عليه

اور منبر میرے کے ایک باغ ہے باغون بہشت کے سے اور منبر میرا اوپر حوض میرے کے ہے روایت کی یہ بخاری و مسلم نے

وعن ابن عمر قال كان النبي صلى الله عليه وسلم ياتي مسجد قباء كل سبت ماشيا

اور روایت ہے ابن عمر سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم آتے مسجد قبا میں ہر ہفتہ میں پیادہ بھی

وراكبا فيصلي فيه ركعتين متفق عليه وعن ابي هريرة قال قال

اور سوار بھی پس نماز پڑھتے اسمین دو رکعتین روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا

رسول الله صلى الله عليه وسلم احب البلاد الى الله مساجدها وابغض البلاد

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے محبوب زیادہ مکانونکی شہرونمین طرف اللہ کے مسجدین انکی اور بہت مبغوض مکان شہرونکے

الى الله اسواقها رواه مسلم وعن عثمان قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

طرف اللہ کے بازار انکے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے عثمان سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

مَنْ بَنٰى لِلّٰهِ مَسْجِدًا بَنَى اللّٰهُ لَهٗ بَيْتًا فِي الْجَنَّةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ

جو شخص کہ بناوے واسطے خدا کے مسجد بناتا ہے اللہ واسطے اوسکے گھر بہشت میں روایت کی یہ بخاری و مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ غَدَا اِلَى الْمَسْجِدِ اَوْ رَاحَ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهٗ نُزُلَهٗ

کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ جاوے اول روز میں طرف مسجد کے یا آخر روز میں تیار کرتا ہے اللہ اوسکے لیے مہمانی

مِنَ الْجَنَّةِ كُلَّمَا غَدَا اَوْ رَاحَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ مُوْسٰى قَالَ قَالَ

بہشت میں سے جب جاوے اول روز کو یا آخر روز کو روایت کی یہ بخاری و مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابی موسی سے کہا فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَعْظَمُ النَّاسِ اَجْرًا فِي الصَّلٰوةِ اَبْعَدُهُمْ فَاَبْعَدُهُمْ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بڑا لوگوں میں سے ازروی ثواب کے بیچ نماز کے جو دور ان کا ہے پس دور اوسکا

مَمْشًى وَالَّذِيْ يَنْتَظِرُ الصَّلٰوةَ حَتّٰى يُصَلِّيَهَا مَعَ الْاِمَامِ اَعْظَمُ اَجْرًا مِنَ

ازروی چلنے کے اور وہ شخص کہ منتظر ہو نماز کا یہاں تک کہ نماز پڑھے ساتھ امام کے بڑا ہے ازروی ثواب کے

الَّذِيْ يُصَلِّيْ ثُمَّ يَنَامُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ خَلَتِ الْبِقَاعُ حَوْلَ

اوس شخص سے کہ نماز پڑھے پھر سو رہے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے ۔ اور روایت ہے جابر سے کہا کہ خالی ہوئے گھر گرد

الْمَسْجِدِ فَاَرَادَ بَنُوْ سَلِمَةَ اَنْ يَّنْتَقِلُوْا قُرْبَ الْمَسْجِدِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

مسجد کے پس ارادہ کیا بنو سلمہ نے یہ کہ اوٹھ آویں نزدیک مسجد کے پس پہنچی یہ خبر نبی صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُمْ بَلَغَنِيْ اَنَّكُمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَنْتَقِلُوْا قُرْبَ الْمَسْجِدِ قَالُوْا

علیہ وسلم کو پس فرمایا اونکو حضرت نے کہ پہنچا ہے مجھکو یہ کہ تم ارادہ رکھتے ہو کہ نقل کرو نزدیک مسجد کے کہا انہوں نے

نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَدْ اَرَدْنَا ذٰلِكَ فَقَالَ يَا بَنِيْ سَلِمَةَ دِيَارَكُمْ تُكْتَبْ اٰثَارُكُمْ

کہ ہاں ای رسول خدا کے تحقیق ارادہ کیا ہمنے یہ پس کہا ای بنی سلمہ ٹھہرے رہو اپنے گھروں میں لکھے جاوینگے نقش قدم

دِيَارَكُمْ تُكْتَبْ اٰثَارُكُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَبْعَةٌ

ٹھہرے رہو اپنے گھروں میں لکھے جاوینگے نقش قدم تمہارے روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سات

يُظِلُّهُمُ اللّٰهُ فِيْ ظِلِّهٖ يَوْمَ لَا ظِلَّ اِلَّا ظِلُّهٗ اِمَامٌ عَادِلٌ وَشَابٌّ نَشَأَ

سایہ کریگا اونکو اللہ بیچ سایہ اپنے کے اوس دن کہ نہیں سایہ مگر سایہ اوسکا ایک سردار عادل اور دوسرا جوان کہ جوانی خرچ کی

فِيْ عِبَادَةِ اللّٰهِ وَرَجُلٌ قَلْبُهٗ مُعَلَّقٌ بِالْمَسْجِدِ اِذَا خَرَجَ مِنْهُ حَتّٰى يَعُوْدَ

اللہ کی بندگی میں اور تیسرا وہ شخص کہ دل اوسکا لگا ہوا ہے مسجد میں جس وقت کہ نکلتا ہے اوس سے یہانتک کہ پھر جاوے

إِلَيْهِ وَرَجُلَانِ تَحَابَّا فِي اللهِ اجْتَمَعَا عَلَيْهِ وَتَفَرَّقَا عَلَيْهِ وَرَجُلٌ ذَكَرَ

طرف اوسکی اور دو شخص کہ محبت رکھتے ہین آپسمین واسطے اللہ کے اکٹھے ہوتے ہین اوسکی محبت پر اور جدا ہوتے ہین اسکی محبت مین اور وہ شخص

اللهَ خَالِيًا فَفَاضَتْ عَيْنَاهُ وَرَجُلٌ دَعَتْهُ امْرَأَةٌ ذَاتُ حَسَبٍ وَ

اللہ کو تنہا پس بہتی ہین آنکھین اوسکی اور وہ شخص کہ بلایا اوسکو ایک عورت نے کہ صاحب حسب اور

جَمَالٍ فَقَالَ إِنِّي أَخَافُ اللهَ وَرَجُلٌ تَصَدَّقَ بِصَدَقَةٍ فَأَخْفَاهَا

جمال کی ہو پس کہا تحقیق مین ڈرتا ہون اللہ سے اور وہ شخص کہ دیا کچھ للہ پس چھپایا اوسکو

حَتَّى لَا تَعْلَمَ شِمَالُهُ مَا تُنْفِقُ يَمِينُهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ

یہانتک کہ نہ جانا بائین ہاتھ اوسکے نے کہ کیا خرچ کیا داہنے ہاتھ نے متفق علیہ۔ اور روایت ہے انہین سے کہا فرمایا رسول

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةُ الرَّجُلِ فِي الْجَمَاعَةِ تُضَعَّفُ عَلَى صَلٰوتِهِ فِي بَيْتِهِ وَ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز آدمی کی بیچ جماعت کے پچیس درجے زیادہ ہوتی ہے اوپر نماز اوسکی کے گھر مین اوسکے اور

فِي سُوقِهِ خَمْسًا وَعِشْرِينَ ضِعْفًا وَذٰلِكَ أَنَّهُ إِذَا تَوَضَّأَ فَأَحْسَنَ الْوُضُوءَ ثُمَّ

بازار مین اور یہ اسواسطے ہے کہ جسوقت وضو کیا پس اچھا وضو کیا پھر

خَرَجَ إِلَى الْمَسْجِدِ لَا يُخْرِجُهُ إِلَّا الصَّلٰوةُ لَمْ يَخْطُ خُطْوَةً إِلَّا رُفِعَتْ

نکلا طرف مسجد کے نہ نکالا اوسکو مگر نماز نے نہین رکھتا کوئی قدم مگر بلند کیا جاتا ہے

لَهُ بِهَا دَرَجَةٌ وَحُطَّ عَنْهُ بِهَا خَطِيئَةٌ فَإِذَا صَلَّى لَمْ تَزَلِ الْمَلٰئِكَةُ

واسطے اوسکے ساتھ اوس قدم کے درجہ ثواب مین اور دور کیا جاتا ہے واسطے سبب اوسکے گناہ پس جسوقت کہ نماز پڑھتا ہے ہمیشہ رہتے ہین فرشتے

تُصَلِّي عَلَيْهِ مَا دَامَ فِي مُصَلَّاهُ اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِ اللّٰهُمَّ ارْحَمْهُ وَلَا يَزَالُ

دعا کرتے ہین اوسکو جبتک کہ رہے بیچ جگہ نماز اپنی کے کہتے ہین یا الہی بخشش کر اوسپر یا الہی رحم کر اوسپر اور ہمیشہ رہتا ہے

أَحَدُكُمْ فِي صَلٰوةٍ مَا انْتَظَرَ الصَّلٰوةَ وَفِي رِوَايَةٍ قَالَ إِذَا دَخَلَ الْمَسْجِدَ

ایک تمہارا نماز مین جبتک کہ منتظر رہے نماز کا اور بیچ ایک روایت کے فرمایا جسوقت کہ داخل ہوتا ہے مسجد مین

كَانَتِ الصَّلٰوةُ تَحْبِسُهُ وَزَادَ فِي دُعَاءِ الْمَلٰئِكَةِ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهُ اللّٰهُمَّ

اسحالت مین کہ ہوتی ہے نماز روکنے والی اوسکی اور زیادہ کیا بیچ دعاء فرشتونکی یا الہی بخشش واسطے اوسکے یا الہی

تُبْ عَلَيْهِ مَا لَمْ يُؤْذِ فِيهِ مَا لَمْ يُحْدِثْ فِيهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي أُسَيْدٍ

رجوع کر اوسپر جبتک کہ نہ ایذا دے اوسمین جبتک کہ نہ وضو جاوے بیچ اوسکے متفق علیہ۔ اور روایت ہے ابی اسید سے

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا دَخَلَ أَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ فَلْيَقُلِ اللّٰهُمَّ

کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ داخل ہو ایک تمہارا مسجد میں پس چاہیے کہ کہے یا الٰہی

افْتَحْ لِي أَبْوَابَ رَحْمَتِكَ وَإِذَا خَرَجَ فَلْيَقُلِ اللّٰهُمَّ إِنِّي أَسْأَلُكَ مِنْ فَضْلِكَ

کھول واسطے میرے دروازے رحمت اپنی کے اور جب نکلے پس چاہیے کہ کہے یا الٰہی تحقیق میں مانگتا ہوں تجھسے فضل تیرا

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِي قَتَادَةَ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا دَخَلَ

روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی قتادہ سے تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جسوقت کہ داخل ہو

أَحَدُكُمُ الْمَسْجِدَ فَلْيَرْكَعْ رَكْعَتَيْنِ قَبْلَ أَنْ يَجْلِسَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ كَعْبِ بْنِ

ایک تمہارا مسجد میں پس چاہیے کہ پڑھے دو رکعتیں پہلے بیٹھنے سے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے کعب

مَالِكٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَقْدَمُ مِنْ سَفَرٍ إِلَّا نَهَارًا فِي الضُّحَى

مالک سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نہ آتے سفر سے مگر انکو چاشت کو دن

فَإِذَا قَدِمَ بَدَأَ بِالْمَسْجِدِ فَصَلَّى فِيهِ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ جَلَسَ فِيهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

پس جسوقت کہ آتے پہلے جاتے مسجد میں پس نماز پڑھتے اوسمیں دو رکعتیں پھر بیٹھتے اوسمیں روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے

وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَمِعَ رَجُلًا يَنْشُدُ

اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ سنے کسیکو ڈھونڈتا ہو

ضَالَّةً فِي الْمَسْجِدِ فَلْيَقُلْ لَا رَدَّهَا اللّٰهُ عَلَيْكَ فَإِنَّ الْمَسَاجِدَ لَمْ تُبْنَ لِهٰذَا

کوئی چیز گم ہوئی مسجد میں پس چاہیے کہ کہے نہ پھیرے اوسکو اللہ تجھپر پس تحقیق مسجدیں نہیں بنائی گئیں واسطے اسکے

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَكَلَ مِنْ هٰذِهِ

روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے جابر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ کھاوے اس

الشَّجَرَةِ الْمُنْتِنَةِ فَلَا يَقْرَبَنَّ مَسْجِدَنَا فَإِنَّ الْمَلٰئِكَةَ تَتَأَذّٰى مِمَّا يَتَأَذّٰى مِنْهُ

درخت بدبودار بن سے پس نہ نزدیک ہو مسجد ہماری کے پس تحقیق فرشتے ایذا پاتے ہیں اوس چیز سے کہ ایذا پاتے ہیں اوس سے

الْإِنْسُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْبُزَاقُ

آدمی روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تھوکنا

فِي الْمَسْجِدِ خَطِيئَةٌ وَكَفَّارَتُهَا دَفْنُهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي ذَرٍّ قَالَ

مسجد میں گناہ ہے اور کفارہ اوسکا دفن کردینا اوسکا روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی ذر سے کہا

باب المساجد ومواضع الصلوة

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم عرضت علي اعمال امتي حسنها وسيئها فوجدت

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے روبرو لائے گئے مجہپر عمل امت میری کے نیک اونکے اور برے اونکے پس پائی مینے

في محاسن اعمالها الاذى يماط عن الطريق ووجدت في مساوي

بیچ نیک عملوں اونکے موذی چیز کہ دور کی جاوے راہ سے اور پایا مینے بیچ برے

اعمالها النخاعة تكون في المسجد لا تدفن رواه مسلم وعن ابي هريرة

عملوں اونکے تہوک کہ ہووے مسجد میں کہ نہ دفن کیا جاوے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابو ہریرہ سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا قام احدكم الى الصلوة فلا يبصق

کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ کہڑا ہو ایک تمہارا طرف نماز کی پس نہ تہوک ڈالے

امامه فانما يناجي الله ما دام في مصلاه ولا عن يمينه فان عن يمينه

آگے اپنے پس سوا اسکے نہیں کہ سرگوشی کرتا ہے اللہ سے جب تک کہ نماز کی جگہہ اپنی میں ہے اور نہ ڈالے داہنے اپنے اسواسطے کہ داہنے اوسکے

ملكا وليبصق عن يساره او تحت قدمه فيدفنها وفي رواية ابي سعيد

فرشتے ہیں اور چاہیے کہ تہوک ڈالے بائیں اپنے یا نیچے پاؤں اپنے کے پہر دفن کرے اوسکو اور روایت ابی سعید کی میں

تحت قدمه اليسرى متفق عليه وعن عائشة ان رسول الله صلى

کہ نیچے قدم اپنے کے بائیں ہے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ

عليه وسلم قال في مرضه الذي لم يقم منه لعن الله اليهود والنصارى

علیہ وسلم نے فرمایا بیچ بیماری اپنی کے کہ نہیں اوٹھے اوس سے لعنت کرے اللہ یہود اور نصاری کو

اتخذوا قبور انبيائهم مساجد متفق عليه وعن جندب قال سمعت

کہ پکڑا ہے اونہوں نے قبریں انبیا کی سجدہ گاہ روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے جندب سے کہا سنا مینے

النبي صلى الله عليه وسلم يقول الا وان من كان قبلكم كانوا يتخذون قبور

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتے تہے خبردار ہو تحقیق وہ شخص کہ تہے پہلے تمسے پکڑتے تہے قبروں

انبيائهم وصالحيهم مساجد الا فلا تتخذوا القبور مساجد اني انهاكم

انبیاء اپنے کیکو اور نیکبختوں اپنے کیکو سجدہ گاہ خبردار ہو پس نہ پکڑو قبروں کو سجدہ گاہ تحقیق میں منع کرتا ہوں تمکو

عن ذلك رواه مسلم وعن ابن عمر قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

اس سے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

اجْعَلُوا فِي بُيُوتِكُمْ مِنْ صَلٰوتِكُمْ وَلَا تَتَّخِذُوهَا قُبُورًا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اَلْفَصْلُ

پڑھو گھروں اپنے میں اپنی نمازوں سے اور نہ پکڑو گھروں کو قبریں روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے فصل

الثَّانِي عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا بَيْنَ الْمَشْرِقِ

دوسری روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے درمیان مشرق

وَالْمَغْرِبِ قِبْلَةٌ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَعَنْ طَلْقِ بْنِ عَلِيٍّ قَالَ خَرَجْنَا وَفْدًا

اور مغرب کے قبلہ ہے روایت کی یہ ترمذی نے۔ اور روایت ہے طلق بن علی سے کہا نکلے ہم جماعت قصد کرنیوالی

اِلٰى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَايَعْنَاهُ وَصَلَّيْنَا مَعَهُ وَاَخْبَرْنَاهُ اَنَّ بِاَرْضِنَا

طرف پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس بیعت کی ہمنے اونسے اور نماز پڑھی ہمنے ساتھ اونکے اور خبر دی ہمنے اونکو کہ بیچ زمین ہماری کے

بِيعَةً لَنَا فَاسْتَوْهَبْنَاهُ مِنْ فَضْلِ طَهُورِهِ فَدَعَا بِمَاءٍ فَتَوَضَّأَ وَتَمَضْمَضَ

بیعہ ہے واسطے ہماری پس مانگا ہمنے حضرت سے بچا ہوا پانی وضو حضرت کا پس منگوایا حضرت نے پانی پس وضو کیا اور کلی کی

ثُمَّ صَبَّهُ لَنَا فِي اِدَاوَةٍ وَاَمَرَنَا فَقَالَ اخْرُجُوا فَاِذَا اَتَيْتُمْ اَرْضَكُمْ فَاكْسِرُوا

پھر ڈالا اوسکو واسطے ہمارے بیچ چھاگل میں اور حکم کیا ہمکو پس فرمایا جاؤ جس وقت پہنچو زمین اپنی میں پس توڑ ڈالو

بِيعَتَكُمْ وَانْضَحُوا مَكَانَهَا بِهٰذَا الْمَاءِ وَاتَّخِذُوهَا مَسْجِدًا قُلْنَا اِنَّ الْبَلَدَ

بیعہ اپنا اور چھڑک دو اوس جگہہ اوس پانی کو اور بناؤ اوسکو مسجد کہا ہمنے تحقیق شہر ہے

بَعِيدٌ وَالْحَرُّ شَدِيدٌ وَالْمَاءُ يَنْشَفُ فَقَالَ مُدُّوهُ مِنَ الْمَاءِ فَاِنَّهُ لَا

دور اور گرمی سخت ہے اور پانی خشک ہو جاویگا پس فرمایا بڑھاؤ اوسکو اور پانی سے پس تحقیق نہیں

يَزِيدُهُ اِلَّا طِيبًا رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اَمَرَ رَسُولُ اللّٰهِ

زیادہ کریگا اوسکو مگر پاکی اور برکت روایت کی یہ نسائی نے۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہا فرمایا رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِبِنَاءِ الْمَسْجِدِ فِي الدُّورِ وَاَنْ يُنَظَّفَ وَيُطَيَّبَ رَوَاهُ اَبُو دَاوُدَ

صلی اللہ علیہ وسلم نے واسطے بنانے مسجدوں کے محلوں میں اور یہ کہ پاک کیجاویں اور خوشبو لگائی جاویں روایت کی یہ ابوداؤد

وَالتِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

اور ترمذی اور ابن ماجہ نے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا اُمِرْتُ بِتَشْيِيدِ الْمَسَاجِدِ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ لَتُزَخْرِفُنَّهَا كَمَا زَخْرَفَتْ

علیہ وسلم نے نہیں حکم کیا گیا میں ساتھ بلند کرنے مسجدوں کے کہا ابن عباس نے البتہ زینت کروگے اونکو جیسیکہ زینت کی

الیہود والنصاری رواہ ابوداود وعن انس قال قال رسول اللہ صلی

یہود اور نصاری نے روایت کی یہ ابوداؤد نے۔ اور روایت ہے انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

علیہ وسلم ان من اشراط الساعۃ ان یتباھی الناس فی المساجد رواہ ابوداود

علیہ وسلم نے تحقیق علامتوں قیامت کی سے ہے یہ کہ تفخر کریں گے لوگ مسجدوں میں روایت کی یہ ابوداؤد

والنسائی والدارمی وابن ماجۃ وعنہ قال قال رسول اللہ صلی

اور نسائی اور دارمی اور ابن ماجہ نے۔ اور روایت ہے انہیں سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

علیہ وسلم عرضت علی اجور امتی حتی القذاۃ یخرجھا الرجل من المسجد

علیہ وسلم نے روبرو کیگئی مجھپر ثواب امت میری یہاں تک کہ ثواب کوڑے اور خاک کا کہ نکالا اسکو آدمی مسجد سے

وعرضت علی ذنوب امتی فلم ار ذنبا اعظم من سورۃ من القرآن

اور روبرو کیگیے مجھپر گناہ امت میری کے پس نہیں دیکھا میں نے کوئی گناہ بہت بڑا سورہ قرآن کی سے

او آیۃ اوتیھا رجل ثم نسیھا رواہ الترمذی وابوداود وعن بریدۃ

یا آیت سے کہ دیا گیا ہو وہ ایک شخص پھر بھلا دیا اسکو روایت کی یہ ترمذی اور ابوداؤد نے۔ اور روایت ہے بریدہ سے

قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بشر المشائین فی الظلم الی المساجد بالنور

کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے خوشخبری دو چلنے والوں کو بیچ اندھیروں کے طرف مسجدوں کی ساتھ پورے نور

التام یوم القیمۃ رواہ الترمذی وابوداود ورواہ ابن ماجۃ عن

کے دن قیامت کے روایت کی یہ ترمذی اور ابوداؤد نے اور روایت کی یہ ابن ماجہ نے

سھل بن سعد وانس وعن ابی سعید الخدری قال قال رسول اللہ

سہل بن سعد سے اور انس سے۔ اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہا فرمایا رسول خدا

صلی اللہ علیہ وسلم اذا رایتم الرجل یتعاھد المسجد فاشھدوا لہ بالایمان فان

صلی اللہ علیہ وسلم نے جب دیکھو تم ایک شخص کو کہ خبر گیری کرتا ہے مسجد کی پس گواہی دو واسطے اسکے ساتھ ایمان کی اس لیے کہ

اللہ یقول انما یعمر مساجد اللہ من امن باللہ والیوم الاخر رواہ الترمذی

اللہ تعالی فرماتا ہے کہ نہیں آباد کرتا مسجدوں اللہ کی مگر وہ شخص کہ ایمان لایا ساتھ اللہ کے اور دن پچھلے کے روایت کی یہ ترمذی

وابن ماجۃ والدارمی وعن عثمان بن مظعون قال یا رسول اللہ

اور ابن ماجہ اور دارمی نے۔ اور روایت ہے عثمان بن مظعون سے کہا اے رسول خدا کے

ائذن لنا في الاختصاء فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم ليس منا من خصى

اذن دو واسطے میرے بیچ خوجہ ہونے کے پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں ہم میں سے جو خصی کرے دوسرے کو

ولا اختصى ان خصاء امتي الصيام فقال ائذن لنا في السياحة فقال

یا خوجہ کرے اپنے تئیں تحقیق خوجہ ہونا امت میری کا روزہ رکھنا ہے پس عرض کیا اذن دو واسطے میرے بیچ سیر کرنے کے فرمایا

ان سياحة امتي الجهاد في سبيل الله فقال ائذن لنا في الترهب فقال

تحقیق سیر امت میری کی جہاد کرنا ہے بیچ راہ اللہ کے پس عرض کیا کہ حکم دیجئے مجھکو بیچ ترہب کے پس فرمایا

ان ترهب امتي الجلوس في المساجد انتظار الصلوة رواه في شرح

تحقیق رہبانیت امت میری کی بیٹھنا مسجدوں میں واسطے انتظار نماز کی ہے روایت کیا یہ شرح

السنة وعن عبد الرحمن بن عائش قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم رأيت

السنۃ میں۔ اور روایت ہے عبد الرحمن بن عائش سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا میں نے

ربي عز وجل في احسن صورة فقال فيم يختصم الملأ الاعلى قلت

پروردگار اپنے کو بیچ بہترین صورت کے فرمایا اللہ تعالی نے کس چیز میں گفتگو کرتے ہیں فرشتے مقرب میں کہا میں نے

انت اعلم قال فوضع كفه بين كتفي فوجدت بردها بين ثديي

تو دانا تر ہے فرمایا پیغمبر نے پس رکھا اللہ تعالی نے اپنا ہاتھ درمیان مونڈھوں میری کے پس پائی ٹھنڈک اسکی درمیان

فعلمت ما في السموات والارض وتلا وكذلك نري ابراهيم

پس جان لی میں نے وہ چیز کہ تھی بیچ آسمانوں اور زمین کے اور پڑھی حضرت نے یہ آیت اور اسیطرح سے دکھلایا ہم نے ابراہیم کو

ملكوت السموات والارض وليكون من الموقنين رواه الدارمي

تصرف آسمانوں کا اور زمین کا اور تاکہ ہو وہ یقین کرنیوالوں میں سے روایت کی یہ دارمی نے

مرسلا وللترمذي نحوه عنه وعن ابن عباس ومعاذ بن جبل

بطریق ارسال کے اور ترمذی نے مانند اسی حدیث کے ساتھ اختلاف بعض لفظوں کے ابن عبد الرحمن۔ اور ابن عباس اور

وزاد فيه قال يا محمد هل تدري فيم يختصم الملأ الاعلى قلت

اور زیادہ کیا ترمذی نے اس میں یہ کہ فرمایا اللہ تعالی نے اے محمد کیا جانتا ہے تو کہ بیچ کس چیز کے گفتگو کرتے ہیں فرشتے مقرب میں کہا میں نے

نعم في الكفارات والكفارات المكث في المساجد بعد الصلوات و

ہاں میں جانتا ہوں گفتگو کرتے ہیں کفارات میں اور گناہ جھڑتے ہیں بیٹھنے سے مسجدوں میں بعد نمازوں کے اور

ارْحَمْنِي وَعَافِنِي وَاهْدِنِي وَارْزُقْنِي فَقَالَ هٰكَذَا بِيَدَيْهِ وَقَبَضَهُمَا

رحم کر مجھپر اور عافیت سے رکہ مجھکو اور ہدایت کر مجھکو اور روزی دے مجھکو پس اشارہ کیا اوسنے اس طرح سے ساتھ دونوں ہاتھوں اپنے کے اور بند کیا اونکو

فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَّا هٰذَا فَقَدْ مَلَأَ يَدَيْهِ مِنَ الْخَيْرِ رَوَاهُ

پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اوپر اس شخص نے پس بہرے ہاتھ اپنے نیکی سے روایت کی یہ

أَبُو دَاوُدَ وَانْتَهَتْ رِوَايَةُ النَّسَائِيِّ عِنْدَ قَوْلِهِ إِلَّا بِاللّٰهِ وَعَنِ ابْنِ

ابوداود نے اور تمام ہوئی روایت نسائی کی قول اون کے الا باللہ تک۔ اور روایت ہے ابن

عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ إِذَا قَرَأَ سَبِّحِ اسْمَ رَبِّكَ الْأَعْلَى قَالَ

عباس سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تھے جسوقت کہ پڑھتے سبح اسم ربک الاعلی فرماتے

سُبْحَانَ رَبِّيَ الْأَعْلَى رَوَاهُ أَحْمَدُ وَأَبُو دَاوُدَ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ

سبحان ربی الاعلی روایت کی یہ احمد اور ابو داود نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَرَأَ مِنْكُمْ بِالتِّينِ وَالزَّيْتُونِ فَانْتَهَى إِلَى أَلَيْسَ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ پڑہے تم میں سے سورہ والتین والزیتون پس پہنچے تا الیس

اللّٰهُ بِأَحْكَمِ الْحَاكِمِينَ فَلْيَقُلْ بَلَى وَأَنَا عَلَى ذٰلِكَ مِنَ الشَّاهِدِينَ وَمَنْ

اللہ باحکم الحاکمین پس چاہیے کہ کہے بلی وانا علے ذلک من الشاہدین اور جو شخص

قَرَأَ لَا أُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيَامَةِ فَانْتَهَى إِلَى أَلَيْسَ ذٰلِكَ بِقَادِرٍ عَلَى أَنْ يُحْيِيَ

پڑہے لا اقسم بیوم القیمۃ پس پہونچے اس آیت تک الیس ذلک بقادر علی ان یحیی

الْمَوْتَى فَلْيَقُلْ بَلَى وَمَنْ قَرَأَ وَالْمُرْسَلَاتِ فَبَلَغَ فَبِأَيِّ حَدِيثٍ بَعْدَهُ

الموتے پس چاہیے کہ کہے بلی اور جو کوئی پڑہے والمرسلات پس پہنچے اس آیت تک فبای حدیث بعدہ

يُؤْمِنُونَ فَلْيَقُلْ آمَنَّا بِاللّٰهِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالتِّرْمِذِيُّ إِلَى قَوْلِهِ وَ

یومنون پس چاہیے کہ کہے آمنا باللہ روایت کی یہ ابو داود نے اور ترمذی نے روایت کی اس قول تک و

أَنَا عَلَى ذٰلِكَ مِنَ الشَّاهِدِينَ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ خَرَجَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

انا علے ذلک من الشاہدین۔ اور روایت ہے جابر سے کہ کہا نکلے رسول خدا صلی اللہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى أَصْحَابِهِ فَقَرَأَ عَلَيْهِمْ سُورَةَ الرَّحْمٰنِ مِنْ أَوَّلِهَا إِلَى آخِرِهَا

علیہ وسلم اپنے اصحاب پر پس پڑہی اونپر سورہ الرحمن اول سے آخر تک

(حاشیہ) ۵۱ اور بند کیا اونکو یعنے ہاتہوں کو یہ اشارہ کیا اوسنے کہ یاد رکہا میں نے اور نگاہ رکہا ... فرمایا جیسے کہ کوئی چیز جو اپنے ہاتھ لگتی ہے تو اوسکو مٹھی میں بند کر لیتا ہے ۵۲ (۶) یعنے سورہ اعلی کو ... تمام پروردگار ... کرتے ... ۵۳ ... ۵۴ ... ۵۵ ... ۵۶ یعنے ... ایمان ... ۵۷ ...





فسكتوا فقال لقد قرأتها على الجن ليلة الجن فكانوا أحسن مردودا

پس سب صحابہ چپ ہو رہے پھر فرمایا تحقیق پڑھی تھی مینے یہ سورت جنوں پر اوس رات کہ جمع ہوئے تھے جن پس تھے وہ اچھے جواب دینے مین

منكم كنت كلما أتيت على قوله فبأي آلاء ربكما تكذبان قالوا

تمسے تہا مین جبکہ پہنچتا تہا اوپر کہنے اسکے آیۃ کے فبای الاء ربکما تکذبان تو کہتے جواب مین

لا بشيء من نعمك ربنا نكذب فلك الحمد رواه الترمذي وقال

لا بشئ من نعمک ربنا نکذب فلک الحمد روایت کی یہ ترمذی نے اور کہا ترمذی نے

هذا حديث غريب الفصل الثالث عن معاذ بن عبد الله

یہ حدیث غریب ہے فصل تیسری روایت ہے معاذ بن عبد اللہ

الجهني قال إن رجلا من جهينة أخبره أنه سمع رسول الله صلى الله عليه وسلم

جہنی سے کہ کہا تحقیق ایک شخص تہا جہینہ مین کا کہ خبر دی اوسنے معاذ کو یہ کہ سنا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو

قرأ في الصبح إذا زلزلت في الركعتين كلتيهما فلا أدري أنسي أم قرأ

کہ پڑہی نماز صبح مین سورت اذا زلزلت دونو رکعتونمین پس نہین جانا مینے کہ بھول گئے یا پڑہی

ذلك عمدا رواه أبو داود وعن عروة قال إن أبا بكر الصديق صلى

یہ قصدًا روایت کی یہ ابو داؤد نے۔ اور روایت ہے عروہ سے کہا تحقیق ابوبکر صدیق نے نماز پڑہی

الصبح فقرأ فيهما بسورة البقرة في الركعتين كلتيهما رواه مالك وعن

صبح کی پس پڑہی دونو رکعتونمین سورہ بقرہ روایت کی یہ مالک نے اور روایت ہے

الفرافصة بن عمير الحنفي قال ما أخذت سورة يوسف إلا من قراءة

فرافصہ بن عمیر حنفی سے کہ کہا نہین سیکہی مینے سورہ یوسف علیہ السلام مگر پڑہنے

عثمان بن عفان إياها في الصبح من كثرة ما كان يرددها رواه مالك

عثمان بن عفان کے سے اوسکو نماز صبح مین بسبب بہت پڑہنے اونکے اوسکو روایت کی یہ مالک نے۔

وعن عامر بن ربيعة قال صلينا وراء عمر بن الخطاب الصبح فقرأ فيهما

اور روایت ہے عامر بن ربیعہ سے کہ کہا نماز پڑہی ہمنے پیچھے عمر بن الخطاب کے صبح کی پس پڑہی اوسمین

بسورة يوسف وسورة الحج قراءة بطيئة قيل له إذا لقد كان يقوم

سورہ یوسف اور سورہ حج پڑہنا ٹہیر ٹہیر کر کہا گیا واسطے عامر کے اوسوقت البتہ کہڑے ہوتے

باب القراءة في الصلوة

حِينَ يَطْلُعُ الْفَجْرُ قَالَ أَجَلْ رَوَاهُ مَالِكٌ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ شُعَيْبٍ عَنْ أَبِيهِ عَنْ

وقت طلوع فجر کے کہا کہ ہان روایت کی یہ مالک نے اور روایت ہے عمرو بن شعیب سے اون نقل کی اپنے باپ سے اون نے

جَدِّهِ قَالَ مَا مِنَ الْمُفَصَّلِ سُورَةٌ صَغِيرَةٌ وَلَا كَبِيرَةٌ إِلَّا قَدْ سَمِعْتُ رَسُولَ

نقل کی اپنے دادا سے کہا او سنے نہین مفصل سے کوئی سورہ چھوٹی اور نہ بڑی مگر کہ سنے رسول

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَؤُمُّ بِهَا النَّاسَ فِي الصَّلٰوةِ الْمَكْتُوبَةِ رَوَاهُ مَالِكٌ وَعَنْ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے امامت کرتے تھے ساتھ اوسکے لوگون کی بیچ نماز فرض مین روایت کی یہ مالک نے اور روایت ہے

عَبْدِ اللهِ بْنِ عُتْبَةَ بْنِ مَسْعُودٍ قَالَ قَرَأَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي صَلٰوةِ الْمَغْرِبِ

عبد اللہ بن عتبہ بن مسعود سے کہ کہا پڑھی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز مغرب مین

بِحٰمٓ الدُّخَانِ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ مُرْسَلًا

حم دخان روایت کی یہ نسائی نے بطریق ارسال کے۔

## بَابُ الرُّكُوعِ الْفَصْلُ الْأَوَّلُ

باب ہے بیچ بیان رکوع کے فصل پہلی

عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَقِيمُوا الرُّكُوعَ وَالسُّجُودَ فَوَاللهِ إِنِّي

روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدھا کرو رکوع اور سجود کو پس قسم ہے اللہ کی تحقیق مین

لَأَرَاكُمْ مِنْ بَعْدِي مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ الْبَرَاءِ قَالَ كَانَ رُكُوعُ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ

البتہ دیکھتا ہون تمکو پیچھے اپنے سے متفق علیہ۔ اور روایت ہے براء سے کہا تھا رکوع نبی صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَسُجُودُهُ وَبَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ وَإِذَا رَفَعَ مِنَ الرُّكُوعِ مَا خَلَا الْقِيَامَ وَالْقُعُودَ

علیہ وسلم کا اور سجدہ اونکا اور بیٹھنا اونکا درمیان دو سجدون کے اور جبوقت کہ اوٹھتے رکوع سے سوا کھڑے رہنے اور

قَرِيبًا مِنَ السَّوَاءِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَالَ

قریب برابر کے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے انس سے کہ کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جبوقت کہتے

سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ قَامَ حَتّٰى نَقُولَ قَدْ أَوْهَمَ ثُمَّ يَسْجُدُ وَيَقْعُدُ بَيْنَ

سمع اللہ لمن حمدہ کھڑے رہتے یہان تک کہ کہتے ہم تحقیق ترک کی دو رکعت پھر سجدہ کرتے اور بیٹھتے درمیان دونو

السَّجْدَتَيْنِ حَتّٰى نَقُولَ قَدْ أَوْهَمَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ كَانَ

سجدون کے یہان تک کہ کہتے ہم تحقیق ترک کیا سجدہ روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے حضرت عائشہ سے کہ کہا تھے

النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُكْثِرُ أَنْ يَقُولَ فِي رُكُوعِهِ وَسُجُودِهِ سُبْحَانَكَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا

نبی صلی اللہ علیہ وسلم بہت کہتے رکوع اپنے مین اور سجدہ اپنے مین پاک ہے تو یا الٰہی اے پروردگار ہمارے

وَبِحَمْدِكَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْلِي يَتَاَوَّلُ الْقُرْاٰنَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهَا اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

اور پاکی بیان کرتے ہین ساتھ تعریف تیری کے یا الہی بخش مجکو عمل کرتے تہے موافق قرآن کے متفق علیہ۔ اور روایت ہے اونہین سے یہ کہ تحقیق نبی صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقُوْلُ فِيْ رُكُوْعِهٖ وَسُجُوْدِهٖ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّ الْمَلٰئِكَةِ وَالرُّوْحِ

علیہ وسلم تہے کہتے رکوع اپنے مین اور سجدہ اپنے مین بہت پاک ہے نہایت پاک ہے پروردگار فرشتون کا اور روح کا

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اِبْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلَا اِنِّيْ نُهِيْتُ

روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے خبردار ہو تحقیق مین منع

اَنْ اَقْرَاَ الْقُرْاٰنَ رَاكِعًا اَوْ سَاجِدًا فَاَمَّا الرُّكُوْعُ فَعَظِّمُوْا فِيْهِ الرَّبَّ وَاَمَّا

یہ کہ پڑہون مین قرآن رکوع کی حالت مین یا سجدہ کی حالتمین پس لیکن رکوع جو ہے پس بڑائی بیان کرو اوسمین رب کی اور

السُّجُوْدُ فَاجْتَهِدُوْا فِي الدُّعَاءِ فَقَمِنٌ اَنْ يُّسْتَجَابَ لَكُمْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

سجدہ جو ہے پس کوشش کرو دعا مانگنے مین پس لائق ہے یہ کہ قبول کیجاوے تمہارے لیے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے

اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَالَ الْاِمَامُ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ

ابوہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ کہتا ہے امام سنا اللہ نے واسطے اوسکے کہ تعریف کی

فَقُوْلُوْا اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ فَاِنَّهٗ مَنْ وَّافَقَ قَوْلُهٗ قَوْلَ الْمَلٰئِكَةِ غُفِرَ لَهٗ مَا

پس کہو یا الہی اے رب ہمارے واسطے تیرے ہی حمد ہے پس تحقیق جو شخص کہ موافق ہو کہنا اوسکا کہنے فرشتون کے بخشے جاتے ہین

تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اَبِيْ اَوْفٰى قَالَ كَانَ رَسُوْلُ

گناہ اوسکے جو کہ پہلے کیے ہین روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن ابی اوفے سے کہ کہا تہے رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا رَفَعَ ظَهْرَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ اَللّٰهُمَّ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ اوٹھاتے پیٹھ اپنی رکوع سے کہتے سنا اللہ نے واسطے اوسکے کہ تعریف کی اوسکی یا الہی

رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْاَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ

اے رب ہمارے واسطے تیرے ہے تعریف آسمانون بھر اور زمینون بھر اور بقدر بھرنے اوس چیز کے کہ چاہے تو بعد اسکے

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہ کہا تہے رسول خدا صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهٗ مِنَ الرُّكُوْعِ قَالَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمٰوٰتِ

علیہ وسلم جسوقت کہ اوٹھاتے سر اپنا رکوع سے کہتے یا الہی اے پروردگار ہمارے واسطے تیرے ہی تعریف آسمانون بھر

وَمِلْأَ الْاَرْضِ وَمِلْأَ مَاشِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ اَحَقُّ مَا

اور زمین بھر اور بقدر بھرنے اوس چیز کے کہ چاہے تو کسی چیز سے پیچھے اسکی اے لائق تعریف اور بزرگی کے لائق تر ہے او چیز میں

قَالَ الْعَبْدُ وَكُلُّنَا لَكَ عَبْدٌ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا

کہ کہا بندے نے اور سب ہم تیرے ہی بندے ہیں یا الٰہی نہیں کوئی روکنے والا او چیز کو کہ دی تو نے اور نہیں کوئی دینے والا

مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ رِفَاعَةَ بْنِ رَافِعٍ

کہ منع کیا تو نے اور نہیں نفع دیتی دولتمند کو عذاب تیرے سے دولتمندی روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے رفاعہ بن رافع سے

قَالَ كُنَّا نُصَلِّي وَرَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرَّكْعَةِ قَالَ سَمِعَ

کہ کہا تھے ہم نماز پڑھتے پیچھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پس جب اوٹھا سر اپنا رکوع سے کہتے سنا

اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ فَقَالَ رَجُلٌ وَرَاءَهُ رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا كَثِيرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا

اللہ نے واسطے اوسکے کہ تعریف کی اوسکی پھر کہا ایک شخص نے کہ تھا پیچھے انکے اے رب ہمارے اور تیری ہی لیے تعریف ہے تعریف بہت پاک برکت کیگئی

فِيهِ فَلَمَّا انْصَرَفَ قَالَ مَنِ الْمُتَكَلِّمُ اٰنِفًا قَالَ اَنَا قَالَ رَأَيْتُ بِضْعَةً وَّ

اوسمیں پس جب پھرے حضرت نماز سے فرمایا کون تھا بولنیوالا اب کہا ایک شخص نے کہ میں تھا فرمایا کہ دیکھا میں نے کتنے اور

ثَلٰثِيْنَ مَلَكًا يَّبْتَدِرُوْنَهَا اَيُّهُمْ يَكْتُبُهَا اَوَّلُ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اَلْفَصْلُ

تیس فرشتے ہیں کہ جلدی کرتے ہیں کونسا اون میں سے لکھے ثواب ان کلمہ کا پہلے روایت کی یہ بخاری نے۔ فصل

الثَّانِي عَنْ اَبِي مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِيِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

دوسری روایت ہے ابی مسعود انصاری سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

لَا تُجْزِئُ صَلٰوةُ الرَّجُلِ حَتّٰى يُقِيْمَ ظَهْرَهُ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ

نہیں کفایت کرتی اور قبول نہیں ہوتی نماز آدمی کی یہان تک سیدھی کرے پیٹھ اپنی رکوع میں اور سجدے میں روایت کی یہ ابوداؤد

وَالتِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا

اور ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نے اور کہا ترمذی نے یہ

حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ لَمَّا نَزَلَتْ فَسَبِّحْ

حدیث حسن صحیح ہے۔ اور روایت ہے عقبہ بن عامر سے کہ کہا جب اوتری یہ آیت پس پاکی بیان کر

بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيْمِ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اجْعَلُوْهَا فِي رُكُوْعِكُمْ

ساتھ نام پروردگار اپنے بڑے کے فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کرو تم مضمون اس آیت کا رکوع اپنے میں

فلما نزلت سبح اسم ربك الاعلى قال اجعلوها في سجودكم رواه ابوداود

پھر جب اوتری یہ آیت پاکی بیان کر نام پروردگار اپنے بلند کے فرمایا کرو تم مضمون اسکا سجدے اپنے مین روایت کی یہ ابوداود

وابن ماجة والدارمي وعن عون بن عبد الله عن ابن مسعود قال

اور ابن ماجہ اور دارمی نے ۔ اور روایت ہے عون بن عبد اللہ سے اونسے نقل کی ابن مسعود سے کہ کہا

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا ركع احدكم فقال في ركوعه سبحان ربي

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ رکوع کرے ایک تمہارا پس کہے رکوع اپنے مین سبحان ربی

العظيم ثلث مرات فقد تم ركوعه وذلك ادناه واذا سجد فقال

العظیم تین بار پس تحقیق پورا ہوا رکوع اوسکا اور یہ ہے ادنی درجہ اوسکا اور جسوقت کہ سجدہ کرے پس کہے

في سجوده سبحان ربي الاعلى ثلث مرات فقد تم سجوده وذلك ادناه

سجدے اپنے مین پاک ہے پروردگار میرا بلند تین بار پس تحقیق پورا ہوا سجدہ اوسکا اور یہ ہے ادنی درجہ اوسکا

رواه الترمذي وابوداود وابن ماجة وقال الترمذي ليس اسناده

روایت کی یہ ترمذی اور ابوداود اور ابن ماجہ نے اور کہا ترمذی نے نہین سند اسکی

بمتصل لان عونا لم يلق ابن مسعود وعن حذيفة انه صلى مع النبي

متصل اسواسطے کہ تحقیق عون نے نہین ملاقات کی ابن مسعود سے ۔ اور روایت ہے حذیفہ سے کہ اونہون نے نماز پڑھی ساتھ نبی

صلى الله عليه وسلم وكان يقول في ركوعه سبحان ربي العظيم وفي سجوده

صلی اللہ علیہ وسلم کے اور تھے حضرت کہتے رکوع اپنے مین سبحان ربی العظیم اور سجدہ اپنے مین

سبحان ربي الاعلى وما اتى على اية رحمة الا وقف وسأل وما اتى على

سبحان ربی الاعلی اور نہین اتے تھے کسی آیت رحمت پر مگر کہ ٹھیرتے اور مانگتے دعا اور نہین آتے کسی

اية عذاب الا وقف وتعوذ رواه الترمذي وابوداود والدارمي

آیت عذاب کے پر مگر کہ ٹھیرتے اور پناہ مانگتے عذاب سے روایت کی یہ ترمذی اور ابوداود اور دارمی نے

وروى النسائي وابن ماجة الى قوله الاعلى وقال الترمذي هذا

اور روایت کی نسائی اور ابن ماجہ نے قول اونکے الاعلی تک اور کہا ترمذی نے یہ

حديث حسن صحيح الفصل الثالث عن عوف بن مالك قال

حدیث حسن صحیح ہے ۔ فصل تیسری روایت ہے عوف بن مالک سے کہ کہا

قُمْتُ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَكَعَ مَكَثَ قَدْرَ سُورَةِ الْبَقَرَةِ وَيَقُولُ

نماز پڑھی مینے ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس جبکہ رکوع کیا ٹھیرے بقدر سورہ بقرہ کے اور کہتے تھے

فِي رُكُوعِهِ سُبْحَانَ ذِي الْجَبَرُوتِ وَالْمَلَكُوتِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْعَظَمَةِ رَوَاهُ

رکوع اپنے مین پاک ہے صاحب قہر اور بادشاہت کا اور بڑائی اور بزرگی کا روایت کی یہ

النَّسَائِيُّ وَعَنِ ابْنِ جُبَيْرٍ قَالَ سَمِعْتُ أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ يَقُولُ مَا صَلَّيْتُ

نسائی نے ۔ اور روایت ہے ابن جبیر سے کہا سنا مینے انس بن مالک سے کہ کہتے تھے نہین پڑھی مینے

وَرَاءَ أَحَدٍ بَعْدَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَشْبَهَ صَلَاةً بِصَلَاةِ رَسُولِ اللّٰهِ

پیچھے کسی کے بعد وفات رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ بہت مشابہ ہو نماز مین ساتھ نماز رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ هٰذَا الْفَتٰى يَعْنِي عُمَرَ بْنَ عَبْدِ الْعَزِيزِ قَالَ فَحَزَرْنَا رُكُوعَهُ

صلی اللہ علیہ وسلم کے اس نوجوان سے یعنی عمر بن عبد العزیز سے کہا ابن جبیر نے کہا انس نے پس اندازہ کیا ہمنے رکوع

عَشْرَ تَسْبِيحَاتٍ وَسُجُودَهُ عَشْرَ تَسْبِيحَاتٍ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَعَنْ

دس تسبیحین اور سجود انکا دس تسبیحین روایت کی یہ ابو داود اور نسائی نے ۔ اور روایت ہے

شَقِيقٍ قَالَ إِنَّ حُذَيْفَةَ رَأَى رَجُلًا لَا يُتِمُّ رُكُوعَهُ وَلَا سُجُودَهُ فَلَمَّا

شقیق سے کہا تحقیق حذیفہ نے دیکھا ایک شخص کو کہ نہین پورا کرتا رکوع اپنا اور نہ سجدہ اپنا پس جب

قَضَى صَلَاتَهُ دَعَاهُ فَقَالَ لَهُ حُذَيْفَةُ مَا صَلَّيْتَ قَالَ وَأَحْسِبُهُ قَالَ

پڑھ چکا وہ نماز اپنی بلایا اوسکو اور کہا اوسکو حذیفہ نے نہیں نماز پڑھی تونے کہا شقیق نے اور گمان کرتا ہون حذیفہ کو

وَلَوْ مُتَّ مُتَّ عَلَى غَيْرِ الْفِطْرَةِ الَّتِي فَطَرَ اللّٰهُ مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ

اور اگر مرے تو مرے گا اوپر غیر فطرۃ کے وہ طریقہ کہ پیدا کیا اللہ تعالی نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو روایت کی یہ

الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أَبِي قَتَادَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَسْوَأُ النَّاسِ

بخاری نے ۔ اور روایت ہے ابی قتادہ سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت برا لوگون میں

سَرِقَةً الَّذِي يَسْرِقُ مِنْ صَلَاتِهِ قَالُوا يَا رَسُولَ اللّٰهِ وَكَيْفَ يَسْرِقُ مِنْ

باعتبار چرانے کے وہ شخص ہے کہ چوری کرے نماز اپنی مین عرض کیا اصحاب نے یا رسول اللہ اور کیونکر چراتا ہے

صَلَاتِهِ قَالَ لَا يُتِمُّ رُكُوعَهَا وَلَا سُجُودَهَا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَعَنِ النُّعْمَانِ

نماز اپنی سے فرمایا نہ پورا کرے رکوع نماز کا اور نہ سجدہ اوسکا روایت کی یہ احمد نے ۔ اور روایت ہے نعمان

ابن مرة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ما ترون في الشارب والزاني و

ابن مرہ سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا اعتقاد کرتے ہو بیچ حق شراب پینے والے کے اور زنا کرنیوالے کے اور

السارق وذلك قبل ان تنزل فيهم الحدود قالوا الله ورسوله اعلم

چوری کرنیوالے کے اور یہ پوچھنا پہلے نازل ہونے حدوں کے تھا کہا صحابہ نے اللہ اور رسول اسکا دانا تر ہے

قال هن فواحش وفيهن عقوبة واسوأ السرقة الذي يسرق من صلوته

کہا کہ یہ ہیں گناہ کبیرہ اور انہیں ہے سزا اور بہت بڑی چوری چوری اسکی ہے کہ چرادے نماز اپنی میں سے

قالوا وكيف يسرق من صلوته يا رسول الله قال لا يتم ركوعها ولا

کہا صحابہ نے اور کس طرح چرادے نماز اپنی میں سے اے رسول خدا کے فرمایا نہ پورا کرے رکوع اسکا اور نہ

سجودها رواه مالك واحمد وروى الدارمي نحوه باب السجود وفضله

سجدہ اسکا روایت کی مالک اور احمد نے اور روایت کی دارمی نے مانند اسکی۔ باب بیچ بیان سجدہ کرنے کے اور بزرگی اسکی

الفصل الاول عن ابن عباس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

فصل پہلی روایت ہے ابن عباس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

امرت ان اسجد على سبعة اعظم على الجبهة واليدين والركبتين و

کہ حکم کیا گیا ہوں میں یہ کہ سجدہ کروں میں سات ہڈیوں پر پیشانی پر اور دونوں ہاتھوں پر اور دونوں گھٹنوں پر اور

اطراف القدمين ولا نكفت الثياب ولا الشعر متفق عليه وعن

پنجوں پر دونوں قدموں کے اور نہ اکٹھا کریں ہم کپڑوں کو اور نہ بالوں کو روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے

انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اعتدلوا في السجود ولا يبسط احدكم

انس سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ ٹھیرو تم سجدے میں اور نہ بچھاوے ایک تمہارا

ذراعيه انبساط الكلب متفق عليه وعن البراء بن عازب قال قال رسول

دونوں ہاتھ اپنے مانند بچھانے کتے کے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے۔ اور روایت ہے براء بن عازب سے کہا فرمایا رسول

الله صلى الله عليه وسلم اذا سجدت فضع كفيك وارفع مرفقيك رواه مسلم

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ سجدہ کرے تو پس رکھ زمین پر دونوں ہاتھ اپنے اور بلند کر دونوں کہنیاں اپنی روایت کی یہ مسلم نے

وعن ميمونة قالت كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا سجد جافى بين يديه حتى لو ان

اور روایت ہے میمونہ سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت کہ سجدہ کرتے فرق سے رکھتے دونوں ہاتھ اپنے یہاں تک کہ اگر

بَهْمَةٌ اَرَادَتْ اَنْ تَمُرَّ تَحْتَ يَدَيْهِ مَرَّتْ هٰذَا لَفْظُ اَبِيْ دَاوٗدَ كَمَا صَرَّحَ

بچہ بکری کا چاہتا گذرنا نیچے ہاتھوں اون کے کے تو گذر جاتا یہ لفظ ابو داؤد کے ہیں جیسا کہ خود بیان کیا

فِيْ شَرْحِ السُّنَّةِ بِاِسْنَادِهٖ وَلِمُسْلِمٍ بِمَعْنَاهُ قَالَتْ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا

شرح السنہ میں ساتھ اسناد اپنی کے اور مسلم میں معنے اسکے ہیں کہا انہنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت

سَجَدَ لَوْ شَاءَتْ بَهْمَةٌ اَنْ تَمُرَّ بَيْنَ يَدَيْهِ لَمَرَّتْ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ

سجدہ کرتے اگر چاہتا بچہ بکری کا گذرنا آگے ہاتھوں اونکے البتہ گذر جاتا ۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن

مَالِكِ ابْنِ بُحَيْنَةَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا سَجَدَ فَرَّجَ بَيْنَ يَدَيْهِ حَتّٰى

مالک ابن بحینہ سے کہ کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جسوقت کہ سجدہ کرتے کھولتے ہاتھ اپنے یہاں تک کہ

يَبْدُوَ بَيَاضُ اِبْطَيْهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ

ظاہر ہوتی سفیدی بغلوں اونکی روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا تھے نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ فِيْ سُجُوْدِهٖ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِيْ ذَنْبِيْ كُلَّهٗ دِقَّهٗ وَجِلَّهٗ وَ

صلی اللہ علیہ وسلم کہتے سجدے اپنے میں یا الٰہی بخش میرے لیے گناہ میرے سب چھوٹے اور بڑے اور

اَوَّلَهٗ وَاٰخِرَهٗ وَعَلَانِيَتَهٗ وَسِرَّهٗ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ

پہلے اور پچھلے اور ظاہر اور چھپے روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہ کہا

فَقَدْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةً مِّنَ الْفِرَاشِ فَالْتَمَسْتُهٗ

نہ پایا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک رات بچھونے پر پس ڈھونڈا میں نے اونکو

فَوَقَعَتْ يَدِيْ عَلٰى بَطْنِ قَدَمَيْهِ وَهُوَ فِي الْمَسْجِدِ وَهُمَا مَنْصُوْبَتَانِ وَهُوَ

پس جا پہنچے ہاتھ میرے حضرت کے قدموں پر اوس حال میں کہ وہ سجدہ میں تھے اور دونوں قدم کھڑے تھے اور وہ

يَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُ بِرِضَاكَ مِنْ سَخَطِكَ وَبِمُعَافَاتِكَ مِنْ عُقُوْبَتِكَ

کہتے تھے یا الٰہی تحقیق میں پناہ مانگتا ہوں ساتھ رضامندی تیری کے غضب تیرے سے اور ساتھ عافیت تیری کے عذاب تیرے سے

وَاَعُوْذُ بِكَ مِنْكَ لَا اُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَا اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ

اور پناہ مانگتا ہوں ساتھ تیرے تجھسے نہیں گن سکتا میں تعریف تجھپر تو ویسا ہی ہے کہ جیسی تعریف کی تونے اوپر ذات اپنی کے

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَقْرَبُ

روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت نزدیک ہوتا

باب السجود وفضله

مَا يَكُونُ الْعَبْدُ مِنْ رَبِّهِ وَهُوَ سَاجِدٌ فَأَكْثِرُوا الدُّعَاءَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ

ہوتا بندے کا اپنے رب سے متحقق ہو اوس حال میں کہ وہ سجدہ میں ہوتا ہو پس بہت کرو دعا روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے

قَالَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَرَأَ ابْنُ آدَمَ السَّجْدَةَ فَسَجَدَ اعْتَزَلَ

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ پڑھتا ہے بیٹا آدم کا آیت سجدہ کی پھر سجدہ کرتا ہو ایکطرف ہو جاتا ہے

الشَّيْطَانُ يَبْكِي يَقُولُ يَا وَيْلَى أُمِرَ ابْنُ آدَمَ بِالسُّجُودِ فَسَجَدَ فَلَهُ الْجَنَّةُ

شیطان روتا ہوا کہتا ہے ای مصیبت مجھ حکم کیا گیا بیٹا آدم کا ساتھ سجدہ کے پس سجدہ کیا پس اوسکو بہشت ہو

وَأُمِرْتُ بِالسُّجُودِ فَأَبَيْتُ فَلِيَ النَّارُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ رَبِيعَةَ بْنِ كَعْبٍ

اور حکم کیا گیا مین ساتھ سجدہ کے پس نافرمانی کی مینے پس میرے لیے آگ ہو روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ربیعہ بن کعب سے

قَالَ كُنْتُ أَبِيتُ مَعَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَتَيْتُهُ بِوَضُوئِهِ وَحَاجَتِهِ فَقَالَ

کہا تہا مین کہ رات گذارتا تہا مین ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس لاتا مین حضرت کے پاس پانی وضو کا اور حاجت اونکی پس کہا

لِي سَلْ فَقُلْتُ أَسْأَلُكَ مُرَافَقَتَكَ فِي الْجَنَّةِ قَالَ أَوَغَيْرَ ذَلِكَ قُلْتُ هُوَ

مجکو مانگ پس کہا مینے مانگتا ہون آپسے رفاقت بہشت مین کہا یا سوا اسکے کہا مینے مطلب

ذَاكَ قَالَ فَأَعِنِّي عَلَى نَفْسِكَ بِكَثْرَةِ السُّجُودِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ مَعْدَانَ

میرا یہی ہے کہ عرض کیا مینے فرمایا پس مدد کر میری اوپر ذات اپنی کے ساتھ بہت کرنے سجدوں کے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے معدان

ابْنِ طَلْحَةَ قَالَ لَقِيتُ ثَوْبَانَ مَوْلَى رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ أَخْبِرْنِي

بن طلحہ سے کہ کہا ملاقات کی مینے ثوبان سے کہ چیلہ آزاد تہا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا پس کہا مینے خبر دو مجھکو

بِعَمَلٍ أَعْمَلُهُ يُدْخِلُنِي اللَّهُ بِهِ الْجَنَّةَ فَسَكَتَ ثُمَّ سَأَلْتُهُ فَسَكَتَ ثُمَّ سَأَلْتُهُ

ساتھ ایک عمل کے کہ کرون میں اوسکو تا داخل کرے مجکو اللہ بسبب اوسکے بہشت مین پس چپ رہا پھر پوچھا مینے اوسکو پس چپ رہا پھر پوچھا مینے اوس سے

الثَّالِثَةَ فَقَالَ سَأَلْتُ عَنْ ذَلِكَ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ عَلَيْكَ

تیسری بار پس کہا پوچھا تہا مینے یہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے پس فرمایا لازم کر اپنے پر

بِكَثْرَةِ السُّجُودِ لِلَّهِ فَإِنَّكَ لَا تَسْجُدُ لِلَّهِ سَجْدَةً إِلَّا رَفَعَكَ اللَّهُ بِهَا دَرَجَةً

بہت سجدے کرنیکو واسطے خدا کے پس تحقیق تو نہین سجدہ کریگا واسطے اللہ کے کوئی سجدہ مگر کہ بلند کریگا تجکو اللہ بسبب اوسکے باعتبار درجہ کے

وَحَطَّ عَنْكَ بِهَا خَطِيئَةً قَالَ مَعْدَانُ ثُمَّ لَقِيتُ أَبَا الدَّرْدَاءِ فَسَأَلْتُهُ

اور دور کریگا تجسے بسبب اوسکے گناہ کہا معدان نے پھر ملاقات کی مینے ابو دردا سے پس پوچھا مینے اوس سے

فقال لي مثل ما قال لي ثوبان رواه مسلم الفصل الثاني عن

پس کہا اوسنے بھی مانند اوسکے کہ کہا مجھسے ثوبان نے روایت کی یہ مسلم نے فصل دوسری روایت ہے

وائل بن حجر قال رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا سجد وضع ركبتيه

وائل بن حجر سے کہ کہا دیکھا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو جس وقت کہ ارادہ کرتے سجدہ کرنیکا رکھتے دونو گھٹنے اپنے

قبل يديه واذا نهض رفع يديه قبل ركبتيه رواه ابو داود والترمذي

پہلے ہاتھوں اپنے سے اور جس وقت کہ ارادہ اوٹھنے کا کرتے اوٹھاتے دونو ہاتھ اپنے پہلے گھٹنوں اپنے سے روایت کی یہ ابو داود اور ترمذی

والنسائي وابن ماجة والدارمي وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى

اور نسائی اور ابن ماجہ اور دارمی نے اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا

الله عليه وسلم اذا سجد احدكم فلا يبرك كما يبرك البعير وليضع يديه قبل ركبتيه

صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ سجدہ کرے ایک تمہارا پس نہ بیٹھے جیسا کہ بیٹھتا ہے اونٹ اور چاہیے کہ رکھے دونو ہاتھ اپنے پہلے زانوؤں اپنے سے

رواه ابو داود والنسائي والدارمي قال ابو سليمان الخطابي حديث

روایت کی یہ ابو داود اور نسائی اور دارمی نے کہا ابو سلیمان خطابی نے کہ حدیث

وائل بن حجر اثبت من هذا وقيل هذا منسوخ وعن ابن عباس قال

وائل بن حجر کی بہت ثابت ہے اس حدیث سے اور کہا گیا یہ حدیث منسوخ ہے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا

كان النبي صلى الله عليه وسلم يقول بين السجدتين اللهم اغفر لي وارحمني و

تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کہتے درمیان میں دونو سجدوں کے یا الٰہی بخش مجھکو اور رحم کر مجھ پر اور

اهدني وعافني وارزقني رواه ابو داود والترمذي وعن حذيفة

ہدایت کر مجھکو اور عافیت سے رکھ مجھکو اور روزی دے مجھکو روایت کی یہ ابو داود اور ترمذی نے۔ اور روایت ہے حذیفہ سے

ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يقول بين السجدتين رب اغفر لي رواه النسائي

کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم تھے کہتے درمیان دونو سجدوں کے اے رب میرے بخش مجھکو روایت کی یہ نسائی

والدارمي الفصل الثالث عن عبد الرحمن بن شبل قال نهى

اور دارمی نے۔ فصل تیسری روایت ہے عبدالرحمن بن شبل سے کہا منع کیا

رسول الله صلى الله عليه وسلم عن نقرة الغراب وافتراش السبع وان يوطن

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ٹھونگ مارنے کوے کی سے اور بچھانے درندے کیسے اور یہ کہ جگہ مقرر کرے

الرَّجُلُ الْمَكَانَ فِي الْمَسْجِدِ كَمَا يُوطِنُ الْبَعِيرُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَ

آدمی مسجد میں جیسا کہ مقرر کرتا ہے اونٹ روایت کی یہ ابوداؤد اور نسائی اور

الدَّارِمِيُّ وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا عَلِيُّ إِنِّي أُحِبُّ

دارمی نے۔ اور روایت ہے علی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اے علی تحقیق میں دوست رکھتا ہوں

لَكَ مَا أُحِبُّ لِنَفْسِي وَأَكْرَهُ لَكَ مَا أَكْرَهُ لِنَفْسِي لَا تُقْعِ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ رَوَاهُ

تیرے لیے وہ چیز کہ دوست رکھتا ہوں واسطے نفس اپنے کی اور مکروہ رکھتا ہوں تیرے لیے وہ چیز کہ مکروہ رکھتا ہوں واسطے نفس اپنے کے نہ اقعا کر درمیان دو سجدوں کے

التِّرْمِذِيُّ وَعَنْ طَلْقِ بْنِ عَلِيٍّ الْحَنَفِيِّ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا

ترمذی نے۔ اور روایت ہے طلق بن علی حنفی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں

يَنْظُرُ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ إِلَى صَلٰوةِ عَبْدٍ لَا يُقِيمُ فِيهَا صُلْبَهُ بَيْنَ خُشُوعِهَا وَ

دیکھتا اللہ عزت والا بزرگی والا طرف نماز اوس بندہ کی کہ نہیں سیدھی کرتا اوس میں پیٹھ اپنی وقت رکوع کے اور

سُجُودِهَا رَوَاهُ أَحْمَدُ وَعَنْ نَافِعٍ أَنَّ ابْنَ عُمَرَ كَانَ يَقُولُ مَنْ وَضَعَ جَبْهَتَهُ

سجدے کے۔ روایت کی یہ احمد نے۔ اور روایت ہے نافع سے یہ کہ ابن عمر تھے کہتے جو شخص کہ رکھے پیشانی اپنی

بِالْأَرْضِ فَلْيَضَعْ كَفَّيْهِ عَلَى الَّذِي وَضَعَ عَلَيْهِ جَبْهَتَهُ ثُمَّ إِذَا رَفَعَ

زمین پر پس چاہیے کہ رکھے دونوں ہاتھ اپنے اوس جگہ پر کہ رکھی ہے اوس پر پیشانی اپنی پھر جس وقت اوٹھے

فَلْيَرْفَعْهُمَا فَإِنَّ الْيَدَيْنِ تَسْجُدَانِ كَمَا يَسْجُدُ الْوَجْهُ رَوَاهُ مَالِكٌ بَابُ

پس اوٹھاوے دونوں ہاتھوں کو اسلیے کہ دونوں ہاتھ بھی سجدہ کرتے ہیں جیسا کہ سجدہ کرتا ہے منہ روایت کی یہ مالک نے باب بیچ

التَّشَهُّدِ الْفَصْلُ الْأَوَّلُ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى

بیان تشہد کے فصل پہلی روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا تھے رسول خدا صلی

اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَعَدَ فِي التَّشَهُّدِ وَضَعَ يَدَهُ الْيُسْرَى عَلَى رُكْبَتِهِ الْيُسْرَى

اللہ علیہ وسلم جس وقت کہ بیٹھتے بیچ تشہد کے رکھتے بایاں ہاتھ اپنا بائیں گھٹنے اپنے پر

وَوَضَعَ يَدَهُ الْيُمْنَى عَلَى رُكْبَتِهِ الْيُمْنَى وَعَقَدَ ثَلَاثَةً وَخَمْسِينَ وَ

اور رکھتے داہنا ہاتھ اپنا داہنے گھٹنے اپنے پر اور بند کرتے ہاتھ ساتھ گنتی ترپن کے اور

أَشَارَ بِالسَّبَّابَةِ وَفِي رِوَايَةٍ كَانَ إِذَا جَلَسَ فِي الصَّلٰوةِ وَضَعَ يَدَيْهِ

اشارہ کرتے ساتھ اونگلی شہادت کے اور ایک روایت میں یوں ہے کہ تھے جس وقت کہ بیٹھتے نماز میں رکھتے دونوں ہاتھ اپنے

باب التشہد

عَلٰی رُکْبَتَیْهِ وَرَفَعَ اِصْبَعَهُ الْیُمْنٰی الَّتِیْ تَلِی الْاِبْهَامَ یَدْعُوْ بِهَا وَ
اوپر گھٹنوں اپنے کے اور اوٹھاتے اونگلی اپنی داہنی وہ جو نزدیک انگوٹھے کے ہے دعا مانگتے ساتھ اوسکے اور

یَدَهُ الْیُسْرٰی عَلٰی رُکْبَتِهٖ بَاسِطَهَا عَلَیْهَا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ
رکھتے بایاں ہاتھ اپنا اوپر زانو اپنے کے کھلا ہوا اوسپر روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے عبد اللہ

ابْنِ الزُّبَیْرِ قَالَ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَعَدَ یَدْعُوْ وَضَعَ یَدَهُ
بن زبیر سے کہ کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جس وقت کہ بیٹھتے رکھتے داہنا ہاتھ اپنا

الْیُمْنٰی عَلٰی فَخِذِهِ الْیُمْنٰی وَیَدَهُ الْیُسْرٰی عَلٰی فَخِذِهِ الْیُسْرٰی وَاَشَارَ بِاِصْبَعِهِ
اوپر داہنی ران اپنے کے اور بایاں ہاتھ اپنا اوپر بائیں ران اپنی کے اور اشارہ کرتے ساتھ انگلی

السَّبَّابَةِ وَوَضَعَ اِبْهَامَهُ عَلٰی اِصْبَعِهِ الْوُسْطٰی وَیُلْقِمُ کَفَّهُ الْیُسْرٰی رُکْبَتَهُ
شہادت اپنی کے اور رکھتے انگوٹھا اپنا اوپر بیچ کی اونگلی اپنی کے اور پکڑتے بائیں ہاتھ اپنے سے گھٹنا اپنا

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ کُنَّا اِذَا صَلَّیْنَا مَعَ النَّبِیِّ صَلَّی
روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہ کہا تھے ہم جس وقت نماز پڑھتے ساتھ نبی صلی

اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قُلْنَا السَّلَامُ عَلَی اللّٰهِ قَبْلَ عِبَادِهٖ السَّلَامُ عَلٰی جِبْرَئِیْلَ السَّلَامُ
اللہ علیہ وسلم کے کہتے ہم سلام ہے اللہ پر پہلے سلام بھیجنے کے اوپر بندوں اوسکے سلام ہے جبرئیل پر سلام ہے

عَلٰی مِیْکَائِیْلَ السَّلَامُ عَلٰی فُلَانٍ فَلَمَّا انْصَرَفَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ
میکائیل پر سلام ہے اوپر فلانے کے پس جبکہ پھرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم

اَقْبَلَ عَلَیْنَا بِوَجْهِهٖ قَالَ لَا تَقُوْلُوْا السَّلَامُ عَلَی اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ هُوَ السَّلَامُ
متوجہ ہوئے ہمپر ساتھ مونھ اپنے کے فرمایا مت کہو سلام اللہ پر اسلیے کہ اللہ خود سلام ہے

فَاِذَا جَلَسَ اَحَدُکُمْ فِی الصَّلٰوةِ فَلْیَقُلِ التَّحِیَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّیِّبٰتُ
پس جب بیٹھے ایک تمہارا نماز میں پس چاہیے کہ کہے بندگی مونہ سے کہنے کی واسطے اللہ کے ہے اور بندگی بدن کی

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ السَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی
سلامتی ہے تمپر اے نبی اور رحمت اللہ کی اور برکتیں اوسکی سلام ہمپر اور اوپر

عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِیْنَ فَاِنَّهٗ اِذَا قَالَ ذٰلِکَ اَصَابَ کُلَّ عَبْدٍ صَالِحٍ فِی
بندوں نیکبخت اللہ کے پس تحقیق جب کہتا ہے یہ دعا نمازی پہنچتی ہے برکت اوسکی ہر بندے نیک کو کہ

السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ

آسمان میں ہے اور زمین میں ہے گواہی دیتا ہوں میں یہ کہ نہیں کوئی معبود قابل بندگی کے سوا اللہ کے اور گواہی دیتا ہوں میں یہ کہ محمد

رَسُوْلُهٗ ثُمَّ لْيَتَخَيَّرْ مِنَ الدُّعَآءِ اَعْجَبَهٗ اِلَيْهِ فَيَدْعُوْهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ

رسول اوسکے پھر چاہیے کہ اختیار کرے دعا میں سے جو کہ خوش آوے اوسکو پس پڑھا کرے اللہ سے متفق علیہ۔ اور روایت ہے

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا التَّشَهُّدَ

عبد اللہ بن عباس سے کہ کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سکھاتے ہمکو تشہد

كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ فَكَانَ يَقُوْلُ التَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ الصَّلَوٰتُ

جیسے کہ سکھاتے ہمکو سورت قرآن سے پس تھے کہتے یہ کہ عبادتیں منہ سے کہنے کی بابرکت اور بندگیاں بدن کی

الطَّيِّبٰتُ لِلّٰهِ السَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ

اور بندگیاں مال کی اللہ ہی کے لیے ہیں سلام ہے تجپر اے نبی اور رحمت اللہ کی اور برکتیں اوسکی سلام ہے

عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ

ہمپر اور اوپر بندوں اللہ کے جو نیکبخت ہیں گواہی دیتا ہوں میں یہ کہ نہیں کوئی معبود مگر اللہ اور گواہی دیتا ہوں میں

اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَّلَمْ اَجِدْ فِي الصَّحِيْحَيْنِ وَلَا فِيْ

یہ کہ محمد رسول خدا کے ہیں روایت کی یہ مسلم نے اور نہیں پائی میں نے صحیحین میں اور نہ

الْجَمْعِ بَيْنَ الصَّحِيْحَيْنِ سَلَامٌ عَلَيْكَ وَسَلَامٌ عَلَيْنَا بِغَيْرِ اَلِفٍ وَّلَامٍ وَّلٰكِنْ

جمع بین الصحیحین میں لفظ سلام علیک اور سلام علینا بغیر الف ولام کے ولیکن

رَوَاهُ صَاحِبُ الْجَامِعِ عَنِ التِّرْمِذِيِّ اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ عَنْ وَّائِلِ بْنِ

روایت کیا ہے اسکو جامع الاصول والے نے ترمذی سے فصل دوسری روایت ہے وائل بن

حُجْرٍ عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ ثُمَّ جَلَسَ فَافْتَرَشَ رِجْلَهُ الْيُسْرٰى وَ

حجر سے اونہوں نقل کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا پھر بیٹھے حضرت پس بچھایا بایاں پاؤں اپنا اور

وَضَعَ يَدَهُ الْيُسْرٰى عَلٰى فَخِذِهِ الْيُسْرٰى وَحَدَّ مِرْفَقَهُ الْيُمْنٰى عَلٰى فَخِذِهِ

رکھا بایاں ہاتھ اپنا اوپر بائیں ران اپنی کے اور الگ رکھی کہنی داہنی اوپر داہنی ران

الْيُمْنٰى وَقَبَضَ ثِنْتَيْنِ وَحَلَّقَ حَلْقَةً ثُمَّ رَفَعَ اِصْبَعَهٗ فَرَاَيْتُهٗ يُحَرِّكُهَا

اپنے کی اور بند کیں دونوں انگلیاں اور حلقہ کیا حلقہ کرنا پھر اوٹھائی انگلی اپنی پس دیکھا میں نے اونکو کہ ہلاتے تھے اوسکو

يدعو بهما رواه ابو داود والدارمي وعن عبد الله بن الزبير قال

دعا مانگتے روایت کی یہ ابو داود اور دارمی نے ۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن زبیر سے کہ کہا

كان النبي صلى الله عليه وسلم يشير باصبعه اذا دعا ولا يحركها رواه ابو داود

تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اشارہ کرتے ساتھ انگلی اپنی کے جس وقت کہ دعا کرتے اور نہ ہلاتے تھے اسکو روایت کی یہ ابو داود

والنسائي وزاد ابو داود ولا يجاوز بصره اشارته وعن ابي هريرة

اور نسائی نے اور زیادہ کیا ابو داود نے اور نہیں تجاوز کرتی تھی نظر انکی اشارہ انگلی سے ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے

قال ان رجلا كان يدعو باصبعيه فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم احد

کہ کہا تحقیق ایک شخص تھا اشارہ کرتا ساتھ دو انگلیوں کے پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اشارہ کر ساتھ ایک

احد رواه الترمذي والنسائي والبيهقي في الدعوات الكبير وعن ابن

اشارہ کر ساتھ ایک انگلی کے روایت کی یہ ترمذی اور نسائی اور بیہقی نے دعوات کبیر میں ۔ اور روایت ہے ابن

عمر قال نهى رسول الله صلى الله عليه وسلم ان يجلس الرجل في الصلوة وهو معتمد

عمر سے کہ کہا منع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کہ بیٹھے آدمی نماز میں اور وہ تکیہ کرنیوالا ہو

على يده رواه احمد وابو داود وفي رواية له نهى ان يعتمد الرجل على

اپنے ہاتھ پر روایت کی یہ احمد اور ابو داود نے اور ایک روایت ابو داود کی میں ہے کہ منع فرمایا حضرت نے یہ کہ تکیہ کرے آدمی اپنے

يديه اذا نهض في الصلوة وعن عبد الله بن مسعود قال كان النبي صلى

ہاتھوں پر جس وقت کہ اٹھے نماز میں ۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہ کہا تھے نبی صلی

الله عليه وسلم في الركعتين الاوليين كانه على الرضف حتى يقوم رواه الترمذي

اللہ علیہ وسلم بیچ دو رکعتوں پہلی کے گویا کہ اوپر پتھر گرم کے بیٹھنے والے تھے یہاں تک کہ کھڑے ہوتے روایت کی یہ ترمذی

وابو داود والنسائي الفصل الثالث عن جابر قال كان رسول الله

اور ابو داود اور نسائی نے ۔ فصل تیسری ۔ روایت ہے جابر سے کہ کہا تھے رسول خدا

صلى الله عليه وسلم يعلمنا التشهد كما يعلمنا السورة من القران بسم الله وبالله

صلی اللہ علیہ وسلم سکھاتے ہمکو تشہد جیسے سکھاتے ہمکو سورت قرآن سے شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ کے اور

التحيات لله الصلوت الطيبات السلام عليك ايها النبي ورحمة الله

بندگی منہ سے کہنے کی واسطے خدا کے ہے اور بندگی بدن کی اور بندگی مال کی سب اللہ ہی کے لیے ہے سلام ہے تجھ پر اے نبی اور رحمت اللہ کی

وبركاته السلام علينا وعلى عباد الله الصالحين اشهد ان لا اله الا

اور برکتین اوسکی سلام ہے ہمپر اور اوپر بندون نیک بخت اللہ کے گواہی دیتا ہون مین یہ کہ نہین کوئی معبود مگر

الله واشهد ان محمدا عبده ورسوله اسأل الله الجنة واعوذ بالله

اللہ اور گواہی دیتا ہون یہ کہ محمد بندے اوسکے اور بھیجے ہوئے اوسکے ہین مانگتا ہون مین اللہ سے بہشت اور پناہ مانگتا ہون

من النار رواه النسائي وعن نافع قال كان عبد الله بن عمر اذا جلس

دوزخ سے روایت کی یہ نسائی نے اور روایت ہے نافع سے کہ کہا تھے عبد اللہ بن عمر جسوقت بیٹھتے

في الصلوة وضع يديه على ركبتيه واشار باصبعه واتبعها بصره ثم قال

نماز مین رکھتے دونو ہاتہ اپنے اوپر دونو گھٹنون اپنے کے اور اشارہ کرتے ساتہ اونگلی اپنی کے اور دیکھتے رہتے انگلی کو

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لهي اشد على الشيطان من الحديد يعني السبابة

کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بہت سخت ہے شیطان پر لوہے سے کہا راوی نے مراد رکھتے تہے انگلی

رواه احمد وعن ابن مسعود كان يقول من السنة اخفاء التشهد رواه

روایت کی یہ احمد نے۔ اور روایت ہے ابن مسعود سے کہ کہا سنت سے ہے آہستہ پڑھنا تشہد کا روایت کی یہ

ابو داود والترمذي وقال هذا حديث حسن غريب باب الصلوة

ابوداود اور ترمذی نے اور کہا یہ حدیث حسن غریب ہے۔ باب ہے بیچ بیان درود کے

على النبي صلى الله عليه وسلم وفضلها الفصل الاول عن عبد الرحمن بن

اوپر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے اور فضیلت اوسکی کے فصل پہلی روایت ہے عبد الرحمن بن

ابي ليلى قال لقيني كعب بن عجرة فقال الا اهدي لك هدية سمعتها

ابی لیلے سے کہا ملاقات کی مجسے کعب بن عجرہ نے پس کہا کیا نہ بھیجون مین واسطے تیرے ایک تحفہ کہ سنا مینے اوسکو

من النبي صلى الله عليه وسلم فقلت بلى فاهدها لي فقال سألنا رسول الله صلى الله عليه

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے پس کہا مینے ہان پس بھیجو اوس تحفہ کو میرے لیے پس کہا کعب نے پوچھا ہمنے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم

وسلم فقلنا يا رسول الله كيف الصلوة عليكم اهل البيت فان الله قد علمنا

پس کہا ہمنے اے رسول خدا کے کسطرح درود بھیجین ہم آپ پر اے اہل بیت نبوت کے پس تحقیق اللہ تعالی سکھلائی ہمکو

كيف نسلم عليك قال قولوا اللهم صل على محمد وعلى ال محمد كما

کیفیت سلام بھیجنے کی آپ پر فرمایا کہو یا الہی رحمت بھیج اوپر محمد کے اور اوپر آل محمد کے جیسکہ



صليت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم انك حميد مجيد اللهم بارك

رحمت بھیجی تونے ابراہیم پر اور آل ابراہیم پر تحقیق تو تعریف کیا گیا ہے بزرگ یا الٰہی برکت بھیج

على محمد وعلى آل محمد كما باركت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم انك

محمد ﷺ پر اور آل محمد پر جیسی کہ برکت بھیجی تونے ابراہیم پر اور آل ابراہیم پر تحقیق تو

حميد مجيد متفق عليه الا ان مسلما لم يذكر على ابراهيم في

تعریف کیا گیا بزرگ ہے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے مگر مسلم نے نہیں ذکر کیا علی ابراہیم کو

الموضعين وعن ابي حميد الساعدي قال قالوا يا رسول الله كيف

دونو جگہ۔ اور روایت ہے ابی حمید ساعدی سے کہ کہا صحابہ نے اے رسول خدا کس طرح

نصلي عليك فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم قولوا اللهم صل على محمد وازواجه

درود بھیجیں ہم آپ پر پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہو یا الٰہی رحمت بھیج محمد ﷺ پر اور اونکی بیبیوں پر

وذريته كما صليت على آل ابراهيم وبارك على محمد وازواجه وذريته

اور اونکی اولاد پر جیسی رحمت بھیجی تونے ابراہیم پر اور برکت بھیج محمد ﷺ پر اور اونکی بیبیوں پر اور اونکی اولاد پر

كما باركت على آل ابراهيم انك حميد مجيد متفق عليه وعن ابي هريرة

جیسی برکت بھیجی تونے ابراہیم پر تحقیق تو تعریف کیا گیا بزرگ ہے روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے اور روایت ہے ابوہریرہ سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم من صلى علي واحدة صلى الله عليه عشرا

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی درود بھیجے گا مجھپر ایکبار رحمت بھیجے گا اللہ اوسپر دس بار

رواه مسلم الفصل الثاني عن انس قال قال رسول الله صلى الله عليه

روایت کی یہ مسلم نے۔ فصل دوسری روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

من صلى علي صلوة واحدة صلى الله عليه عشر صلوات وحطت عنه

جو کوئی بھیجے مجھپر درود ایک بار رحمت بھیجے گا اللہ اوسپر دس رحمتیں اور بخشے جاوینگے اوس سے

عشر خطيئات ورفعت له عشر درجات رواه النسائي وعن ابن

دس گناہ اور بلند کیے جاوینگے اوسکے لیے دس درجے روایت کی یہ نسائی نے۔ اور روایت ہے ابن

مسعود قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اولى الناس بي يوم القيمة اكثرهم

مسعود سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت نزدیک لوگوں کے ساتھ میرے دن قیامت اکثر انکے

عَلَيَّ صَلٰوةً رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

مجھپر درود پڑھنے والے روایت کی یہ ترمذی نے اور روایت ہے اونہین سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

إِنَّ لِلّٰهِ مَلٰئِكَةً سَيَّاحِيْنَ فِي الْأَرْضِ يُبَلِّغُوْنِيْ مِنْ أُمَّتِي السَّلَامَ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ

تحقیق واسطے اللہ کے کتنے فرشتے ہین پھرنے والے زمین مین پہنچاتے ہین مجکو میری امت کیطرف سے سلام روایت کی یہ نسائی

وَالدَّارِمِيُّ وَعَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ أَحَدٍ يُسَلِّمُ

اور دارمی نے - اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہین کوئی شخص کہ سلام بھیجے

عَلَيَّ إِلَّا رَدَّ اللّٰهُ عَلَيَّ رُوْحِيْ حَتّٰى أَرُدَّ عَلَيْهِ السَّلَامَ رَوَاهُ أَبُوْ دَاوُدَ وَالْبَيْهَقِيُّ

مجھپر مگر کہ پھیجتا ہے اللہ تعالی مجھپر روح میری یہانتک کہ جواب دیتا ہون اوسپر سلام کا روایت کی یہ ابو داؤد نے اور بیہقی نے

فِي الدَّعَوَاتِ الْكَبِيْرِ وَعَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا

دعوات کبیر مین - اور روایت ہے اونہین سے کہا سنا مینے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے نہ

تَجْعَلُوْا بُيُوْتَكُمْ قُبُوْرًا وَّلَا تَجْعَلُوْا قَبْرِيْ عِيْدًا وَّصَلُّوْا عَلَيَّ فَإِنَّ صَلٰوتَكُمْ

ٹھراؤ گھرون کو مانند قبرون کے اور مت ٹھراؤ قبر میری کو عید اور درود بھیجو مجھپر پس تحقیق درود تمہارا

تَبْلُغُنِيْ حَيْثُ كُنْتُمْ رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

پہنچتا ہے مجکو جہان ہو تم روایت کی یہ نسائی نے - اور روایت ہے اونہین سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

رَغِمَ أَنْفُ رَجُلٍ ذُكِرْتُ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ وَرَغِمَ أَنْفُ رَجُلٍ دَخَلَ

خاک آلودہ ہو ناک اوس شخص کی کہ ذکر کیا گیا مین نزدیک اوسکے پس نہ بھیجا درود مجھپر اور خاک آلودہ ہو ناک اوس شخص کی کہ آیا

عَلَيْهِ رَمَضَانُ ثُمَّ انْسَلَخَ قَبْلَ أَنْ يُّغْفَرَ لَهُ وَرَغِمَ أَنْفُ رَجُلٍ أَدْرَكَ عِنْدَهُ

اوسپر رمضان پھر گذر گیا پہلے اس سے کہ بخشش کیجاوے واسطے اوسکے اور خاک آلودہ ہو ناک اوس شخص کی کہ پایا نزدیک اپنے

أَبَوَاهُ الْكِبَرَ أَوْ أَحَدُهُمَا فَلَمْ يُدْخِلَاهُ الْجَنَّةَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَعَنْ

ماں باپ اپنے کو بڑھاپے مین یا ایک کو اون دونون مین سے پس نہ داخل کیا اونہوں نے اوسکو بہشت مین روایت کی یہ ترمذی نے اور روایت ہے

أَبِيْ طَلْحَةَ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ جَاءَ ذَاتَ يَوْمٍ وَّالْبِشْرُ فِيْ وَجْهِهِ

ابی طلحہ سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ایک دن اور خوشی معلوم ہوتی تھی بیچ چہرہ مبارک آپکے

فَقَالَ إِنَّهُ جَاءَنِيْ جِبْرِيْلُ فَقَالَ إِنَّ رَبَّكَ يَقُوْلُ أَمَا يُرْضِيْكَ يَا مُحَمَّدُ

پس فرمایا کہ تحقیق آیا میرے پاس جبرئیل اور کہا کہ تحقیق پروردگار تیرا فرماتا ہے کیا نہین راضی کرتی تجکو اے محمد ص

أَنْ لَا يُصَلِّيَ عَلَيْكَ أَحَدٌ مِنْ أُمَّتِكَ إِلَّا صَلَّيْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا وَلَا يُسَلِّمُ

یہ کہ نہ بھیجے درود تجھپر کوئی امت تیری سے مگر کہ رحمت بھیجونگا میں اوسپر دس بار اور نہیں سلام بھیجتا

عَلَيْكَ أَحَدٌ مِنْ أُمَّتِكَ إِلَّا سَلَّمْتُ عَلَيْهِ عَشْرًا رَوَاهُ النَّسَائِيُّ وَالدَّارِمِيُّ

تجھپر کوئی امت تیری سے مگر سلام بھیجتا ہوں اوسپر دس بار روایت کی یہ نسائی اور دارمی نے

وَعَنْ أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي أُكْثِرُ الصَّلٰوةَ عَلَيْكَ فَكَمْ

اور روایت ہے ابی بن کعب سے کہ کہا کہا میں نے یا رسول الله تحقیق میں بہت بھیجتا ہوں درود آپ پر پس کتنا

أَجْعَلُ لَكَ مِنْ صَلٰوتِي فَقَالَ مَا شِئْتَ قُلْتُ الرُّبُعَ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ

مقرر کروں واسطے آپکے اپنی دعا سے پس فرمایا جسقدر چاہیے تو کہا میں نے چوتھائی فرمایا جسقدر چاہیے تو پس اگر

زِدْتَّ فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ قُلْتُ النِّصْفَ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ زِدْتَّ فَهُوَ

زیادہ کریگا تو پس وہ بہتر ہے تیرے لیے کہا میں نے آدھا مقرر کروں فرمایا جسقدر چاہیے تو پس اگر زیادہ کریگا تو پس وہ

خَيْرٌ لَكَ قُلْتُ فَالثُّلُثَيْنِ قَالَ مَا شِئْتَ فَإِنْ زِدْتَّ فَهُوَ خَيْرٌ لَكَ قُلْتُ

بہتر ہے واسطے تیرے کہا میں نے پس دو تہائی فرمایا جسقدر چاہیے تو پس اگر زیادہ کریگا تو پس وہ بہتر ہو تیرے لیے کہا میں نے

أَجْعَلُ لَكَ صَلٰوتِي كُلَّهَا قَالَ إِذًا تُكْفٰى هَمَّكَ وَيُكَفَّرُ لَكَ ذَنْبُكَ رَوَاهُ

مقرر کیا میں نے واسطے درود آپ کے سارا وقت دعا اپنی کا فرمایا اب کفایت کیا جاویگا تو اپنے غموں سے اور جھاڑے جائینگے

التِّرْمِذِيُّ وَعَنْ فَضَالَةَ بْنِ عُبَيْدٍ قَالَ بَيْنَمَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ترمذی نے اور روایت ہے فضالہ بن عبید سے کہ کہا اوس وقت کہ تھے رسول خدا صلے الله علیہ وسلم

قَاعِدٌ إِذْ دَخَلَ رَجُلٌ فَصَلّٰى فَقَالَ اللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِي وَارْحَمْنِي فَقَالَ رَسُولُ

بیٹھے ہوئے کہ ناگاہ آیا ایک شخص پس نماز پڑھی پھر کہا یا الٰہی بخش مجکو اور رحم کر مجھپر پس فرمایا رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَجِلْتَ أَيُّهَا الْمُصَلِّي إِذَا صَلَّيْتَ فَقَعَدْتَّ فَاحْمَدِ اللّٰهَ

خدا صلی الله علیہ وسلم نے جلدی کی تو نے اے نماز پڑھنے والے جسوقت پڑھی تو نماز پس بیٹھے پس تعریف کر الله

بِمَا هُوَ أَهْلُهُ وَصَلِّ عَلَيَّ ثُمَّ ادْعُهُ قَالَ ثُمَّ صَلّٰى رَجُلٌ آخَرُ بَعْدَ ذٰلِكَ

ساتہ اوس چیز کے کہ وہ لائق اوسکی ہے اور درود بھیج مجھپر پھر مانگ اوس سے جو چاہے کہا راوی نے پھر نماز پڑھی ایک اور شخص نے بعد اس کے

فَحَمِدَ اللّٰهَ وَصَلّٰى عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّهَا

پس تعریف کی الله کی اور درود بھیجا نبی صلی الله علیہ وسلم پر پس فرمایا اوسکے لیے نبی صلی الله علیہ وسلم نے اے

الْمُصَلِّي ادْعُ تُجَبْ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَرَوَى أَبُوْدَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ نَحْوَهُ وَعَنْ

نماز پڑھنے والے دعا قبول کیجاویگی روایت کی یہ ترمذی نے اور روایت کی ابوداؤد اور نسائی نے مانند اسکی اور روایت ہے

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ كُنْتُ اُصَلِّي وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَاضِرٌ وَاَبُوْبَكْرٍ وَ

عبد اللہ بن مسعود سے کہ کہا تھا میں نماز پڑھتا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم تشریف رکھتے تھے اور ابوبکر اور

عُمَرُ مَعَهُ فَلَمَّا جَلَسْتُ بَدَأْتُ بِالثَّنَاءِ عَلَى اللّٰهِ ثُمَّ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ

عمر ساتھ اونکے حاضر تھے پس جب بیٹھا میں شروع کی میں نے تعریف اللہ پر پھر درود بھیجا نبی

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ دَعَوْتُ لِنَفْسِي فَقَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَلْ تُعْطَهْ

صلی اللہ علیہ وسلم پر پھر دعا کی میں نے واسطے اپنے پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مانگ دیا جاویگا

سَلْ تُعْطَهْ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ

مانگ دیا جاویگا روایت کی یہ ترمذی نے فصل تیسری روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَرَّهُ اَنْ يَكْتَالَ بِالْمِكْيَالِ الْاَوْفٰى اِذَا صَلّٰى عَلَيْنَا

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ شخص کہ خوش کرے اوسکو یہ کہ دیا جاوے ثواب پیمانہ پوری کے جسوقت کہ بھیجے درود ہمپر

اَهْلَ الْبَيْتِ فَلْيَقُلِ اللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاَزْوَاجِهِ اُمَّهَاتِ

کہ اہل بیت نبوت کے ہیں پس چاہیے کہ کہے یا الٰہی رحمت بھیج محمد پر کہ نبی امی ہیں اور اونکی بیبیوں پر کہ مائیں

الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهِ وَاَهْلِ بَيْتِهِ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ

مسلمانوں کی ہیں اور اولاد اونکی پر اور اہل بیت اونکے پر جیسے کہ رحمت بھیجی تو نے اوپر آل ابراہیم کے تحقیق تو تعریف کیا گیا

مَجِيْدٌ رَوَاهُ اَبُوْدَاوُدَ وَعَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلْبَخِيْلُ

بزرگ ہے روایت کی یہ ابوداود نے۔ اور روایت ہے علی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سخت بخیل

الَّذِيْ مَنْ ذُكِرْتُ عِنْدَهُ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيَّ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَرَوَاهُ اَحْمَدُ

وہ ہے کہ ذکر کیا گیا میں نزدیک اوسکے پس نہ درود بھیجا مجھپر روایت کی یہ ترمذی نے اور روایت کی یہ احمد نے

عَنِ الْحُسَيْنِ بْنِ عَلِيٍّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هٰذَا حَدِيْثٌ حَسَنٌ صَحِيْحٌ غَرِيْبٌ

حسین بن علی سے اور کہا ترمذی نے یہ حدیث حسن صحیح غریب ہے

وَعَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ عِنْدَ قَبْرِي

اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی درود بھیجے مجھپر نزدیک قبر میری

سَمِعْتُهُ وَمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ نَائِيًا أُبْلِغْتُهُ رَوَاهُ الْبَيْهَقِيُّ فِي شُعَبِ الْإِيمَانِ وَعَنْ

سنتا ہوں میں اوسکو اور جو درود بھیجے مجھپر دور سے پہنچایا جاتا ہوں اوسکو روایت کی یہ بیہقی نے شعب الایمان میں ۔ اور روایت ہے

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ مَنْ صَلّٰى عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

عبد اللہ بن عمرو سے کہ کہا جس نے درود بھیجا نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک بار رحمت بھیجتا ہے اللہ اوسپر

وَمَلَائِكَتُهُ سَبْعِينَ صَلٰوةً رَوَاهُ أَحْمَدُ وَعَنْ رُوَيْفِعٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى

اور فرشتے اوسکے ستر رحمتیں روایت کی یہ احمد نے ۔ اور روایت ہے رویفع سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَلّٰى عَلٰى مُحَمَّدٍ وَقَالَ اللّٰهُمَّ أَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ

علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی درود بھیجے اوپر محمد کے اور کہے یا اللہ اوتار اوسکو بیچ جگہ کے کہ مقرب ہے نزدیک تیرے

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَجَبَتْ لَهُ شَفَاعَتِي رَوَاهُ أَحْمَدُ وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ

دن قیامت کے واجب ہوتی ہے اوسکے لیے شفاعت میری روایت کی یہ احمد نے ۔ اور روایت ہے عبد الرحمن بن عوف سے

قَالَ خَرَجَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى دَخَلَ نَخْلًا فَسَجَدَ فَأَطَالَ السُّجُودَ

کہا نکلے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم یہان تلک کہ داخل ہوئے باغ کھجوروں کے میں پھر سجدہ کیا پس دراز کیا سجدہ

حَتّٰى خَشِيتُ أَنْ يَكُونَ اللّٰهُ تَعَالٰى قَدْ تَوَفَّاهُ قَالَ فَجِئْتُ أَنْظُرُ فَرَفَعَ

یہانتلک کہ ڈرا میں یہ کہ اللہ تعالے نے وفات دی اونکو کہا عبد الرحمن نے پس آیا میں دیکھتا تھا میں پس اٹھایا

رَأْسَهُ فَقَالَ مَا لَكَ فَذَكَرْتُ ذٰلِكَ لَهُ قَالَ فَقَالَ إِنَّ جِبْرِيلَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

سر اپنا پس فرمایا کیا ہے واسطے تیرے پس ذکر کیا میں نے یہ کہا راوی نے پس فرمایا حضرت نے کہ تحقیق جبریل علیہ السلام نے

قَالَ لِي أَلَا أُبَشِّرُكَ أَنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ يَقُولُ لَكَ مَنْ صَلّٰى عَلَيْكَ صَلٰوةً

کہا مجھکو کیا نہ خوشخبری دوں میں تجھکو کہ اللہ عزت والا بزرگی والا فرماتا ہے تیرے لیے کہ جو شخص درود بھیجے تجھپر رحمت

صَلَّيْتُ عَلَيْهِ وَمَنْ سَلَّمَ عَلَيْكَ سَلَّمْتُ عَلَيْهِ رَوَاهُ أَحْمَدُ وَعَنْ عُمَرَ بْنِ

بھیجونگا میں اوسپر اور جو سلام بھیجے تجھپر سلام بھیجونگا میں اوسپر روایت کی یہ احمد نے ۔ اور روایت ہے عمر بن

الْخَطَّابِ قَالَ إِنَّ الدُّعَاءَ مَوْقُوفٌ بَيْنَ السَّمَاءِ وَالْأَرْضِ لَا يَصْعَدُ مِنْهُ

الخطاب سے کہا تحقیق دعا ٹھہری رہتی ہے درمیان آسمان اور زمین کے نہیں چڑھتے اوس میں سے

شَيْءٌ حَتّٰى تُصَلِّيَ عَلٰى نَبِيِّكَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ بَابُ الدُّعَاءِ فِي

کچھ یہانتلک کہ درود بھیجے تو اوپر نبی اپنے کے روایت کی یہ ترمذی نے ۔ باب ہے بیچ دعا کے بیچ

## الفصل الاول عن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

فصل پہلی روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

إِنَّ أَحَدَكُمْ إِذَا قَامَ يُصَلِّي جَاءَهُ الشَّيْطَانُ فَلَبَسَ عَلَيْهِ حَتَّى لَا يَدْرِي كَمْ

کہ تحقیق ایک تمہارا جس وقت کہ کھڑا ہوتا ہے نماز پڑھتا ہے آتا ہے اس کو شیطان پس شبہ ڈالتا ہے اس پر یہاں تک کہ نہیں جانتا کتنی

صَلَّى فَإِذَا وَجَدَ ذَلِكَ أَحَدُكُمْ فَلْيَسْجُدْ سَجْدَتَيْنِ وَهُوَ جَالِسٌ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

نماز پڑھی پس جس وقت کہ پاوے یہ ایک تمہارا پس چاہیے کہ کرے دو سجدے اس حالت میں کہ وہ بیٹھا ہو متفق علیہ

وَعَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ عَنْ أَبِي سَعِيدٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا شَكَّ أَحَدُكُمْ

اور روایت ہے عطا بن یسار سے اور وہ نقل کرتا ہے ابی سعید سے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ شک کرے ایک تمہارا

فِي صَلٰوتِهِ فَلَمْ يَدْرِ كَمْ صَلَّى ثَلٰثًا أَوْ أَرْبَعًا فَلْيَطْرَحِ الشَّكَّ وَلْيَبْنِ عَلَى مَا اسْتَيْقَنَ

نماز اپنی میں پس نہ جانے کہ کتنی نماز پڑھی ہے تین رکعت یا چار رکعت پس چاہیے کہ دور کرے شک اور بنا کرے اوپر جس چیز کے یقین کیا ہے

ثُمَّ يَسْجُدُ سَجْدَتَيْنِ قَبْلَ أَنْ يُسَلِّمَ فَإِنْ كَانَ صَلَّى خَمْسًا شَفَعْنَ لَهُ صَلٰوتَهُ

پھر کرے دو سجدے پہلے اس سے کہ سلام پھیرے پس اگر نماز پڑھی ہے اس نے پانچ رکعت جفت کر دینگے پانچ رکعتیں

وَإِنْ كَانَ صَلَّى إِتْمَامًا لِأَرْبَعٍ كَانَتَا تَرْغِيمًا لِلشَّيْطَانِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَرَوَاهُ مَالِكٌ

اور اگر نماز پڑھی اس نے پوری چار ہو گئے یہ سجدے سبب ذلت کے واسطے شیطان کی روایت کی یہ مسلم نے اور روایت کی مالک نے

عَنْ عَطَاءٍ مُرْسَلًا وَفِي رِوَايَتِهِ شَفَعَهَا بِهَاتَيْنِ السَّجْدَتَيْنِ وَعَنْ

عطا سے بطریق ارسال کے اور بیچ ایک روایت مالک کے یوں ہے کہ جفت کر دیگا نماز کو اور پانچ رکعتوں کو سبب ان دو سجدوں کے اور روایت ہے

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُودٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الظُّهْرَ خَمْسًا فَقِيلَ لَهُ

عبد اللہ بن مسعود سے کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھی ظہر کی پانچ رکعت پس کہا گیا واسطے ان کے

أَزِيدَ فِي الصَّلٰوةِ فَقَالَ وَمَا ذَاكَ قَالُوا صَلَّيْتَ خَمْسًا فَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ بَعْدَ

کیا زیادتی کی گئی نماز میں پس کہا کیا سبب عرض کیا صحابہ نے پڑھی آپ نے نماز پانچ رکعت پس سجدے کیے حضرت نے دو بعد

مَا سَلَّمَ وَفِي رِوَايَةٍ قَالَ إِنَّمَا أَنَا بَشَرٌ مِثْلُكُمْ أَنْسَى كَمَا تَنْسَوْنَ فَإِذَا نَسِيتُ

سلام کے دو سجدے اور ایک روایت میں ہے کہ فرمایا سوا اس کے نہیں کہ میں ہوں آدمی مانند تمہاری بھولتا ہوں جیسے تم بھولتے ہو پس جس وقت

فَذَكِّرُونِي وَإِذَا شَكَّ أَحَدُكُمْ فِي صَلٰوتِهِ فَلْيَتَحَرَّ الصَّوَابَ فَلْيُتِمَّ عَلَيْهِ

پس یاد دلاؤ مجھ کو اور جس وقت کہ شک کرے ایک تمہارا نماز اپنی میں پس چاہیے کہ قصد کرے صواب کا پس چاہیے کہ پورا کرے اوپر اس کے پھر دو سجدے

ثُمَّ يُسَلِّمُ ثُمَّ يَسْجُدُ سَجْدَتَيْنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ سِيْرِيْنَ عَنْ

پھر سلام پھیرے پھر سجدہ کرے دو سجدے متفق علیہ - اور روایت ہے ابن سیرین سے اونسے نقل کی

اَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ صَلّٰى بِنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِحْدٰى صَلٰوتَيِ الْعَشِيِّ

ابی ہریرہ سے کہا ابی ہریرہ نے نماز پڑھائی ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دو نمازوں میں سے کہ بعد زوال ہیں

قَالَ ابْنُ سِيْرِيْنَ قَدْ سَمَّاهَا اَبُوْ هُرَيْرَةَ وَلٰكِنْ نَسِيْتُ اَنَا قَالَ فَصَلّٰى بِنَا رَكْعَتَيْنِ

کہا ابن سیرین نے کہ تحقیق نام لیا اس نماز کا ابو ہریرہ نے ولیکن بھول گیا ہیں کہا ابوہریرہ نے پس نماز پڑھی ساتھ ہمارے

ثُمَّ سَلَّمَ فَقَامَ اِلٰى خَشَبَةٍ مَعْرُوْضَةٍ فِي الْمَسْجِدِ فَاتَّكَاَ عَلَيْهَا كَاَنَّهٗ غَضْبَانُ

پھر سلام پھیرا پھر کھڑی ہوئی طرف لکڑی کی کہ عرض میں تھی بیچ مسجد کے پس تکیہ کیا اوس پر گویا کہ غصے تھے

وَوَضَعَ يَدَهُ الْيُمْنٰى عَلَى الْيُسْرٰى وَشَبَّكَ بَيْنَ اَصَابِعِهٖ وَوَضَعَ خَدَّهُ الْاَيْمَنَ

اور رکھا داہنا ہاتھ اپنا بائیں پر اور انگلیاں اونگلیوں میں ڈالیں اور رکھا رخسارہ اپنا داہنا

عَلٰى ظَهْرِ كَفِّهِ الْيُسْرٰى وَخَرَجَتْ سَرَعَانُ الْقَوْمِ مِنْ اَبْوَابِ الْمَسْجِدِ

اوپر پشت بائیں ہاتھ اپنے کے اور نکلے جلد باز لوگوں میں سے دروازوں مسجد کے سے

فَقَالُوْا اَقُصِرَتِ الصَّلٰوةُ وَفِي الْقَوْمِ اَبُوْ بَكْرٍ وَعُمَرُ فَهَابَاهُ اَنْ يُّكَلِّمَاهُ وَ

پس کہا صحابہ نے کہ کیا کم ہو گئی نماز اور صحابہ میں ابوبکر اور عمر بھی تھے پس ڈرے دونوں حضرتؐ سے یہ کہ کلام کریں

فِي الْقَوْمِ رَجُلٌ فِيْ يَدَيْهِ طُوْلٌ يُقَالُ لَهٗ ذُوالْيَدَيْنِ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَنَسِيْتَ

صحابہ میں تھا ایک شخص بیچ ہاتھوں کے تھی درازی کہا جاتا تھا اوسکو ذوالیدین کہا اونسنے اے رسول خدا کیا بھول گئے آپ

اَمْ قُصِرَتِ الصَّلٰوةُ فَقَالَ لَمْ اَنْسَ وَلَمْ تُقْصَرْ فَقَالَ اَكَمَا يَقُوْلُ ذُوالْيَدَيْنِ

یا کم ہوئی نماز پس فرمایا حضرتؐ نے نہیں بھولا ہوں اور نہ کم ہوئی نماز پھر فرمایا کیا تم بھی کہتے ہو جیسا کہتا ہے

فَقَالُوْا نَعَمْ فَتَقَدَّمَ فَصَلّٰى مَا تَرَكَ ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ كَبَّرَ وَسَجَدَ مِثْلَ سُجُوْدِهٖ اَوْ

پس کہا صحابہؓ نے کہ ہاں پس آگے بڑھے حضرتؐ پھر نماز پڑھی وہ کہ چھوڑ دی تھی پھر سلام پھیرا پھر تکبیر کہی اور سجدہ کیا مانند معمولی سجدے کے یا دراز

اَطْوَلَ ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَهٗ وَكَبَّرَ ثُمَّ كَبَّرَ وَسَجَدَ مِثْلَ سُجُوْدِهٖ اَوْ اَطْوَلَ ثُمَّ رَفَعَ

دراز تر پھر اوٹھایا سر اپنا اور تکبیر کہی پھر تکبیر کہی اور سجدہ کیا مانند سجدہ معمولی اپنے کے یا دراز تر پھر اوٹھایا

رَاْسَهٗ وَكَبَّرَ فَرُبَّمَا سَاَلُوْهُ ثُمَّ سَلَّمَ فَيَقُوْلُ نُبِّئْتُ اَنَّ عِمْرَانَ بْنَ حُصَيْنٍ

سر اپنا اور تکبیر کہی پس اکثر سوال کیا لوگوں نے ابن سیرین سے پھر سلام پھیرا پس ابن سیرین کہتے تھے خبر دیا گیا ہوں میں یہ کہ عمران بن حصین

قَالَ ثُمَّ سَلَّمَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَلَفْظُهُ لِلْبُخَارِيِّ وَفِي أُخْرَى لَهُمَا فَقَالَ رَسُولُ

کہا پھر سلام پھیرا متفق علیہ اور لفظ اسکے واسطے بخاری کے اور بیچ اور روایت اور دونوں کی ہیں کہ پس فرمایا رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بَدَلَ لَمْ أَنْسَ وَلَمْ تُقْصَرْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمْ يَكُنْ فَقَالَ قَدْ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے بدلے لم انس ولم تقصر کے سب یہ نہ تھا پس کہا ذوالیدین نے تھا

كَانَ بَعْضُ ذٰلِكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُحَيْنَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ

کچھ اسمیں سے اے رسول خدا کے۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن بحینہ سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى بِهِمُ الظُّهْرَ فَقَامَ فِي الرَّكْعَتَيْنِ الْأُولَيَيْنِ لَمْ يَجْلِسْ فَقَامَ النَّاسُ

علیہ وسلم نے نماز پڑھائی صحابہ کو ظہر کی پس کھڑے ہوئے بیچ دو رکعتوں کے نہیں بیٹھے پس کھڑے ہوئے لوگ

مَعَهُ حَتّٰى إِذَا قَضَى الصَّلٰوةَ وَانْتَظَرَ النَّاسُ تَسْلِيمَهُ كَبَّرَ وَهُوَ جَالِسٌ

ساتھ حضرت کے یہانتک کہ جب پڑھ چکے نماز اور منتظر ہوئے لوگ سلام پھیرنے کے تکبیر کہی حضرت نے اور حالت میں

فَسَجَدَ سَجْدَتَيْنِ قَبْلَ أَنْ يُسَلِّمَ ثُمَّ سَلَّمَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ

پس کیے دو سجدے پہلے سلام پھیرنے سے پھر سلام پھیرا متفق علیہ

## اَلْفَصْلُ الثَّانِي

فصل دوسری

عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى بِهِمْ فَسَهَا فَسَجَدَ

روایت ہے عمران بن حصین سے یہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی لوگوں کو پھر بھول گئے پھر سجدے کیے

سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ تَشَهَّدَ ثُمَّ سَلَّمَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيثٌ

دو سجدے پھر التحیات پڑھی پھر سلام پھیرا روایت کی یہ ترمذی نے اور کہا یہ حدیث

حَسَنٌ غَرِيبٌ وَعَنِ الْمُغِيرَةِ بْنِ شُعْبَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حسن غریب ہے۔ اور روایت ہے مغیرہ بن شعبہ رضہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

إِذَا قَامَ الْإِمَامُ فِي الرَّكْعَتَيْنِ فَإِنْ ذَكَرَ قَبْلَ أَنْ يَسْتَوِيَ قَائِمًا فَلْيَجْلِسْ

جسوقت کہ کھڑا ہو امام دو رکعت پڑھ کر پس اگر یاد آوے پہلے اس سے کہ سیدھا کھڑا ہو پس چاہیے کہ بیٹھ جاوے

وَإِنِ اسْتَوٰى قَائِمًا فَلَا يَجْلِسْ وَيَسْجُدْ سَجْدَتَيِ السَّهْوِ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَ

اور اگر سیدھا کھڑا ہو چکا پس نہ بیٹھے اور سجدے کرے دو سجدے سہو کے روایت کی یہ ابو داؤد اور

ابْنُ مَاجَةَ

ابن ماجہ نے۔

## اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

فصل تیسری

عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ أَنَّ رَسُولَ

روایت ہے عمران بن حصین سے کہ تحقیق رسول

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى الْعَصْرَ وَسَلَّمَ فِي ثَلٰثِ رَكَعَاتٍ ثُمَّ دَخَلَ مَنْزِلَهُ فَقَامَ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑہی عصر کی اور سلام پہیرا تین رکعتون مین پہر داخل ہوئے اپنے گہر مین پس کہڑا ہوا

إِلَيْهِ رَجُلٌ يُقَالُ لَهُ الْخِرْبَاقُ وَكَانَ فِي يَدَيْهِ طُولٌ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللهِ

طرف اونکی ایک شخص کہ کہا جاتا تہا واسطے اوسکے خرباق اور تہی اوسکے ہاتہون مین درازی پس کہا اوسنے اے رسول خدا کے

فَذَكَرَ لَهُ صَنِيعَهُ فَخَرَجَ غَضْبَانَ يَجُرُّ رِدَاءَهُ حَتَّى انْتَهَى إِلَى النَّاسِ فَقَالَ

پس ذکر کیا واسطے اونکے کام اونکا پس نکلے حضرت غصے مین کہینچتے ہوئے چادر اپنی یہان تک کہ ہو پہونچے طرف لوگون کی پس فرمایا

أَصَدَقَ هٰذَا قَالُوا نَعَمْ فَصَلَّى رَكْعَةً ثُمَّ سَلَّمَ ثُمَّ سَجَدَ سَجْدَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ

کیا سچ کہتا ہے یہ عرض کیا اصحاب نے کہ ہان پس پڑہی حضرت نے ایک رکعت پہر سلام پہیرا پہر سجدے کیے دو سجدے پہر سلام پہیرا

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَوْفٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ

روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے عبد الرحمن بن عوف سے کہ کہا سنا مینے رسول خدا صلے اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ مَنْ صَلَّى صَلٰوةً يَشُكُّ فِي النُّقْصَانِ فَلْيُصَلِّ حَتَّى يَشُكَّ

علیہ وسلم سے کہ فرماتے تہے جو شخص کہ پڑہے نماز کہ شک کرتا ہو کمی مین پس چاہیے کہ نماز پڑہے یہان تک کہ شک کرے

فِي الزِّيَادَةِ رَوَاهُ أَحْمَدُ

زیادتی مین روایت کی یہ احمد نے

## بَابُ سُجُودِ الْقُرْاٰنِ

باب ہے بیچ بیان سجدون قرآن کے

### اَلْفَصْلُ الْأَوَّلُ

فصل پہلی

عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ سَجَدَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالنَّجْمِ وَسَجَدَ مَعَهُ الْمُسْلِمُونَ

روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا سجدہ کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سورہ والنجم مین اور سجدہ کیا ساتہ اونکے مسلمانون نے

وَالْمُشْرِكُونَ وَالْجِنُّ وَالْإِنْسُ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ

اور مشرکون نے اور جنون نے اور آدمیون نے روایت کی یہ بخاری نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا

سَجَدْنَا مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي إِذَا السَّمَاءُ انْشَقَّتْ وَاقْرَأْ بِاسْمِ

سجدہ کیا ہمنے ساتہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے سورہ اذا السماء انشقت اور اقرأ باسم

رَبِّكَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُ

ربک مین روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پڑہتے

السَّجْدَةَ وَنَحْنُ عِنْدَهُ فَيَسْجُدُ وَنَسْجُدُ مَعَهُ فَنَزْدَحِمُ حَتَّى مَا يَجِدُ أَحَدُنَا

سجدہ اور ہم ہوتے نزدیک اونکے پس سجدہ کرتے حضرت اور ہم بہی سجدہ کرتے ساتہ اونکے پس ازدحام کرتے ہم یہانتک کہ نہ پاتا

الجبهة موضعا يسجد عليه متفق عليه وعن زيد بن ثابت قال

واسطے پیشانی اپنی کے جگہ کو سجدہ کرے اوس پر متفق علیہ اور روایت ہے زید بن ثابت سے کہ کہا

قرأت على رسول الله صلى الله عليه وسلم والنجم فلم يسجد فيها متفق عليه

پڑھی مینے روبرو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے سورہ والنجم پس نہ سجدہ کیا اوسمین روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے

وعن ابن عباس قال سجدة ص ليس من عزائم السجود وقد رأيت

اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا سجدہ سورہ ص کا نہین ہے بہت تاکیدی سجدون سے اور تحقیق دیکھا مینے

النبي صلى الله عليه وسلم يسجد فيها وفي رواية قال مجاهد قلت لابن عباس

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو سجدہ کرتے تھے اوسمین اور ایک روایت مین ہے کہ کہا مجاہد نے کہا مینے واسطے ابن عباس کے

أأسجد في ص فقرأ ومن ذريته داود وسليمن حتى أتى فبهداهم

کیا سجدہ کرون مین ص مین پس پڑھی یہ آیت اور اولاد نوح کی سے داؤد اور سلیمان یہانتک کہ آئے اس قول اللہ تعالی تک

اقتده فقال نبيكم صلى الله عليه وسلم ممن أمر أن يقتدي بهم رواه البخاري

پیروی کر پس کہا ابن عباس نے نبی تمہارے صلی اللہ علیہ وسلم اون لوگون سے ہین کہ حکم کیے گئے ہین کہ پیروی کرین اون انبیاء کی روایت کی یہ بخاری نے

## الفصل الثاني

الفصل الثاني عن عمرو بن العاص قال أقرأني رسول الله صلى

فصل دوسری روایت ہے عمرو بن العاص سے کہا پڑھائے مجکو رسول خدا صلی اللہ

الله عليه وسلم خمس عشرة سجدة في القرآن منها ثلث في المفصل وفي سورة

علیہ وسلم نے پندرہ سجدے قرآن مین اونمین سے تین مفصل مین ہین اور سورہ

الحج سجدتين رواه ابو داود وابن ماجة وعن عقبة بن عامر قال

حج مین ہین دو سجدے روایت کی یہ ابوداؤد اور ابن ماجہ نے۔ اور روایت ہے عقبہ بن عامر سے کہ کہا

قلت يا رسول الله فضلت سورة الحج بأن فيها سجدتين قال نعم

کہا مینے یا رسول اللہ بزرگی دی گئی ہے سورہ حج بسبب اسکے کہ اوسمین ہین دو سجدے فرمایا کہ ہان

ومن لم يسجدهما فلا يقرأهما رواه ابو داود والترمذي وقال هذا

اور جو سجدے نہ کرے وہ دونو پس نہ پڑھے اون دونو آیتون سجدہ کی کو روایت کی یہ ابوداؤد اور ترمذی نے اور کہا یہ

حديث ليس إسناده بالقوي وفي المصابيح فلا يقرأها كما في شرح

حدیث نہین اسناد اسکی قوی اور مصابیح مین یہ الفاظ ہین پس نہ پڑھے اس سورت کو جیسے کہ کتاب شرح

السُّنَّة وعن ابن عمر ان النبي صلى الله عليه وسلم سجد في صلوة الظهر ثم قام فركع

السنن مین ہے۔ اور روایت ہے ابن عمر سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سجدہ کیا نماز ظہر مین پھر کھڑے ہوئے پس رکوع کیا

فرأوا انه قرأ تنزيل السجدة رواه ابو داود وعنه انه قال كان رسول الله

پس گمان کیا لوگون نے کہ تحقیق حضرت نے پڑھی الم تنزیل السجدہ روایت کی یہ ابو داؤد نے۔ اور روایت ہے انہین سے کہا انہون نے کہا تھے

صلى الله عليه وسلم يقرأ علينا القرآن فاذا مر بالسجدة كبر وسجد وسجدنا معه

صلی اللہ علیہ وسلم پڑھتے ہمپر قرآن پس جسوقت کہ گذرتے آیت سجدے کی پر تکبیر کہتے اور سجدہ کرتے اور سجدہ کرتے ہم ساتھ اونکے

رواه ابو داود وعنه انه قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قرأ عام الفتح

روایت کی یہ ابو داؤد نے۔ اور روایت ہے اونہین سے یہ کہ اونہون نے کہا تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھی سال فتح مکہ کے

سجدة فسجد الناس كلهم منهم الراكب والساجد على الارض حتى ان

آیت سجدے کی پس سجدہ کیا سب لوگون نے بعضے سجدہ کرنیوالے سوار تھے اور بعضے سجدہ کرنیوالے زمین پر یہان تک کہ

الراكب ليسجد على يده رواه ابو داود وعن ابن عباس ان النبي صلى

سوار سجدہ کرتا تھا اوپر ہاتھ اپنے کے روایت کی یہ ابو داؤد نے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے یہ کہ نبی صلی اللہ

الله عليه وسلم لم يسجد في شيء من المفصل منذ تحول الى المدينة رواه ابو داود

علیہ وسلم نے نہین سجدہ کیا بیچ کسی سورت کے مفصل مین سے جب سے کہ پھرے طرف مدینہ کی روایت کی یہ ابو داؤد نے

وعن عائشة قالت كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول في سجود القرآن بالليل

اور روایت ہے حضرت عائشہ رض سے کہ کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کہتے بیچ سجود قرآن کے رات کو

سجد وجهي للذي خلقه وشق سمعه وبصره بحوله وقوته رواه ابو داود

سجدہ کیا منہ میرے نے واسطے اوسکے کہ پیدا کیا اوسکو اور بنائے کان اوسکے اور آنکھیں اوسکی ساتھ قدرت اور قوت اپنی کے روایت کی

والترمذي والنسائي وقال الترمذي هذا حديث حسن صحيح وعن

اور ترمذی اور نسائی نے اور کہا ترمذی نے یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ اور روایت ہے

ابن عباس قال جاء رجل الى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال يا رسول الله رأيتني

ابن عباس سے کہ کہا آیا ایک شخص پاس رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس کہا یا رسول اللہ دیکھا مینے اپنے تئین

الليلة وانا نائم كأني اصلي خلف شجرة فسجدت فسجدت الشجرة لسجودي

آجکی رات اور حالیکہ سوتا تھا گویا کہ مین نماز پڑھتا ہون پیچھے ایک درخت کے پس سجدہ کیا مینے پھر سجدہ کیا درخت نے واسطے سجدے

فسمعتها تقول اللهم اكتب لي بها عندك اجرا وضع عني بها وزرا واجعلها

پس سنا مینے اوس درخت کو کہتا تھا یا اللہ لکھ میرے لیے بسبب اس سجدہ کے نزدیک اپنے ثواب اور دور کر مجھسے بسبب اسکے گناہ اور کر اوسکو

لي عندك ذخرا وتقبلها مني كما تقبلتها من عبدك داود قال ابن عباس

واسطے میرے نزدیک اپنے ذخیرہ اور قبول کر اسکو مجھسے جیسا قبول کیا تونے اوسکو اپنے بندے سے کہ داؤد ہے کہا ابن عباس نے

فقرأ النبي صلى الله عليه وسلم سجدة ثم سجد فسمعته وهو يقول مثل ما اخبره الرجل

پس پڑھی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے آیۂ سجدہ کی پھر سجدہ کیا پس سنا مینے اونکو وہ کہتے تھے مانند اوسچیز کی کہ خبر دی تھی اونکو

عن قول الشجرة رواه الترمذي وابن ماجة الا انه لم يذكر وتقبلها مني

کہنے درخت کے سے روایت کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے مگر یہ کہ ابن ماجہ نے نہیں ذکر کیے الفاظ وتقبلہا منی

كما تقبلتها من عبدك داود وقال الترمذي هذا حديث غريب الفصل

کما تقبلتہا من عبدک داؤد اور کہا ترمذی نے یہ حدیث غریب ہے فصل

الثالث عن ابن مسعود ان النبي صلى الله عليه وسلم قرأ والنجم فسجد

تیسری روایت ہے ابن مسعود سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھی سورۂ نجم پھر سجدہ کیا

فيها وسجد من كان معه غير ان شيخا من قريش اخذ كفا من حصى

اوسمیں اور سجدہ کیا اون لوگوں نے کہ تھے ساتھ اونکے مگر ایک بوڑھا تھا قریش میں سے لی اون نے مٹھی کنکریوں سی

او تراب فرفعه الى جبهته وقال يكفيني هذا قال عبد الله فلقد رأيته

یا مٹی سے پس اوٹھایا اوسکو طرف پیشانی اپنی کے اور کہا کافی ہے مجکو یہ کہا عبد اللہ بن مسعود نے پس تحقیق دیکھا مینے اوسکو

بعد قتل كافرا متفق عليه وزاد البخاري في رواية وهو امية بن

بعد اس قصہ کے کہ مارا گیا کافر متفق علیہ اور زیادہ کیا بخاری نے ایک روایت میں کہ وہ بوڑھا امیہ بن

خلف وعن ابن عباس قال ان النبي صلى الله عليه وسلم سجد في ص وقال

خلف تھا۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہا تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سجدہ کیا ص میں اور فرمایا کہ

سجدها داود توبة ونسجدها شكرا رواه النسائي باب اوقات

کیا سجدہ ص کا داؤد نے واسطے توبہ کے اور کرتے ہیں ہم وہ سجدہ واسطے شکر گذاری قبول توبہ اونکی کے روایت کی یہ نسائی نے - یہ باب ہے

النهي الفصل الاول عن ابن عمر قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

منع کی گئی ہے نماز اون میں فصل پہلی روایت ہے ابن عمر سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

لَا يَتَحَرّٰى اَحَدُكُمْ فَيُصَلِّيْ عِنْدَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَلَا عِنْدَ غُرُوْبِهَا وَفِيْ رِوَايَةٍ

نہ قصد کرے ایک تمہارا پس نماز پڑھے نزدیک نکلنے آفتاب کے اور نہ نزدیک ڈوبنے آفتاب کے اور ایک روایت مین یون ہے

قَالَ اِذَا طَلَعَ حَاجِبُ الشَّمْسِ فَدَعُوا الصَّلٰوةَ حَتّٰى تَبْرُزَ وَاِذَا غَابَ حَاجِبُ

کہ فرمایا حضرت نے جسوقت کہ نکلے کنارہ آفتاب کا پس چھوڑ دو نماز کو یہان تک کہ خوب ظاہر ہو اور جسوقت کہ غائب ہو کنارہ

الشَّمْسِ فَدَعُوا الصَّلٰوةَ حَتّٰى تَغِيْبَ وَلَا تَحَيَّنُوْا بِصَلٰوتِكُمْ طُلُوْعَ الشَّمْسِ وَ

آفتاب کا پس چھوڑ دو نماز کو یہان تک کہ خوب غائب ہو آفتاب اور نہ قصد کرو اپنی نماز دن کا وقت نکلنے آفتاب کے اور

لَا غُرُوْبَهَا فَاِنَّهَا تَطْلُعُ بَيْنَ قَرْنَيِ الشَّيْطٰنِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عُقْبَةَ

نہ غائب ہونے آفتاب کے اسواسطے کہ آفتاب نکلتا ہے درمیان دونو سینگون شیطان کے متفق علیہ۔ اور روایت ہے عقبہ

ابْنِ عَامِرٍ قَالَ ثَلٰثُ سَاعَاتٍ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْهَانَا اَنْ

بن عامر سے کہ کہا تین وقت تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم منع کرتے ہمکو کہ

نُصَلِّيَ فِيْهِنَّ اَوْ نَقْبُرَ فِيْهِنَّ مَوْتَانَا حِيْنَ تَطْلُعُ الشَّمْسُ بَازِغَةً حَتّٰى

نماز پڑھین ہم اونمین یا دفن کرین ہم اونمین مردون اپنے کو وقت نکلنے آفتاب کے ظاہر یہان تک کہ

تَرْتَفِعَ وَحِيْنَ يَقُوْمُ قَائِمُ الظَّهِيْرَةِ حَتّٰى تَمِيْلَ الشَّمْسُ وَحِيْنَ تَضَيَّفُ

بلند ہو اور اوسوقت کہ کھڑا ہو سایہ دوپہر کا یہان تک کہ ڈھلے آفتاب اور اوسوقت کہ میل کرے

الشَّمْسُ لِلْغُرُوْبِ حَتّٰى تَغْرُبَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِيْ سَعِيْدِ الْخُدْرِيِّ

آفتاب واسطے ڈوبنے کے یہان تک کہ ڈوب جاوے آفتاب روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی سعید خدری سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا صَلٰوةَ بَعْدَ الصُّبْحِ حَتّٰى تَرْتَفِعَ الشَّمْسُ

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہین نماز پیچھے صبح کے یہان تک کہ بلند ہو آفتاب

وَلَا صَلٰوةَ بَعْدَ الْعَصْرِ حَتّٰى تَغِيْبَ الشَّمْسُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ

اور نہین نماز پیچھے نماز عصر کے یہان تک کہ غائب ہو آفتاب متفق علیہ۔ اور روایت ہے عمرو بن

عَبَسَةَ قَالَ قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْمَدِيْنَةَ فَقَدِمْتُ الْمَدِيْنَةَ فَدَخَلْتُ

عبسہ سے کہ کہا آئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ مین پس آیا مین بھی مدینہ مین پس داخل ہوا مین

عَلَيْهِ فَقُلْتُ اَخْبِرْنِيْ عَنِ الصَّلٰوةِ فَقَالَ صَلِّ صَلٰوةَ الصُّبْحِ ثُمَّ اَقْصِرْ

حضرت پر کہا پس مین نے کہا خبر دو مجکو وقت نماز دن کی سے پس فرمایا پڑھ نماز صبح کی پھر بند رہ

عن الصلوة حين تطلع الشمس حتى ترتفع فانها تطلع حين تطلع بين قرني

نماز سے جسوقت کہ نکلے آفتاب یہانتک کہ بلند ہو اسلیے کہ تحقیق آفتاب نکلتا ہے جسوقت کہ نکلتا ہے درمیان دو

شيطان وحينئذ يسجد لها الكفار ثم صل فان الصلوة مشهودة

شیطان کے اور اوسوقت سجدہ کرتے ہین اوسکو کافر پہر نماز پڑہ اسلیے کہ نماز اوس وقت کی مشہود ہے

محضورة حتى يستقل الظل بالرمح ثم اقصر عن الصلوة فان حينئذ

اور حاضر ہوتے ہین اوسمین فرشتے یہانتک کہ چڑہ جاوے سایہ نیزہ پر پہر بندرہ نماز سے اسلیے کہ تحقیق اوسوقت

تسجر جهنم فاذا اقبل الفيء فصل فان الصلوة مشهودة محضورة حتى

جہونکی جاتی ہے دوزخ پس جسوقت کہ پہرے سایہ پس نماز پڑہ اسلیے کہ نماز حاضر کی گئی ہے حاضر ہوتے ہین فرشتے یہانتک کہ

تصلي العصر ثم اقصر عن الصلوة حتى تغرب الشمس فانها تغرب بين

کہ پڑہے تو نماز عصر کی پہر بندرہ نماز سے یہانتک کہ غروب ہو آفتاب پس تحقیق آفتاب غروب ہوتا ہے درمیان

قرني شيطان وحينئذ يسجد لها الكفار قال فقلت يا نبي الله فالوضوء

دونو سینگون شیطان کے اور اوسوقت سجدہ کرتے ہین طرف اوسکی کفار کہا عمرو نے کہا مینے اے نبی اللہ کے پس وضو

حدثني عنه قال ما منكم رجل يقرب وضوءه فيتمضمض ويستنشق

خبر دو مجکو فضیلت اوسکی سے فرمایا نہین تم سے کوئی شخص کہ نزدیک کرے پانی وضوء اپنے کا پس کلی کرے اور ناک مین پانی دیکر

فيستنثر الا خرت خطايا وجهه وفيه وخياشيمه ثم اذا غسل وجهه

پہر جہاڑے ناک کو مگر گر گرتے ہین گناہ چہرہ اوسکے اور منہ اوسکے اور نتھنون اوسکے پہر جبکہ دہوتا ہے چہرہ اپنا

كما امره الله الا خرت خطايا وجهه من اطراف لحيته مع الماء ثم يغسل يديه الى المرفقين

جیسا کہ حکم کیا اوسکو اللہ نے مگر گرتے ہین گناہ چہرہ اوسکے کنارون ڈاڑہی اوسکی سے ساتہ پانی کے پہر دہوتا ہے دونو ہاتہ اپنے کہنیون تک

الا خرت خطايا يديه من انامله مع الماء ثم يمسح رأسه الا خرت خطايا رأسه

مگر گرتے ہین گناہ دونو ہاتہون اوسکے سرانگلیون اوسکی سے ساتہ پانی کے پہر مسح کرتا ہے سر اپنے کو مگر گرتے ہین گناہ سر اوسکے

من اطراف شعره مع الماء ثم يغسل قدميه الى الكعبين الا خرت خطايا رجليه

طرفون بالون اوسکے سے ساتہ پانی کے پہر دہوتا ہے دونو پاؤن اپنے ٹخنون تک مگر گرگرتے ہین گناہ دونو پاؤن اوسکے

من انامله مع الماء فان هو قام فصلى فحمد الله واثنى عليه ومجده بالذي هو له اهل

سر انگلیون اوسکی سے ساتہ پانی کے پس اگر وہ کہڑا ہوا اور نماز پڑہی پس تعریف کی اللہ کی اور ثنا کی اللہ پر اور بزرگی کیا اوسکو ساتہ اوس

وَفَرَّغَ قَلْبَهُ لِلّٰهِ اِلَّا انْصَرَفَ مِنْ خَطِيْئَتِهِ كَهَيْئَتِهِ يَوْمَ وَلَدَتْهُ اُمُّهُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

اور فارغ کیا دل اپنا واسطے اللہ کے مگر کہ پھر جاتا ہی نماز سے پاک ہو کر گناہ اپنے سے مانند ہیئت اوسدن کی کہ جنا اوسکو ماں اوسکی نے روایت کی یہ مسلم نے

كُرَيْبٍ اَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ وَالْمِسْوَرَ بْنَ مَخْرَمَةَ وَعَبْدَ الرَّحْمٰنِ بْنَ الْاَزْهَرِ اَرْسَلُوْهُ اِلٰى

کریب مولے ابن عباس کے سے کہ تحقیق ابن عباس اور مسور بن مخرمہ اور عبد الرحمن بن ازہر نے بھیجا اوسکو طرف

عَائِشَةَ فَقَالُوا اقْرَأْ عَلَيْهَا السَّلَامَ وَسَلْهَا عَنِ الرَّكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْعَصْرِ قَالَ

عائشہ رض کے پس کہا ان تینوں نے کہہ اونسے سلام اور پوچھ اونسے حال دو رکعتوں کا کہ بعد عصر کے ہین کہا کریب نے

فَدَخَلْتُ عَلٰى عَائِشَةَ فَبَلَّغْتُهَا مَا اَرْسَلُوْنِيْ فَقَالَتْ سَلْ اُمَّ سَلَمَةَ فَخَرَجْتُ

پس گیا مین حضرت عائشہ رض کے پاس پس پہنچایا مینے اونکو وہ پیغام کہ بھیجا تھا اونہون نے مجکو اوسکے لیے پس کہا عائشہ نے کہ پوچھ ام سلمہ سے

اِلَيْهِمْ فَرَدُّوْنِيْ اِلٰى اُمِّ سَلَمَةَ فَقَالَتْ اُمُّ سَلَمَةَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَنْهٰى

طرف ان تینوں صحابیوں کے پس پھر بھیجا اونہون نے مجکو طرف ام سلمہ کے پس کہا ام سلمہ نے سنا مینے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ منع کرتے تھے

عَنْهُمَا ثُمَّ رَاَيْتُهُ يُصَلِّيْهِمَا ثُمَّ دَخَلَ فَاَرْسَلْتُ اِلَيْهِ الْجَارِيَةَ فَقُلْتُ قُوْلِيْ

ان دونو رکعتون سے پھر دیکھا مینے حضرت ؐ کو کہ پڑھتے ہین دو رکعتین پھر داخل ہوئے حضرت ؐ پس بھیجا مینے طرف اونکی لونڈی کو پس کہا مینے کہ تو

لَهُ تَقُوْلُ اُمُّ سَلَمَةَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ سَمِعْتُكَ تَنْهٰى عَنْ هَاتَيْنِ الرَّكْعَتَيْنِ وَاَرَاكَ

واسطے اونکی کہتی ہے ام سلمہ یا رسول اللہ سنا مینے آپکو کہ منع کرتے تھے ان دو رکعتون کو اور دیکھا مینے آپکو

تُصَلِّيْهِمَا قَالَ يَا ابْنَةَ اَبِيْ اُمَيَّةَ سَاَلْتِ عَنِ الرَّكْعَتَيْنِ بَعْدَ الْعَصْرِ وَاِنَّهُ

پڑھتے ہو تم کہا اے بیٹی ابی امیہ کی پوچھا تونے دو رکعتون سے پیچھے عصر کے اور تحقیق شان یہ ہے

اَتَانِيْ نَاسٌ مِّنْ عَبْدِ الْقَيْسِ فَشَغَلُوْنِيْ عَنِ الرَّكْعَتَيْنِ اللَّتَيْنِ بَعْدَ

کہ آئے میرے پاس کتنے شخص عبد القیس مین کے پس باز رکھا مجکو دو رکعتوں سے جو کہ بعد

الظُّهْرِ فَهُمَا هَاتَانِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ عَنْ مُحَمَّدِ بْنِ اِبْرَاهِيْمَ

ظہر کے ہین پس یہ تھین وہ دونو روایت کی یہ بخاری اور مسلم نے ۔ فصل دوسری روایت ہے محمد بن ابراہیم سے

عَنْ قَيْسِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ رَاَى النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَجُلًا يُّصَلِّيْ بَعْدَ صَلٰوةِ

اون نے نقل کی قیس بن عمرو سے کہ کہا دیکھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو نماز پڑھتا تھا بعد نماز فرض

الصُّبْحِ رَكْعَتَيْنِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةُ الصُّبْحِ رَكْعَتَيْنِ رَكْعَتَيْنِ

صبح کے دو رکعتین پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھو نماز صبح کی دو ہی رکعت دو ہی رکعت

علیہ الرحمہ امام شوکانی (نیل الاوطار)

فَقَالَ الرَّجُلُ اِنِّیْ لَمْ اَکُنْ صَلَّیْتُ الرَّکْعَتَیْنِ اللَّتَیْنِ قَبْلَهُمَا فَصَلَّیْتُهُمَا

پس کہا اوس شخص نے تحقیق مینے نہ پڑہی تہین دو رکعتین پس پڑہتا ہون مین انکو

الْآنَ فَسَکَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَرَوَی التِّرْمِذِیُّ

اب پس چپ رہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم روایت کی یہ ابو داؤد نے اور روایت کی ترمذی نے

نَحْوَهٗ وَقَالَ اِسْنَادُ هٰذَا الْحَدِیْثِ لَیْسَ بِمُتَّصِلٍ لِاَنَّ مُحَمَّدَ بْنَ اِبْرَاهِیْمَ

مانند اسکی اور کہا اسناد اس حدیث کی نہین متصل اسواسطے کہ محمد بن ابراہیم نے

لَمْ یَسْمَعْ مِنْ قَیْسِ بْنِ عَمْرٍو وَفِیْ شَرْحِ السُّنَّةِ وَنُسَخِ الْمَصَابِیْحِ عَنْ قَیْسِ بْنِ

نہین سُنا قیس بن عمرو سے اور بیچ شرح السنہ کے اور نسخون مصابیح کے قیس بن

قَهْدٍ نَحْوَهٗ وَعَنْ جُبَیْرِ بْنِ مُطْعِمٍ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ یَا بَنِیْ عَبْدِ مَنَافٍ

قہد سے مانند اسکی۔ اور روایت ہے جبیر بن مطعم سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے اولاد عبد مناف کی

لَا تَمْنَعُوْا اَحَدًا طَافَ بِهٰذَا الْبَیْتِ وَصَلّٰی اَیَّةَ سَاعَةٍ شَاءَ مِنْ لَیْلٍ اَوْ

نہ منع کرو کسیکو کہ طواف کرے اس خانہ کعبہ کا اور نماز پڑہے جسوقت کہ چاہیے رات کو یا

نَهَارٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِیُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِیُّ وَعَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ النَّبِیَّ

دن کو روایت کی یہ ترمذی اور ابو داؤد اور نسائی نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے یہ کہ نبی

صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَهٰی عَنِ الصَّلٰوةِ نِصْفَ النَّهَارِ حَتّٰی تَزُوْلَ الشَّمْسُ اِلَّا یَوْمَ الْجُمُعَةِ

صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا نماز پڑہنے سے وقت دوپہر کے یہانتک کہ ڈہلے آفتاب مگر دن جمعہ کے

رَوَاهُ الشَّافِعِیُّ وَعَنْ اَبِی الْخَلِیْلِ عَنْ اَبِیْ قَتَادَةَ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ

روایت کی یہ شافعی نے۔ اور روایت ہے ابو الخلیل سے اونسے نقل کی ابی قتادہ سے کہا تہے نبی صلی اللہ

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ کَرِهَ الصَّلٰوةَ نِصْفَ النَّهَارِ حَتّٰی تَزُوْلَ الشَّمْسُ اِلَّا یَوْمَ الْجُمُعَةِ وَقَالَ

علیہ وسلم مکروہ رکہتے نماز دوپہر کو یہانتک کہ ڈہلے آفتاب مگر دن جمعہ کے اور فرمایا

اِنَّ جَهَنَّمَ تُسَجَّرُ اِلَّا یَوْمَ الْجُمُعَةِ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَقَالَ اَبُو الْخَلِیْلِ لَمْ یَلْقَ

کہ تحقیق دوزخ جہونکی جاتی ہے ہر روز دوپہر کو سوای دن جمعہ کے روایت کی یہ ابو داؤد نے اور کہا کہ ابو الخلیل نہین ملا

اَبَا قَتَادَةَ اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ الصُّنَابِحِیِّ قَالَ قَالَ

ابا قتادہ سے فصل تیسری روایت ہے عبد اللہ صنابحی سے کہ کہا فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ الشَّمْسَ تَطْلُعُ وَمَعَہَا قَرْنُ الشَّیْطَانِ فَاِذَا ارْتَفَعَتْ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق آفتاب نکلتا ہے اور ساتھ اوسکے ہوتا ہے سینگ شیطان کا پس جبوقت بلند ہوتا ہے

فَارَقَہَا ثُمَّ اِذَا اسْتَوَتْ قَارَنَہَا فَاِذَا زَالَتْ فَارَقَہَا فَاِذَا دَنَتْ لِلْغُرُوْبِ

جدا ہو جاتا ہے اوس سے پھر جبوقت دوپہر ہوتی ہے نزدیک ہوتا ہے آفتاب کے شیطان پھر جب ڈھلتا ہے آفتاب جدا ہوتا ہے اوس سے پھر جب قریب

قَارَنَہَا فَاِذَا غَرَبَتْ فَارَقَہَا وَنَہٰی رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنِ الصَّلٰوۃِ فِیْ تِلْکَ

نزدیک ہوتا ہے اوس سے پس جب غائب ہو جاتا ہے جدا ہوتا ہے اوس سے اور منع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھنے نماز کو بیچ ان

السَّاعَاتِ رَوَاہُ مَالِکٌ وَّاَحْمَدُ وَالنَّسَائِیُّ وَعَنْ اَبِیْ بَصْرَۃَ الْغِفَارِیِّ قَالَ

وقتوں مین روایت کی یہ مالک اور احمد اور نسائی نے ۔ اور روایت ہے ابی بصرہ غفاری سے کہ کہا

صَلّٰی بِنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِالْمُخَمَّصِ صَلٰوۃَ الْعَصْرِ فَقَالَ اِنَّ ہٰذِہٖ صَلٰوۃٌ

پڑھائی ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز عصر کی مخمص مین پھر فرمایا تحقیق یہ نماز

عُرِضَتْ عَلٰی مَنْ کَانَ قَبْلَکُمْ فَضَیَّعُوْہَا فَمَنْ حَافَظَ عَلَیْہَا کَانَ لَہٗ اَجْرُہٗ

لازم کی گئی تھی ان لوگوں پر کہ تھے پہلے تمسے پس ضائع کیا اونہوں نے اوسکو پس جو شخص کہ حفاظت کرے اوسپر ہوگا واسطے اوسکے

مَرَّتَیْنِ وَلَا صَلٰوۃَ بَعْدَہَا حَتّٰی یَطْلُعَ الشَّاہِدُ وَالشَّاہِدُ النَّجْمُ رَوَاہُ

دوہرا اور نہین نماز پیچھے اوسکے یہان تک کہ نکلے شاہد اور شاہد ستارا ہے روایت کی یہ

مُسْلِمٌ وَعَنْ مُعَاوِیَۃَ قَالَ اِنَّکُمْ لَتُصَلُّوْنَ صَلٰوۃً لَقَدْ صَحِبْنَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

مسلم نے ۔ اور روایت ہے معاویہ سے کہ کہا تحقیق تم البتہ پڑھتے ہو نماز البتہ تحقیق صحبت مین رہے ہم رسول خدا

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَمَا رَاَیْنَاہُ یُصَلِّیْہِمَا وَلَقَدْ نَہٰی عَنْہُمَا یَعْنِی الرَّکْعَتَیْنِ بَعْدَ الْعَصْرِ

صلی اللہ علیہ وسلم کے پس نہین دیکھا ہمنے اونکو کہ نماز پڑھتے ہون یہ دو رکعتین اور تحقیق منع کیا ان دونوں سے پیچھے عصر کے

رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَعَنْ اَبِیْ ذَرٍّ قَالَ وَقَدْ صَعِدَ عَلٰی دَرَجَۃِ الْکَعْبَۃِ مَنْ

روایت کی یہ بخاری نے ۔ اور روایت ہے ابی ذر سے کہ کہا اونہوں نے اوس حالت مین کہ چڑھے ہے اوپر زینہ کعبہ کے جس شخص نے

عَرَفَنِیْ فَقَدْ عَرَفَنِیْ وَمَنْ لَّمْ یَعْرِفْنِیْ فَاَنَا جُنْدُبٌ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ

پہچانا مجکو پس تحقیق پہچانا مجکو اور جسنے کہ نہین پہچانا مجکو پس مین ہون جندب سنا مینے رسول خدا

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ لَا صَلٰوۃَ بَعْدَ الصُّبْحِ حَتّٰی تَطْلُعَ الشَّمْسُ وَلَا بَعْدَ الْعَصْرِ

صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے تھے نہین نماز بعد صبح کے یہان تک کہ نکلے آفتاب اور نہین نماز بعد نماز عصر کے

حَتّٰى تَغْرُبَ الشَّمْسُ اَلْاَئِمَّةَ اَلْاَئِمَّةَ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَرَزِيْنٌ

یہان تک کہ غائب ہو آفتاب مگر مکہ مین مگر مکہ مین روایت کی یہ احمد اور رزین نے ۔

## بَابُ الْجَمَاعَةِ وَفَضْلِهَا اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

عَنِ ابْنِ عُمَرَ

باب ہے بیچ بیان جماعت کے اور بزرگی اوسکی فصل پہلی روایت ہے ابن عمر سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةُ الْجَمَاعَةِ تَفْضُلُ صَلٰوةَ الْفَذِّ بِسَبْعٍ

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز جماعت کی زیادہ ہوتی ہے نماز اکیلی کی سے ستائیس

وَعِشْرِيْنَ دَرَجَةً مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ

درجے متفق علیہ ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ بِحَطَبٍ فَيُحْطَبَ ثُمَّ اٰمُرَ

علیہ وسلم نے قسم ہے اوس ذات پاک کی کہ جان میری اوسکے ہاتھ مین ہے البتہ قصد کیا مینے یہ کہ حکم کرون مین ساتھ جمع کرنے

بِالصَّلٰوةِ فَيُؤَذَّنَ لَهَا ثُمَّ اٰمُرَ رَجُلًا فَيَؤُمَّ النَّاسَ ثُمَّ اُخَالِفَ اِلٰى رِجَالٍ

ساتھ اذان کہنے کے نماز کے لیے پس اذان دیجاوے اوسکے لیے پھر حکم کرون مین ایک شخص کو پس امامت کرے لوگون کی پھر جاؤن مین

وَفِيْ رِوَايَةٍ لَا يَشْهَدُوْنَ الصَّلٰوةَ فَاُحَرِّقَ عَلَيْهِمْ بُيُوْتَهُمْ وَالَّذِيْ نَفْسِيْ

اور ایک روایت مین ہے کہ جاؤن مین طرف ان لوگون کی کہ نہین حاضر ہوتے نماز مین پس جلا دون مین اونپر گھر اونکے اور قسم ہے

بِيَدِهٖ لَوْ يَعْلَمُ اَحَدُهُمْ اَنَّهٗ يَجِدُ عَرْقًا سَمِيْنًا اَوْ مِرْمَاتَيْنِ حَسَنَتَيْنِ لَشَهِدَ

اوسکے ہاتھ مین ہے اگر جانے ایک اونکا یہ کہ پاوے ہڈی گوشت کی فربہ یا دو کھر گائے کی یا بکری کے اچھے البتہ حاضر ہون

الْعِشَاءَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَلِمُسْلِمٍ نَحْوُهٗ وَعَنْهُ قَالَ اَتَى النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

نماز عشاء مین روایت کی یہ بخاری نے اور مسلم نے مانند اسکی ۔ اور روایت ہے انہین سے کہ کہا آیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے

رَجُلٌ اَعْمٰى فَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّهٗ لَيْسَ لِيْ قَائِدٌ يَقُوْدُنِيْ اِلَى الْمَسْجِدِ فَسَاَلَ

پاس ایک شخص اندھا پس کہا اوسنے اے رسول خدا کے تحقیق نہین ہے میرے لیے کوئی کھینچنے والا کہ کھینچکر لیجاوے مجکو طرف مسجد کی پس پوچھا

رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يُّرَخِّصَ لَهٗ فَيُصَلِّيَ فِيْ بَيْتِهٖ فَرَخَّصَ لَهٗ فَلَمَّا وَلّٰى

حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ کہ رخصت دین واسطے اوسکے پس نماز پڑھے بیچ اپنے گھر مین پس رخصت دی حضرت نے واسطے اوسکے

دَعَاهُ فَقَالَ هَلْ تَسْمَعُ النِّدَاءَ بِالصَّلٰوةِ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَاَجِبْ رَوَاهُ مُسْلِمٌ

بلایا اوسکو اور فرمایا کہ سنتا ہے تو اذان نماز کی کہا اوسنے ہان فرمایا پس حاضر ہو نماز مین روایت کی یہ مسلم نے ۔

وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّهُ اَذَّنَ بِالصَّلٰوةِ فِي لَيْلَةٍ ذَاتِ بَرْدٍ وَرِيْحٍ ثُمَّ قَالَ اَلَا

اور روایت ہی ابن عمر سے یہ کہ اونہوں نے اذان دی نماز کی بیچ ایک رات کہ سردی تہی اور بادتہی پہر کہا کہ خبردار ہو

صَلُّوْا فِي الرِّحَالِ ثُمَّ قَالَ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَاْمُرُ الْمُؤَذِّنَ اِذَا

نماز پڑہو گہروں اپنے بین پہر کہا کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تہے فرماتے مؤذن کو جسوقت کہ

كَانَتْ لَيْلَةٌ ذَاتُ بَرْدٍ وَّمَطَرٍ يَقُوْلُ اَلَا صَلُّوْا فِي الرِّحَالِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهُ

ہوتی رات سردی کی اور مینہہ کی کہے خبردار ہو نماز پڑہو اپنے گہروں مین متفق علیہ۔ اور روایت ہی انہین سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا وُضِعَ عَشَاءُ اَحَدِكُمْ وَاُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ رکہا جاوے کہانا عشا کے وقت کا ایک تمہار یکا اور قائم کیجاوے نماز

فَابْدَءُوْا بِالْعَشَاءِ وَلَا يَعْجَلْ حَتّٰى يَفْرُغَ مِنْهُ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يُوْضَعُ لَهُ الطَّعَامُ

تو شروع کرو کہانا اور نہ جلدی کرو یہانتک کہ فارغ ہو اوس سے اور تہے ابن عمر رکہا جاتا واسطے اونکے کہانا

وَتُقَامُ الصَّلٰوةُ فَلَا يَاْتِيْهَا حَتّٰى يَفْرُغَ مِنْهُ وَاِنَّهُ لَيَسْمَعُ قِرَاءَةَ الْاِمَامِ مُتَّفَقٌ

اور قائم ہوتی نماز پس نہ آتے نماز کو یہانتک کہ فارغ ہوتے اوس سے اور تحقیق وہ سنتے قرات امام کی متفق

عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ اَنَّهَا قَالَتْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ

علیہ۔ اور روایت ہی عائشہ رضی اللہ عنہا سے کہ تحقیق اونہوں نے کہا سنا مینے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتے تہے

لَا صَلٰوةَ بِحَضْرَةِ الطَّعَامِ وَلَا هُوَ يُدَافِعُهُ الْاَخْبَثَانِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

نہیں پوری نماز ہوتی روبرو کہانے کے اور نہ اوس حالت مین کہ دفع کرین اوسکو دو خبیث روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہی

اَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَلَا صَلٰوةَ

ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ کہڑی کیجاوے نماز پس نہ چاہیے کوئی نماز

اِلَّا الْمَكْتُوْبَةُ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

سوا نماز فرض کے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہی ابن عمر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

اِذَا اسْتَاْذَنَتِ امْرَاَةُ اَحَدِكُمْ اِلَى الْمَسْجِدِ فَلَا يَمْنَعْهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ

جسوقت کہ پروانگی مانگے عورت ایک تمہار کی طرف مسجد کی پس نہ منع کرے اوسکو متفق علیہ۔ اور روایت ہی

زَيْنَبَ امْرَاَةِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَتْ قَالَ لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا

زینب بیوی عبد اللہ بن مسعود کی سے کہ کہا فرمایا واسطے ہمارے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ

شَهِدَتْ اِحْدٰكُنَّ الْمَسْجِدَ فَلَا تَمَسَّ طِيْبًا رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ

حاضر ہو ایک تم میں سے مسجد میں پس نہ لگاوے خوشبو روایت کی یہ مسلم نے - اور روایت ہے ابی ہریرہ سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُّمَا امْرَاَةٍ اَصَابَتْ بَخُوْرًا فَلَا تَشْهَدْ مَعَنَا

کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو عورت لگاوے بخور پس نہ حاضر ہو ساتھ ہمارے

الْعِشَاءَ الْاٰخِرَةَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اَلْفَصْلُ الثَّانِیْ عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ

وقت عشا کے روایت کی یہ مسلم نے - فصل دوسری روایت ہے ابن عمر سے کہا

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَمْنَعُوْا نِسَاءَكُمُ الْمَسَاجِدَ وَبُيُوْتُهُنَّ خَيْرٌ

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ منع کرو تم اپنی عورتوں کو مسجدوں سے اور گھر انکے بہتر ہیں

لَّهُنَّ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَعَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

واسطے انکے روایت کی یہ ابوداؤد نے - اور روایت ہے ابن مسعود سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

صَلٰوةُ الْمَرْاَةِ فِیْ بَيْتِهَا اَفْضَلُ مِنْ صَلٰوتِهَا فِیْ حُجْرَتِهَا وَصَلٰوتُهَا فِیْ مَخْدَعِهَا

نماز عورت کی اپنے گھر میں بہتر ہے نماز اوسکی سے بیچ صحن گھر کے اور نماز اوسکی کوٹھری میں

اَفْضَلُ مِنْ صَلٰوتِهَا فِیْ بَيْتِهَا رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَعَنْ اَبِیْ هُرَيْرَةَ قَالَ اِنِّیْ

بہتر ہے نماز اوسکی سے بیچ مکان کھلے ہوئے کے روایت کی یہ ابوداؤد نے - اور روایت ہے ابوہریرہ سے کہا تحقیق

سَمِعْتُ حِبِّیْ اَبَا الْقَاسِمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا تُقْبَلُ صَلٰوةُ امْرَاَةٍ تَطَيَّبَتْ لِلْمَسْجِدِ

سنا میں نے محبوب اپنے سے کہ ابوالقاسم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں فرماتے تھے نہیں قبول کیجاتی نماز اوس عورت کی کہ خوشبو لگاوے

حَتّٰى تَغْتَسِلَ غُسْلَهَا مِنَ الْجَنَابَةِ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَرَوٰى اَحْمَدُ وَالنَّسَائِیُّ نَحْوَهٗ

یہانتک کہ غسل کرے مانند غسل جنابت کے روایت کی یہ ابوداؤد نے اور روایت کی احمد اور نسائی نے مانند اسکی

وَعَنْ اَبِیْ مُوْسٰى قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ عَيْنٍ زَانِيَةٌ وَاِنَّ

اور روایت ہے ابی موسی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو آنکھ ہے زنا کرنیوالی ہے اور تحقیق

الْمَرْاَةَ اِذَا اسْتَعْطَرَتْ فَمَرَّتْ بِالْمَجْلِسِ فَهِیَ كَذَا وَكَذَا يَعْنِیْ زَانِيَةً رَوَاهُ

عورت جو وقت کہ خوشبو لگاتی ہے پھر گذرتی ہے کسی مجلس میں پس وہ ایسی اور ایسی ہے یعنی زنا کرنیوالی ہے روایت کی

التِّرْمِذِیُّ وَلِاَبِیْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِیِّ نَحْوُهٗ وَعَنْ اُبَیِّ بْنِ كَعْبٍ قَالَ صَلّٰى بِنَا

ترمذی نے اور ابوداؤد اور نسائی نے مانند اسکی - اور روایت ہے ابی بن کعب سے کہ کہا نماز پڑھائی ہمکو

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمًا الصُّبْحَ فَلَمَّا سَلَّمَ قَالَ اَشَاهِدٌ فُلَانٌ قَالُوا لَا

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن صبح کی پس جب سلام پھیرا فرمایا کیا حاضر ہے فلانا عرض کیا صحابہ نے کہ نہیں

قَالَ اَشَاهِدٌ فُلَانٌ قَالُوا لَا قَالَ اِنَّ هَاتَيْنِ الصَّلٰوتَيْنِ اَثْقَلُ الصَّلَوٰتِ

فرمایا کیا حاضر ہے فلانا عرض کی صحابہ نے کہ نہیں فرمایا تحقیق یہ دونوں نمازیں بہت گراں ہوتی ہیں نمازوں میں

عَلَى الْمُنَافِقِيْنَ وَلَوْ تَعْلَمُوْنَ مَا فِيْهِمَا لَاَتَيْتُمُوْهُمَا وَلَوْ حَبْوًا عَلَى الرُّكَبِ وَ

منافقوں پر اور اگر جانتے تم کہ کیا کچھ ثواب ہے ان دونوں میں البتہ آتے تم ان دونوں نمازوں کو اگرچہ چلتے گھٹنوں

اِنَّ الصَّفَّ الْاَوَّلَ عَلٰى مِثْلِ صَفِّ الْمَلٰئِكَةِ وَلَوْ عَلِمْتُمْ مَا فَضِيْلَتُهُ لَابْتَدَرْتُمُوْ

تحقیق صف پہلی مانند صف فرشتوں کی ہے اور اگر جانتے تم کہ کیا ثواب ہے اوسکا البتہ جلدی کرتے تم

وَاِنَّ صَلٰوةَ الرَّجُلِ مَعَ الرَّجُلِ اَزْكٰى مِنْ صَلٰوتِهٖ وَحْدَهٗ وَصَلٰوتُهٗ مَعَ الرَّجُلَيْنِ

اور تحقیق نماز آدمی کے ساتھ ایک شخص کے ثواب زیادہ رکھتی ہے نماز اوسکی سے اکیلی اور نماز اوسکی ساتھ دو شخصوں کے

اَزْكٰى مِنْ صَلٰوتِهٖ مَعَ الرَّجُلِ وَمَا كَثُرَ فَهُوَ اَحَبُّ اِلَى اللّٰهِ رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَ

زیادہ ثواب رکھتی ہے نماز اوسکی سے ساتھ ایک شخص کے اور جسقدر زیادہ ہوں پس وہ زیادہ تر محبوب ہے طرف اللہ کی روایت کی یہ

النَّسَائِيُّ وَعَنْ اَبِي الدَّرْدَاءِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ ثَلٰثَةٍ

نسائی نے۔ اور روایت ہے ابی درداء سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں تین شخص

فِيْ قَرْيَةٍ وَلَا بَدْوٍ لَا تُقَامُ فِيْهِمُ الصَّلٰوةُ اِلَّا قَدِ اسْتَحْوَذَ عَلَيْهِمُ الشَّيْطَانُ

بستی میں اور نہ بادیہ میں کہ نہ جماعت کیجاوے اوس میں نماز کی مگر تحقیق غالب ہوتا ہے اون پر شیطان

فَعَلَيْكَ بِالْجَمَاعَةِ فَاِنَّمَا يَاْكُلُ الذِّئْبُ الْقَاصِيَةَ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَاَبُوْدَاوٗدَ

پس لازم کر اپنے پر جماعت پس سوا اسکے نہیں کہ کہاتا ہے بھیڑیا اوس بکری کو کہ دور ہو ریوڑ سے روایت کی یہ احمد اور ابوداود

وَالنَّسَائِيُّ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ سَمِعَ

اور نسائی نے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ سنے

الْمُنَادِيَ فَلَمْ يَمْنَعْهُ مِنِ اتِّبَاعِهٖ عُذْرٌ قَالُوْا وَمَا الْعُذْرُ قَالَ خَوْفٌ اَوْ

اذان اذان کہنے والے کی پس نہ باز رکھے اوسکو موذن کی تابعداری سے کوئی عذر کہا صحابہ نے اور کیا ہے عذر کہا ڈر یا

مَرَضٌ لَمْ تُقْبَلْ مِنْهُ الصَّلٰوةُ الَّتِيْ صَلّٰى رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَالدَّارَقُطْنِيُّ وَعَنْ

بیماری نہیں قبول کیجاتی اوس سے نماز جو کہ پڑھی روایت کی یہ ابوداود اور دارقطنی نے۔ اور روایت ہے

عبد الله بن ارقم قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول اذا اقيمت

عبد اللہ بن ارقم سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہتے تھے جس وقت کہ قائم کیا جاوے

الصلوة ووجد احدكم الخلاء فليبدأ بالخلاء رواه الترمذي وروى

نماز اور پاوے کوئی ایک تمہارا حاجت پاخانہ کی پس چاہیے کہ ابتدا کرے ساتھ پاخانہ کے روایت کی یہ ترمذی نے اور روایت کی

مالك وابوداود والنسائي نحوه وعن ثوبان قال قال رسول الله

مالک اور ابوداود اور نسائی نے مانند اسکے۔ اور روایت ہے ثوبان سے کہ کہا فرمایا رسول خدا

صلى الله عليه وسلم ثلث لا يحل لاحد ان يفعلهن لا يؤمن رجل قوما فيخص

صلی اللہ علیہ وسلم نے تین چیزیں ہیں کہ نہیں حلال واسطے کسیکے یہ کہ کرے انکو نہ امام ہو آدمی کسی قوم کا پس خاص کرے

نفسه بالدعاء دونهم فان فعل ذلك فقد خانهم ولا ينظر في قعر

ذات اپنی کو ساتھ دعا کے بدون انکے پس اگر کیا یہ پس تحقیق خیانت کی اوسنے انکی اور نہ نظر کرے اندر

بيت قبل ان يستأذن فان فعل ذلك فقد خانهم ولا يصلي وهو

گھر کسی کے پہلے اس سے کہ اذن مانگے پس اگر کیا یہ پس تحقیق خیانت کی انکی اور نہ نماز پڑھے آدمی اس حال میں کہ

حقن حتى يتخفف رواه ابوداود وللترمذي نحوه وعن جابر قال

بند کیے ہو پیشاب یا پاخانہ کو یہاں تک کہ ہلکا ہو روایت کی یہ ابوداود نے اور ترمذی نے مانند اسکے۔ اور روایت ہے جابر سے کہ کہا

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تؤخروا الصلوة لطعام ولا لغيره رواه

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ تاخیر کرو نماز کو واسطے کھانے کے اور نہ واسطے غیر اوسکے روایت کی یہ

في شرح السنة الفصل الثالث عن عبد الله بن مسعود

شرح السنہ میں فصل تیسری روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے

قال لقد رأيتنا وما يتخلف عن الصلوة الا منافق قد علم نفاقه او

کہا تحقیق دیکھا میں نے اپنے تئیں اور صحابہ کو اوس حالت میں کہ نہیں پیچھے رہتا تھا نماز باجماعت سے مگر منافق کہ معلوم اور ظاہر تھا نفاق اوسکا یا

مريض ان كان المريض ليمشي بين رجلين حتى يأتي الصلوة و

بیمار تحقیق تھا بیمار کہ البتہ چلتا درمیان دو شخصوں کے یہاں تک کہ آتا نماز میں اور

قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم علمنا سنن الهدى وان من سنن

کہا ابن مسعود نے کہ تحقیق پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے سکھائے ہمکو طریقے ہدایت کے اور تحقیق طریقوں

الهدى الصلوة في المسجد الذي يؤذن فيه وفي رواية قال من سره

ہدایت کی سے ہی نماز پڑھنی اوس مسجد میں کہ اذان دیجاتی ہو اوس میں اور ایک روایت میں یوں ہے کہ کہا ابن مسعود نے جس

ان يلقى الله غدا مسلما فليحافظ على هؤلاء الصلوات الخمس حيث

یہ کہ ملاقات کرے اللہ تعالی سے کل کو پورا مسلمان پس چاہیے کہ محافظت کرے ان پانچوں نمازوں پر اوس جگہہ کہ

ينادى بهن فان الله شرع لنبيكم سنن الهدى وانهن من سنن

اذان دیجاوے واسطے انکی پس تحقیق اللہ تعالی نے مقرر کیے واسطے نبی تمہارے کے طریقے ہدایت کے اور تحقیق یہ نمازیں پانچوں جماعت

الهدى ولو انكم صليتم في بيوتكم كما يصلي هذا المتخلف في بيته لتركتم

طریقوں ہدایت کے سے ہیں اور اگر تحقیق تم نماز پڑھو اپنے گھروں میں جیسا کہ نماز پڑھتا ہے یہ پیچھے رہنے والا اپنے گھر میں البتہ چھوڑ دو گے

سنة نبيكم ولو تركتم سنة نبيكم لضللتم وما من رجل يتطهر فيحسن

سنت نبی اپنے کی اور اگر چھوڑ دو گے تم سنت نبی اپنے کی البتہ گمراہ ہو گے اور نہیں کوئی شخص کہ وضو کرے پس اچھا

الطهور ثم يعمد الى مسجد من هذه المساجد الا كتب الله له بكل

وضو کرے پھر قصد کرے طرف مسجد کی ان مساجد میں سے مگر کہ لکھتا ہے اللہ تعالی واسطے اوسکے بعوض ہر

خطوة يخطوها حسنة ويرفعه بها درجة ويحط عنه بها سيئة

قدم کے کہ قدم رکھتا ہے ایک نیکی اور بلند کرتا ہے اوسکو بسبب اوس قدم کے ایک درجہ اور دور کرتا ہے اوس ہی کے سبب اوسکی ایک برائی

ولقد رأيتنا وما يتخلف عنها الا منافق معلوم النفاق ولقد كان

اور البتہ تحقیق دیکھا ہے اپنے تئیں اور صحابہ کو اس حالت میں کہ نہیں پیچھے رہتا تھا جماعت سے مگر منافق ایسا کہ معلوم تھا نفاق اوسکا اور تحقیق تھا

الرجل يؤتى به يهادى بين الرجلين حتى يقام في الصف رواه مسلم

آدمی بیمار کہ لایا جاتا نماز میں اوس حالت میں کہ تکیہ کرتا درمیان دو آدمیوں کے یہاں تک کہ کھڑا کیا جاتا صف میں روایت کی مسلم نے

وعن ابي هريرة عن النبي صلى الله عليه وسلم قال لولا ما في البيوت من النساء

اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا کہ اگر نہ ہوتیں گھروں میں عورتیں

والذرية اقمت صلوة العشاء وامرت فتياني يحرقون ما في البيوت

اور اولاد حکم کرتا میں برپا کرنے نماز عشاء کا اور حکم کرتا میں خادموں اپنے کو کہ جلا دیں اوس چیز کو کہ گھروں میں ہے

بالنار رواه احمد وعنه قال امرنا رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا كنتم

ساتھ آگ کے روایت کی یہ احمد نے۔ اور روایت ہے انہیں سے کہا حکم کیا ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جسوقت ہو تم

فِي الْمَسْجِدِ فَنُودِيَ بِالصَّلٰوةِ فَلَا يَخْرُجْ اَحَدُكُمْ حَتّٰى يُصَلِّيَ رَوَاهُ اَحْمَدُ

مسجد میں پس اذان دیجاوے نماز کی پس نہ نکلے ایک تمہارا یہانتک کہ نماز پڑھے روایت کی یہ احمد نے

وَعَنْ اَبِي الشَّعْثَاءِ قَالَ خَرَجَ رَجُلٌ مِّنَ الْمَسْجِدِ بَعْدَ مَا اُذِّنَ فِيْهِ فَقَالَ

اور روایت ہے ابی شعثاء سے کہ کہا نکلا ایک شخص مسجد سے بعد اسکے کہ اذان کہی گئی اوسمین پس کہا

اَبُوْ هُرَيْرَةَ اَمَّا هٰذَا فَقَدْ عَصٰى اَبَا الْقَاسِمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ

ابوہریرہ نے اس شخص نے تحقیق نافرمانی کی ابوالقاسم کی درود اللہ کا اونپر اور سلام روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے

عُثْمَانَ بْنِ عَفَّانَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ اَدْرَكَهُ الْاَذَانُ

عثمان بن عفان رضہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ پایا اوسکو اذان نے

فِي الْمَسْجِدِ ثُمَّ خَرَجَ لَمْ يَخْرُجْ لِحَاجَةٍ وَهُوَ لَا يُرِيْدُ الرَّجْعَةَ فَهُوَ مُنَافِقٌ

مسجد میں پھر نکلا نہ نکلا واسطے کسی حاجت کے اور وہ نہیں ارادہ رکھتا پھر آنیکا پس وہ منافق ہے

رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ سَمِعَ

روایت کی یہ ابن ماجہ نے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ نقل کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا جسنے سنی

النِّدَاءَ فَلَمْ يُجِبْهُ فَلَا صَلٰوةَ لَهٗ اِلَّا مِنْ عُذْرٍ رَوَاهُ الدَّارَقُطْنِيُّ وَعَنْ

اذان پس نہ جواب دیا اوسکو پس نہیں نماز واسطے اوسکے مگر عذر سے روایت کی یہ دارقطنی نے۔ اور روایت ہے

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ اُمِّ مَكْتُوْمٍ قَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنَّ الْمَدِيْنَةَ كَثِيْرَةُ الْهَوَامِّ

عبداللہ بن ام مکتوم سے کہ کہا یا رسول اللہ تحقیق مدینے میں بہت موذی جانور ہیں

وَالسِّبَاعِ وَاَنَا ضَرِيْرُ الْبَصَرِ فَهَلْ تَجِدُ لِيْ مِنْ رُخْصَةٍ قَالَ هَلْ تَسْمَعُ

اور درندے ہیں اور میں ہوں اندھا پس آیا پاتے ہو میرے لیے رخصت کہ جماعت میں نہ آؤں فرمایا کیا سنتا ہے تو

حَيَّ عَلَى الصَّلٰوةِ حَيَّ عَلَى الْفَلَاحِ قَالَ نَعَمْ قَالَ فَحَيَّ هَلًا وَلَمْ يُرَخِّصْ رَوَاهُ

حی علی الصلوۃ حی علی الفلاح کہا کہ ہاں فرمایا پس حاضر ہو اور نہ رخصت دی چھوڑنے کی

اَبُوْ دَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ وَعَنْ اُمِّ الدَّرْدَاءِ قَالَتْ دَخَلَ عَلَيَّ اَبُو الدَّرْدَاءِ

ابوداود اور نسائی نے اور روایت ہے ام درداء سے کہ کہا آئے مجھپر ابو درداء

وَهُوَ مُغْضَبٌ فَقُلْتُ مَا اَغْضَبَكَ قَالَ وَاللّٰهِ مَا اَعْرِفُ مِنْ اَمْرِ اُمَّةِ

اور وہ غصے تھے پس کہا مینے کس چیز نے غصہ میں ڈالا تمکو کہا قسم اللہ کی نہیں جانتا میں امر امت

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَيْئًا اِلَّا اَنَّهُمْ يُصَلُّوْنَ جَمِيْعًا رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ اَبِيْ بَكْرِ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی سے کچھ مگر تحقیق وہ نماز پڑھتے ہیں جماعت سے روایت کی یہ بخاری نے اور روایت ہے ابی بکر

ابْنِ سُلَيْمَانَ بْنِ اَبِيْ حَثْمَةَ قَالَ اِنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ فَقَدَ سُلَيْمَانَ بْنَ اَبِيْ حَثْمَةَ

بن سلیمان بن ابی حثمہ سے کہ کہا تحقیق عمر بن خطاب نے نہ پایا سلیمان بن ابی حثمہ کو

فِيْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ وَاَنَّ عُمَرَ غَدَا اِلَى السُّوْقِ وَمَسْكَنُ سُلَيْمَانَ بَيْنَ الْمَسْجِدِ وَ

نماز صبح میں اور تحقیق عمر صبح کو گئے طرف بازار کی اور مکان سلیمان کا تھا درمیان مسجد اور

السُّوْقِ فَمَرَّ عَلَى الشِّفَاءِ اُمِّ سُلَيْمَانَ فَقَالَ لَهَا لَمْ اَرَ سُلَيْمَانَ فِي الصُّبْحِ فَقَالَتْ

بازار کے پس گذرے اوپر شفاء کے کہ نام سلیمان کی ماں کا ہے پس کہا عمر نے واسطے اوسکے نہیں دیکھا میں نے سلیمان کو نماز صبح میں

اِنَّهُ بَاتَ يُصَلِّيْ فَغَلَبَتْهُ عَيْنَاهُ فَقَالَ عُمَرُ لَاَنْ اَشْهَدَ صَلٰوةَ الصُّبْحِ فِيْ

تحقیق سلیمان نے رات گذاری تھی نماز پڑھتے پس غلبہ کیا آنکھوں اوسکی نے پس کہا عمر نے البتہ حاضر ہونا میرا نماز صبح کو

جَمَاعَةٍ اَحَبُّ اِلَيَّ مِنْ اَنْ اَقُوْمَ لَيْلَةً رَوَاهُ مَالِكٌ وَعَنْ اَبِيْ مُوْسَى الْاَشْعَرِيِّ

جماعت میں بہتر ہے طرف میری قیام کرنے میرے سے رات کو روایت کی یہ مالک نے۔ اور روایت ہے ابی موسی اشعری سے

قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اثْنَانِ فَمَا فَوْقَهُمَا جَمَاعَةٌ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے دو شخص اور زیادہ اون سے جماعت ہے روایت کی یہ ابن ماجہ نے۔

وَعَنْ بِلَالِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى

اور روایت ہے بلال بن عبد اللہ بن عمر سے اونسے نقل کی اپنے باپ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَمْنَعُوا النِّسَاءَ حُظُوْظَهُنَّ مِنَ الْمَسَاجِدِ اِذَا اسْتَاْذَنَّكُمْ فَقَالَ

علیہ وسلم نے نہ منع کرو عورتوں کو اون کے حصے مسجدوں سے جبکہ پروانگی مانگیں تم سے مسجد کو جانیکی پس کہا

بِلَالٌ وَاللّٰهِ لَنَمْنَعُهُنَّ فَقَالَ لَهُ عَبْدُ اللّٰهِ اَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى

بلال نے قسم ہے اللہ کی البتہ منع کرینگے ہم اونکو پس کہا بلال کو عبد اللہ نے کہتا ہوں میں کہ فرمایا رسول خدا صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَقُوْلُ اَنْتَ لَنَمْنَعُهُنَّ وَفِيْ رِوَايَةِ سَالِمٍ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ فَاَقْبَلَ

علیہ وسلم نے اور تو کہتا ہے البتہ منع کرینگے ہم اونکو اور بیچ روایت سالم کی روایت کیا ونے اپنے باپ سے کہا پس متوجہ ہوئے بلال

عَلَيْهِ عَبْدُ اللّٰهِ فَسَبَّهُ سَبًّا مَا سَمِعْتُهُ سَبَّهُ مِثْلَهُ قَطُّ وَقَالَ اُخْبِرُكَ

پر عبد اللہ پس برا کہا اوسکو برا کہنا نہیں سنا میں نے اونکو برا کہا ہو اوسکو مانند اوسکی کبھی اور کہا کہ خبر دیتا ہوں تجھ

يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَيَتَطَهَّرُ مَا اسْتَطَاعَ مِنْ طُهْرٍ وَيَدَّهِنُ مِنْ دُهْنِهِ أَوْ يَمَسُّ

دن جمعہ کے اور نہاوے پاکی حاصل کرتا جسقدر کہ ہو سکے پاکی اور نہین لگاتا تیل اپنے سے اور نہین ملتا

مِنْ طِيبِ بَيْتِهِ ثُمَّ يَخْرُجُ فَلَا يُفَرِّقُ بَيْنَ اثْنَيْنِ ثُمَّ يُصَلِّي مَا كُتِبَ لَهُ

خوشبو گہر اپنے مین سے پہر نہین نکلتا طرف مسجد کے پہر نہین فرق کرتا درمیان دو شخصوں کے پہر نماز پڑہتا جو کہ مقدر کی گئی واسطے اوسکے

ثُمَّ يُنْصِتُ إِذَا تَكَلَّمَ الْإِمَامُ إِلَّا غُفِرَ لَهُ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ الْأُخْرَى

پہر چپ رہتا جبکہ خطبہ پڑہے امام مگر بخشے جاتے ہین اوسکے لیے وہ گناہ کہ درمیان اوسکے اور درمیان جمعہ دوسری کے ہوئے ہین

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ عَنْ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنِ اغْتَسَلَ

روایت کی یہ بخاری نے اور روایت ہے ابو ہریرہ سے کہ نقل کی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرمایا جو شخص کہ نہایا

ثُمَّ أَتَى الْجُمُعَةَ فَصَلَّى مَا قُدِّرَ لَهُ ثُمَّ أَنْصَتَ حَتَّى يَفْرُغَ مِنْ خُطْبَتِهِ

پہر آیا جمعہ مین پس نماز پڑہی اوسقدر کہ مقدر تہی واسطے اوسکے پہر چپ رہا یہانتک کہ فارغ ہوا خطیب اپنے خطبہ

ثُمَّ يُصَلِّي مَعَهُ غُفِرَ لَهُ مَا بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ الْأُخْرَى وَفَضْلُ

پہر نماز پڑہی ساتھ اوسکے بخشے جاتے ہین اوسکے وہ گناہ کہ درمیان اوسکے اور درمیان جمعہ دوسری کے ہوئے ہین اور زیادہ

ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ

تین دن کے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے انہین سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس شخص نے

تَوَضَّأَ فَأَحْسَنَ الْوُضُوءَ ثُمَّ أَتَى الْجُمُعَةَ فَاسْتَمَعَ وَأَنْصَتَ غُفِرَ لَهُ مَا

وضو کیا اور اچہا وضو کیا پہر آیا جمعہ مین اور سنا خطبہ اور چپ رہا بخشے جاتے ہین اوسکے ہوئے

بَيْنَهُ وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ وَزِيَادَةُ ثَلَاثَةِ أَيَّامٍ وَمَنْ مَسَّ الْحَصَا فَقَدْ لَغَا

گناہ کہ درمیان اوسکے اور درمیان جمعہ دوسری کے ہوئے ہین اور زیادہ تین دن کے اور جسنے چہوا کنکریون کو پس تحقیق بیہودہ کیا

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا كَانَ يَوْمُ

روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے اونہین سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جبکہ ہوتا ہے دن

الْجُمُعَةِ وَقَفَتِ الْمَلَائِكَةُ عَلَى بَابِ الْمَسْجِدِ يَكْتُبُونَ الْأَوَّلَ فَالْأَوَّلَ

جمعہ کا ٹہیرتے ہین فرشتے دروازہ مسجد پر لکہتے ہین اول آنیوالے کو پہر اوسکے بعد اول آنیوالے کو

وَمَثَلُ الْمُهَجِّرِ كَمَثَلِ الَّذِي يُهْدِي بَدَنَةً ثُمَّ كَالَّذِي يُهْدِي بَقَرَةً ثُمَّ كَبْشًا

اور مثل اوس شخص کے کہ اول وقت گیا جمعہ کو لیے مانند مثال اوس شخص کے کہ بہیجتا ہے اونٹ قربانی کے لیے پہر مثل اوسکے

ثُمَّ دَجَاجَةً ثُمَّ بَيْضَةً فَإِذَا خَرَجَ الْإِمَامُ طَوَوْا صُحُفَهُمْ وَيَسْتَمِعُونَ

پھر جو کہ بعد اوسکے آوے مانند اوسکی کہ تصدق کرے مرغی پھر انڈا پھر جب کہ نکلتا ہے امام لپیٹتے ہین وہ دفتر اپنے اور سنتے ہین

الذِّكْرَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قُلْتَ

خطبہ متفق علیہ ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جبکہ کہے تو

لِصَاحِبِكَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ أَنْصِتْ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ فَقَدْ لَغَوْتَ مُتَّفَقٌ

واسطے پاس بیٹھنے والے اپنے کے دن جمعہ کے چپ رہ اوسحالمین کہ امام خطبہ پڑھتا ہے پس تحقیق تو نے بھی لغو کیا متفق

عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يُقِيمَنَّ أَحَدُكُمْ

علیہ ۔ اور روایت ہے جابر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ اوٹھاوے ایک تمہارا

أَخَاهُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ ثُمَّ يُخَالِفُ إِلَى مَقْعَدِهِ فَيَقْعُدُ فِيهِ وَلٰكِنْ يَقُولُ

بھائی اپنے کو دن جمعہ کے پھر قصد کرے طرف جگہہ اوسکی پس بیٹھے اوسمین ولیکن کہے

افْسَحُوا رَوَاهُ مُسْلِمٌ

كشادہ کرو جگہہ کو روایت کی یہ مسلم نے ۔

## الْفَصْلُ الثَّانِي

فصل دوسری ۔

عَنْ أَبِي سَعِيدٍ وَأَبِي هُرَيْرَةَ قَالَا قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنِ اغْتَسَلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَلَبِسَ مِنْ

روایت ہے ابی سعید اور ابی ہریرہ سے کہ کہا دونوں نے فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی نہاوے دن جمعہ کے اور پہنے

أَحْسَنِ ثِيَابِهِ وَمَسَّ مِنْ طِيبٍ إِنْ كَانَ عِنْدَهُ ثُمَّ أَتَى الْجُمُعَةَ فَلَمْ يَتَخَطَّ

اچھے کپڑے اور لگاوے خوشبوئی اگر ہو اوسکے پاس پھر آوے جمعہ مین اور نہ پھلانگے

أَعْنَاقَ النَّاسِ ثُمَّ صَلَّى مَا كَتَبَ اللّٰهُ لَهُ ثُمَّ أَنْصَتَ إِذَا خَرَجَ إِمَامُهُ

گردن لوگون کی پھر نماز پڑھے اوسقدر کہ مقدر کی اللہ نے واسطے اوسکے پھر چپ رہے جسوقت کہ نکلے امام اوسکا

حَتّٰى يَفْرُغَ مِنْ صَلَاتِهِ كَانَتْ كَفَّارَةً لِمَا بَيْنَهَا وَبَيْنَ الْجُمُعَةِ الَّتِي قَبْلَهَا

یہان تک کہ فارغ ہو نماز اپنی سے ہوگا کفارہ واسطے اوسچیز کے کہ درمیان اس جمعہ کے اور درمیان اوس جمعہ کے کہ

رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَعَنْ أَوْسِ بْنِ أَوْسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ

روایت کی یہ ابو داؤد نے ۔ اور روایت ہے اوس بن اوس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی

غَسَّلَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَاغْتَسَلَ وَبَكَّرَ وَابْتَكَرَ وَمَشٰى وَلَمْ يَرْكَبْ وَدَنَا مِنَ

نہلاوے دن جمعہ کے اور نہاوے آپ اور سویرے جاوے اوّل ہی خطبہ پاوے اور پیادہ جاوے اور نہ سوار ہو اور نزدیک ہو

مِنَ الْاِمَامِ وَاسْتَمَعَ وَلَمْ يَلْغُ كَانَ لَهُ بِكُلِّ خُطْوَةٍ عَمَلُ سَنَةٍ اَجْرُ صِيَامِهَا

امام سے اور سنے خطبہ اور نہ کہے بیہودہ بات ہوگا واسطے اوسکے بدلے ہر قدم کے عمل برس روز کا ثواب روزے

وَقِيَامِهَا رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَالنَّسَائِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَعَنْ

اور قیام اوسکے کا روایت کی یہ ترمذی اور ابوداؤد اور نسائی اور ابن ماجہ نے ۔ اور روایت ہے

عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ سَلَامٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا عَلٰى اَحَدِكُمْ اِنْ وَجَدَ

عبد اللہ بن سلام سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں قباحت اوپر ایک تمہارے اگر مقدور ہو

اَنْ يَّتَّخِذَ ثَوْبَيْنِ لِيَوْمِ الْجُمُعَةِ سِوٰى ثَوْبَيْ مِهْنَتِهٖ رَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ وَ

یہ کہ بناوے دو کپڑے واسطے دن جمعہ کے سوائے کپڑے کاروبار اپنے کے روایت کی یہ ابن ماجہ نے اور

رَوَاهُ مَالِكٌ عَنْ يَّحْيَى بْنِ سَعِيْدٍ وَعَنْ سَمُرَةَ بْنِ جُنْدُبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

روایت کی مالک نے یحیی بن سعید سے ۔ اور روایت ہے سمرہ بن جندب سے کہ کہا فرمایا رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُحْضُرُوا الذِّكْرَ وَادْنُوْا مِنَ الْاِمَامِ فَاِنَّ الرَّجُلَ لَا يَزَالُ يَتَبَاعَدُ

صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ حاضر ہو وقت خطبہ کے اور نزدیک ہو امام سے پس تحقیق آدمی ہمیشہ دور رہتا ہے

حَتّٰى يُؤَخَّرَ فِي الْجَنَّةِ وَاِنْ دَخَلَهَا رَوَاهُ اَبُوْدَاوٗدَ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ اَنَسٍ

یہاں تک کہ پیچھے رہیگا بہشت کے اگرچہ داخل ہو بہشت میں نقل کیا یہ ابوداؤد نے ۔ اور روایت ہے معاذ بن انس

الْجُهَنِيِّ عَنْ اَبِيْهِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَخَطّٰى رِقَابَ النَّاسِ

جہنی سے کہ نقل کی باپ اپنے سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کہ پھلانگا لوگوں کی گردنوں سے

يَوْمَ الْجُمُعَةِ اتُّخِذَ جِسْرًا اِلٰى جَهَنَّمَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ

دن جمعہ کے بنایا جاویگا پل طرف دوزخ کے روایت کی یہ ترمذی نے اور کہا یہ حدیث

غَرِيْبٌ وَعَنْ مُعَاذِ بْنِ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنِ الْحُبْوَةِ يَوْمَ

غریب ہے ۔ اور روایت ہے معاذ بن انس سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا گوٹ مارنے سے دن

الْجُمُعَةِ وَالْاِمَامُ يَخْطُبُ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْدَاوٗدَ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ

جمعہ کے اوس حالیں کہ امام خطبہ پڑھتا ہو روایت کی یہ ترمذی اور ابوداؤد نے ۔ اور روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا

قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا نَعَسَ اَحَدُكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ فَلْيَتَحَوَّلْ مِنْ

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ اونگھے ایک تمہارا دن جمعہ کے پس چاہیے کہ بدل ڈالے جگہ

کیا تھا اوسکو بھی گذرگاہ لوگوں کا کر دیں گے (ع)

مَجْلِسِهٖ ذٰلِكَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ عَنْ نَافِعٍ قَالَ

جگہ اپنی روایت کی یہ ترمذی نے ۔ فصل تیسری روایت ہے نافع سے کہ کہا

سَمِعْتُ ابْنَ عُمَرَ يَقُوْلُ نَهٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَنْ يُقِيْمَ الرَّجُلُ الرَّجُلَ

سنا میں نے ابن عمر سے کہ کہتے تھے منع فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کہ اوٹھا دے کوئی کسیکو

مِنْ مَقْعَدِهٖ وَيَجْلِسَ فِيْهِ قِيْلَ لِنَافِعٍ فِي الْجُمُعَةِ قَالَ فِي الْجُمُعَةِ وَغَيْرِهَا

جگہہ اوسکی سے اور بیٹھہ جاوے اوسمین کہا گیا واسطے نافع کے کہ یہ منع جمعہ میں ہے کہا جمعہ میں اور سوائے جمعہ میں

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَحْضُرُ

متفق علیہ ۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حاضر ہوتے ہیں

الْجُمُعَةَ ثَلَاثَةُ نَفَرٍ فَرَجُلٌ حَضَرَهَا بِلَغْوٍ فَذٰلِكَ حَظُّهٗ مِنْهَا وَرَجُلٌ

جمعہ میں تین طرح کے شخص ایک شخص حاضر ہوتا ہے ساتھ بیفائدہ کلام کرنے کے یا فعل باطل کے پس وہ نصیبہ اوسکا ہے حاضر ہونے جمعہ

حَضَرَهَا بِدُعَاءٍ فَهُوَ رَجُلٌ دَعَا اللّٰهَ اِنْ شَاءَ اَعْطَاهُ وَاِنْ شَاءَ مَنَعَهٗ وَ

حاضر ہوتا ہے جمعہ میں واسطے دعا کے پس وہ ایک شخص ہے کہ دعا مانگے اللہ سے اگر چاہے دے اوسکو اور اگر چاہے نہ دے اوسکو ۔ اور

رَجُلٌ حَضَرَهَا بِاِنْصَاتٍ وَّسُكُوْتٍ وَلَمْ يَتَخَطَّ رَقَبَةَ مُسْلِمٍ وَّلَمْ يُؤْذِ اَحَدًا

ایک شخص حاضر ہوتا ہے جمعہ میں ساتھ چپ رہنے کے اور ساتھ چپ رہنے کے اور نہ پہلانگے گردن مسلمان کی اور نہ ایذا دے کسیکو

فَهِيَ كَفَّارَةٌ اِلَى الْجُمُعَةِ الَّتِيْ تَلِيْهَا وَزِيَادَةُ ثَلٰثَةِ اَيَّامٍ وَّذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ

پس وہ جمعہ کفارہ ہے اوس جمعہ تک کہ متصل ہے اوسکے اور تین دن زیادہ اور یہ بسبب اسکے کہ اللہ تعالی

يَقُوْلُ مَنْ جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا رَوَاهُ اَبُوْ دَاوٗدَ وَعَنْ

فرماتا ہے جو شخص کرے ایک نیکی پس واسطے اوسکے ہے دس برابر اوسکے روایت کی یہ ابو داؤد نے ۔ اور روایت ہے

ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَكَلَّمَ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْاِمَامُ

ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ کلام کرے دن جمعہ کے اوس حال میں کہ امام

يَخْطُبُ فَهُوَ كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ اَسْفَارًا وَّالَّذِيْ يَقُوْلُ لَهٗ اَنْصِتْ لَيْسَ لَهٗ

خطبہ پڑھتا ہو پس وہ مانند گدہے کے ہے اوٹھاتا ہے کتابیں اور وہ شخص کہ کہے واسطے اوسکے چپ رہ نہیں واسطے اوسکے

جُمُعَةٌ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَعَنْ عُبَيْدِ بْنِ السَّبَّاقِ مُرْسَلًا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

جمعہ کا روایت کی یہ احمد نے ۔ اور روایت ہے عبید بن سباق سے بطریق ارسال کے کہ کہا فرمایا رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ جُمُعَةٍ مِنَ الْجُمَعِ يَا مَعْشَرَ الْمُسْلِمِيْنَ اِنَّ هٰذَا يَوْمٌ جَعَلَهُ اللّٰهُ

صلی اللہ علیہ وسلم نے بیچ ایک جمعہ کے جمعوں میں سے اے گروہ مسلمانوں کی تحقیق یہ دن ہے کہ ٹھیرایا اسکو اللہ نے

عِيْدًا فَاغْتَسِلُوْا وَمَنْ كَانَ عِنْدَهٗ طِيْبٌ فَلَا يَضُرُّهٗ اَنْ يَّمَسَّ مِنْهُ وَ

عید پس نہاؤ اور جو شخص کہ ہو اوسکے پاس خوشبو پس نہیں ضرر کرتا اوسکو یہ کہ لگاوے اوسمیں سے اور

عَلَيْكُمْ بِالسِّوَاكِ رَوَاهُ مَالِكٌ وَّرَوَاهُ ابْنُ مَاجَةَ عَنْهُ وَهُوَ عَنِ ابْنِ

لازم ہے تمکو کہ استعمال کرو مسواک کا روایت کی یہ مالک نے اور روایت کی ابن ماجہ نے عبید سے اور اوسنے نقل کی ابن

عَبَّاسٍ مُتَّصِلًا وَعَنِ الْبَرَاءِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَقًّا عَلَى

عباس سے متصل - اور روایت ہے براء سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے لازم ہے

الْمُسْلِمِيْنَ اَنْ يَّغْتَسِلُوْا يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَلْيَمَسَّ اَحَدُهُمْ مِنْ طِيْبِ اَهْلِهٖ

مسلمانوں پر یہ کہ نہاویں دن جمعہ کے اور لگاوے ہر ایک اونکا خوشبو اہل اپنی سے

فَاِنْ لَّمْ يَجِدْ فَالْمَاءُ لَهٗ طِيْبٌ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ

پس اگر نہ پاوے پس پانی واسطے اوسکے خوشبوئی ہے روایت کی یہ احمد اور ترمذی نے اور کہا یہ حدیث

حَسَنٌ بَابُ الْخُطْبَةِ وَالصَّلٰوةِ اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ عَنْ

حسن ہے - باب ہے بیچ بیان خطبہ کے اور نماز جمعہ کے فصل پہلی روایت ہے

اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي الْجُمُعَةَ حِيْنَ تَمِيْلُ الشَّمْسُ رَوَاهُ

انس سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تھے نماز پڑھتے جمعہ کی جسوقت کہ ڈھلتا آفتاب روایت کی یہ

الْبُخَارِيُّ وَعَنْ سَهْلِ بْنِ سَعْدٍ قَالَ مَا كُنَّا نَقِيْلُ وَلَا نَتَغَدّٰى اِلَّا بَعْدَ

بخاری نے - اور روایت ہے سہل بن سعد سے کہ کہا نہ تھے ہم قیلولہ کرتے اور نہ کہاتے کہانا اول روز کا مگر بعد

الْجُمُعَةِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا اشْتَدَّ

پڑھنے نماز جمعہ کے متفق علیہ - اور روایت ہے انس سے کہ کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب شدت ہوتی

الْبَرْدُ بَكَّرَ بِالصَّلٰوةِ وَاِذَا اشْتَدَّ الْحَرُّ اَبْرَدَ بِالصَّلٰوةِ يَعْنِي الْجُمُعَةَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

سردی کی سویرے پڑھتے نماز اور جب شدت ہوتی گرمی کی دیر کر کے پڑھتے نماز یعنی جمعہ کی روایت کی بخاری نے

وَعَنِ السَّائِبِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ كَانَ النِّدَاءُ يَوْمَ الْجُمُعَةِ اَوَّلُهٗ اِذَا جَلَسَ

اور روایت ہے سائب بن یزید سے کہ کہا تھی اذان دن جمعہ کی اول اوسکی اذان کی جسوقت کہ بیٹھتا

الامام على المنبر على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم وابي بكر وعمر فلما كان

امام منبر پر بیچ زمانے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اور ابی بکر اور عمر رضہ کے پس جبکہ خلیفہ ہوئے

عثمان وكثر الناس زاد النداء الثالث على الزوراء رواه البخاري و

عثمان اور بہت ہوئے لوگ زیادہ کی اذان تیسری اوپر زوراء کے روایت کی یہ بخاری نے۔ اور

عن جابر بن سمرة قال كانت للنبي صلى الله عليه وسلم خطبتان يجلس بينهما

روایت ہے جابر بن سمرہ سے کہ کہا تھے واسطے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دو خطبے بیٹھتے تھے درمیان دونوں کے

يقرأ القرآن ويذكر الناس فكانت صلوته قصدا وخطبته قصدا

پڑھتے تھے قرآن اور نصیحت کرتے تھے لوگوں کو پس تھی نماز اونکی اوسط درجہ کی اور خطبہ اونکا اوسط

رواه مسلم وعن عمار قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول ان

روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے عمار سے کہ کہا سنا مینے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ فرماتے تھے تحقیق

طول صلوة الرجل وقصر خطبته مئنة من فقهه فاطيلوا الصلوة

لمبی پڑھنی نماز اور کوتاہ کرنا خطبہ کا یہ علامت ہے دانائی آدمی کی پس دراز کرو نماز

واقصروا الخطبة وان من البيان سحرا رواه مسلم وعن جابر قال

اور کوتاہ کرو خطبہ اسلیے کہ تحقیق بعضا بیان سحر ہے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے جابر سے کہا

كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا خطب احمرت عيناه وعلا صوته و

تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم جب خطبہ فرماتے سرخ ہو جاتیں آنکھیں اونکی اور بلند ہوتی آواز اونکی اور

اشتد غضبه حتى كانه منذر جيش يقول صبحكم ومساكم ويقول

سخت ہوتا غصہ اونکا یہاں تک کہ گویا ڈرانے والے ہیں لشکر سے کہتا ہو وہ ڈراتا ہوا لا صبح کو لوٹیگا تمکو لشکر اور شام کو لوٹیگا

بعثت انا والساعة كهاتين ويقرن بين اصبعيه السبابة والوسطى

کہ بھیجا گیا ہوں میں ساتھ قیامت کے مانند ان دو کے اور ملاتے دو انگلیوں اپنی کو یعنی شہادت کی انگلی اور بیچ کی انگلی

رواه مسلم وعن يعلى بن امية قال سمعت النبي صلى الله عليه وسلم يقرأ على

روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے یعلی بن امیہ سے کہ کہا سنا مینے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ پڑھتے تھے

المنبر ونادوا يا مالك ليقض علينا ربك متفق عليه وعن ام هشام

منبر پر ونادوا یا مالک لیقض علینا ربک متفق علیہ۔ اور روایت ہے ام ہشام

بِنْتِ حَارِثَةَ بْنِ النُّعْمَانِ قَالَتْ مَا أَخَذْتُ قٓ وَالْقُرْآنِ الْمَجِيدِ إِلَّا عَنْ

بیٹی حارثہ بیٹے نعمان کے سے کہ کہا نہیں سیکھی میں نے سورۂ ق والقرآن المجید مگر

لِسَانِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَؤُهَا كُلَّ جُمُعَةٍ عَلَى الْمِنْبَرِ إِذَا خَطَبَ النَّاسَ

زبان رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سے کہ پڑھتے تھے یہ سورۃ ہر جمعہ میں منبر پر جب خطبہ پڑھتے لوگوں کے آگے

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عَمْرِو بْنِ حُرَيْثٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ خَطَبَ

روایت کی یہ مسلم نے - اور روایت ہے عمرو بن حریث سے کہ تحقیق نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خطبہ فرمایا اور

عَلَيْهِ عِمَامَةٌ سَوْدَاءُ قَدْ أَرْخَى طَرَفَيْهَا بَيْنَ كَتِفَيْهِ يَوْمَ الْجُمُعَةِ رَوَاهُ

تھی حضرت کے سر مبارک پر پگڑی سیاہ تحقیق چھوڑے تھے دونوں سرے اوسکے درمیان دونوں مونڈھوں اپنے کے دن جمعہ کے روایت کی

مُسْلِمٌ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ يَخْطُبُ إِذَا جَاءَ

مسلم نے - اور روایت ہے جابر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اور حال یہ ہے کہ وہ خطبہ پڑھتے تھے جب کہ آوے

أَحَدُكُمْ يَوْمَ الْجُمُعَةِ وَالْإِمَامُ يَخْطُبُ فَلْيَرْكَعْ رَكْعَتَيْنِ وَلْيَتَجَوَّزْ فِيهِمَا

ایک تمہارا دن جمعہ کے اور امام خطبہ پڑھتا ہو پس چاہیے کہ پڑھے دو رکعتیں اور ہلکی پڑھے

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ أَدْرَكَ

روایت کی یہ مسلم نے - اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس شخص نے پائی

رَكْعَةً مِنَ الصَّلٰوةِ مَعَ الْإِمَامِ فَقَدْ أَدْرَكَ الصَّلٰوةَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ الْفَصْلُ

ایک رکعت نماز سے ساتھ امام کے پس پائی اوسنے نماز متفق علیہ فصل

الثَّانِي عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَخْطُبُ خُطْبَتَيْنِ كَانَ

دوسری روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا تھے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم پڑھتے تھے دو خطبہ تھے

يَجْلِسُ إِذَا صَعِدَ الْمِنْبَرَ حَتّٰى يَفْرُغَ أُرَاهُ الْمُؤَذِّنُ ثُمَّ يَقُومُ فَيَخْطُبُ ثُمَّ

بیٹھتے جب چڑھتے منبر پر یہاں تک کہ فارغ ہوتا گمان کرتا ہوں میں یہاں تک کہ فارغ ہوتا موذن پھر اوٹھتے پس خطبہ

يَجْلِسُ وَلَا يَتَكَلَّمُ ثُمَّ يَقُومُ فَيَخْطُبُ رَوَاهُ أَبُو دَاوُدَ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ

بیٹھتے اور نہ کلام کرتے پھر کھڑے ہوتے پس خطبہ پڑھتے روایت کی یہ ابو داؤد نے - اور روایت ہے عبد اللہ بن

مَسْعُودٍ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا اسْتَوٰى عَلَى الْمِنْبَرِ اسْتَقْبَلْنَاهُ

مسعود سے کہ کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب بیٹھتے منبر پر سامنے کرتے ہم اون کے

بوجوهنا رواه الترمذي وقال هذا حديث لا نعرفه الا من حديث

منہ اپنے روایت کی یہ ترمذی نے اور کہا یہ حدیث ہے کہ نہیں پہچانتے ہم اوسکو مگر حدیث

محمد بن الفضل وهو ضعيف ذاهب الحديث الفصل الثالث عن

محمد بن فضل کی سے اور وہ ضعیف ہے اکھڑا حدیث کا۔ فصل تیسری روایت ہے

جابر بن سمرة قال كان النبي صلى الله عليه وسلم يخطب قائما ثم يجلس ثم يقوم

جابر بن سمرہ سے کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم خطبہ فرماتے کھڑے ہوکر پھر بیٹھتے پھر کھڑے ہوتے

فيخطب قائما فمن نبأك انه كان يخطب جالسا فقد كذب فقد والله

پس خطبہ فرماتے کھڑے پس جو شخص کہ خبر دے تجکو یہ کہ تحقیق وہ خطبہ فرماتے بیٹھ کر پس تحقیق وہ شخص جھوٹا ہے پس قسم ہے اللہ کی

صليت معه اكثر من الفي صلوة رواه مسلم وعن كعب بن عجرة انه

نماز پڑھی میں نے ساتھ حضرت کے زیادہ دو ہزار نمازوں سے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے کعب بن عجرہ سے یہ کہ وہ

دخل المسجد وعبد الرحمن بن ام الحكم يخطب قاعدا فقال انظروا

داخل ہوئے مسجد میں اور عبد الرحمن بن ام الحکم خطبہ پڑھتا تھا بیٹھے ہوئے پس کہا ابن عجرہ نے دیکھو

الى هذا الخبيث يخطب قاعدا وقال الله تعالى واذا راوا تجارة او لهوا

طرف اس خبیث کی کہ خطبہ پڑھتا ہے بیٹھے ہوئے حالانکہ فرمایا اللہ تعالی نے اور جس وقت دیکھتے ہیں سوداگری یا

انفضوا اليها وتركوك قائما رواه مسلم وعن عمارة بن رويبة انه

دوڑتے ہیں طرف اوسکی اور چھوڑتے ہیں تجکو اوٹھا ہوا روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے عمارہ بن رویبہ سے کہ انہوں نے

راى بشر بن مروان على المنبر رافعا يديه فقال قبح الله هاتين

دیکھا بشر بیٹے مروان کے کو منبر پر اوٹھاتا تھا دونوں ہاتھ اپنے پس کہا عمارہ نے برا کرے اللہ ان دونوں

اليدين لقد رايت رسول الله صلى الله عليه وسلم ما يزيد على ان يقول بيده

ہاتھوں کا تحقیق دیکھا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ زیادہ کرتے اسپر کہ اشارہ کریں ساتھ ہاتھ اپنے کے

هكذا واشار باصبعه المسبحة رواه مسلم وعن جابر قال لما استوى

اس طرح اور اشارہ کیا عمارہ نے ساتھ انگلی شہادت اپنی کے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے جابر سے کہا جب بیٹھے

رسول الله صلى الله عليه وسلم يوم الجمعة على المنبر قال اجلسوا فسمع ذلك

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم دن جمعہ کے منبر پر فرمایا اصحاب کو بیٹھ جاؤ پس سنا یہ

ابن مسعود فجلس على باب المسجد فرآه رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال

ابن مسعود نے پس بیٹھ گئے اوپر دروازے مسجد کے پس دیکھا اونکو رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے پس فرمایا

تعال يا عبد الله بن مسعود رواه ابو داود وعن ابي هريرة قال قال

کہ آؤ اے عبداللہ بن مسعود روایت کی یہ ابو داود نے ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا

رسول الله صلى الله عليه وسلم من ادرك من الجمعة ركعة فليصل اليها اخرى

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ پاوے جمعہ کی ایک رکعت پس چاہیے کہ ملاوے ساتھ اوسکے دوسری

ومن فاتته الركعتان فليصل اربعا او قال الظهر رواه الدارقطني باب صلوة

اور جو شخص کہ نہ ملیں اوسکو دونو رکعت پس چاہیے کہ پڑھے چار رکعت یا فرمایا پڑھے ظہر کو روایت کی یہ دارقطنی نے باب ہے بیچ

الخوف الفصل الاول عن سالم بن عبد الله بن عمر عن ابيه قال

خوف کے فصل پہلی روایت ہے سالم بن عبداللہ بن عمر سے اونہوں نے باپ اپنے سے کہ کہا

غزوت مع رسول الله صلى الله عليه وسلم قبل نجد فوازينا العدو فصاففنا

جہاد کیا میں نے ساتھ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نجد کی پس مقابلہ کیا ہم نے دشمن کا پس صف باندھی ہم نے

لهم فقام رسول الله صلى الله عليه وسلم يصلي لنا فقامت طائفة معه و

واسطے اونکے پس کھڑے ہوئے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھاتے ہوئے تھے واسطے ہمارے پس کھڑی ہوئی ایک جماعت

اقبلت طائفة على العدو وركع رسول الله صلى الله عليه وسلم بمن معه و

متوجہ ہوئی ایک جماعت طرف دشمن کے اور رکوع کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتھ اون لوگوں کے جو ساتھ

سجد سجدتين ثم انصرفوا مكان الطائفة التي لم تصل فجاؤا فركع

کیے دو سجدے پھر پھرے جماعت جگہ اوس جماعت کی کہ نہیں نماز پڑھی تھی اور آئے وہ لوگ کہ

رسول الله صلى الله عليه وسلم بهم ركعة وسجد سجدتين ثم سلم

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتھ اونکے ایک رکوع اور سجدے کیے دو سجدے پھر سلام پھیرا

فقام كل واحد منهم فركع لنفسه ركعة وسجد سجدتين وروى

پھر کھڑے ہوئے ہر ایک اونمیں سے پس رکوع کیا واسطے ذات اپنی کے ایک رکوع اور کیے دو سجدے اور روایت کی

نافع نحوه وزاد فان كان خوف هو اشد من ذلك صلوا رجالا

نافع نے مانند اسکی اور زیادہ کیا پس اگر ہو خوف زیادہ اس سے نماز پڑھیں پیادہ

قِيَامًا عَلٰى اَقْدَامِهِمْ اَوْ رُكْبَانًا مُسْتَقْبِلِي الْقِبْلَةِ اَوْ غَيْرَ مُسْتَقْبِلِيْهَا قَالَ نَافِعٌ

کھڑے قدموں اپنے پر یا سوار سامنے قبلہ کے یا نہ ہو سامنے قبلہ کے کہا نافع نے

لَا اُرٰى ابْنَ عُمَرَ ذَكَرَ ذٰلِكَ اِلَّا عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

نہیں گمان کرتا میں ابن عمر کو ذکر کیا ہو یہ مگر رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی یہ بخاری نے

وَعَنْ يَزِيْدَ بْنِ رُوْمَانَ عَنْ صَالِحِ بْنِ خَوَّاتٍ عَمَّنْ صَلّٰى مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ

اور روایت ہے یزید بن رومان سے اونے نقل کی صالح بن خوات سے اونے نقل اوس شخص سے کہ نماز پڑھی تھی ساتھ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ ذَاتِ الرِّقَاعِ صَلٰوةَ الْخَوْفِ اَنَّ طَائِفَةً صَفَّتْ مَعَهٗ

صلی اللہ علیہ وسلم کے دن ذات الرقاع کے نماز خوف کی یہ کہ تحقیق ایک جماعت نے صف باندھی ساتھ حضرتؐ کے

وَطَائِفَةٌ وِجَاهَ الْعَدُوِّ فَصَلّٰى بِالَّتِيْ مَعَهٗ رَكْعَةً ثُمَّ ثَبَتَ قَائِمًا وَ

اور ایک جماعت مقابل ہوئی دشمن کے پس نماز پڑھی حضرتؐ نے ایک رکعت ساتھ اوس جماعت کے کہ ساتھ تھی حضرتؐ کے پھر رہے کھڑے

اَتَمُّوْا لِاَنْفُسِهِمْ ثُمَّ انْصَرَفُوْا فَصَفُّوْا وِجَاهَ الْعَدُوِّ وَجَاءَتِ الطَّائِفَةُ

پوری پڑھی اوس جماعت نے واسطے اپنے پھر پھرے وہ اور صف باندھی مقابل دشمن کے اور آئی جماعت

الْاُخْرٰى فَصَلّٰى بِهِمُ الرَّكْعَةَ الَّتِيْ بَقِيَتْ مِنْ صَلٰوتِهٖ ثُمَّ ثَبَتَ جَالِسًا

دوسری کہ مقابلہ میں دشمن کے کھڑی تھی پس پڑھائی ساتھ اون کے ایک رکعت کہ باقی رہی تھی نماز حضرتؐ کی سے پھر رہے بیٹھے ہوئے

وَاَتَمُّوْا لِاَنْفُسِهِمْ ثُمَّ سَلَّمَ بِهِمْ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَاَخْرَجَ الْبُخَارِيُّ بِطَرِيْقٍ اٰخَرَ

اور پوری کی اونہوں نے واسطے اپنی پھر سلام پھیرا حضرتؐ نے ساتھ اونکے متفق علیہ اور روایت کی بخاری نے ساتھ اور راہ کے

عَنِ الْقَاسِمِ عَنْ صَالِحِ بْنِ خَوَّاتٍ عَنْ سَهْلِ بْنِ اَبِيْ حَثْمَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى

قاسم سے کہ نقل کی قاسم نے صالح بن خوات سے اونے نقل کی سہل بن ابی حثمہ سے اونے نقل کی نبی صلی

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ اَقْبَلْنَا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَتّٰى اِذَا

اللہ علیہ وسلم سے ۔ اور روایت ہے جابر سے کہا آئے ہم ساتھ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے یہاں تک کہ جب

كُنَّا بِذَاتِ الرِّقَاعِ قَالَ كُنَّا اِذَا اَتَيْنَا عَلٰى شَجَرَةٍ ظَلِيْلَةٍ تَرَكْنَاهَا لِرَسُوْلِ اللّٰهِ

ہوئے ہم ذات الرقاع میں کہا جابر نے تھے ہم جبکہ گذرتے درخت سایہ دار پر چھوڑ دیتے ہم اوسکو واسطے رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَجَاءَ رَجُلٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ وَسَيْفُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

واسطے صلی اللہ علیہ وسلم کے کہا جابر نے پس آیا ایک شخص مشرکوں میں سے اور تلوار حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی

معلق بشجرة فاخذ سيف نبي الله صلى الله عليه وسلم فاخترطه فقال لرسول

لٹکی ہوئی تھی درخت میں پس لی تلوار حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پھر کھینچی میان سے وہ پس کہا اوسنے واسطے رسول

الله صلى الله عليه وسلم اتخافني قال لا قال فمن يمنعك مني قال الله يمنعني

خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے آیا ڈرتے ہو تم مجھسے فرمایا حضرت نے نہیں کہا اوسنے پس کون بچاویگا تمکو مجھسے فرمایا حضرت نے اللہ بچاویگا

منك قال فتهدده اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم فغمد السيف وعلقه

تجھسے کہا جابر نے پس ڈرایا اوسکو اصحاب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے نے پس میان میں کی اوسنے تلوار اور لٹکا دیا اوسکو

قال فنودي بالصلوة فصلى بطائفة ركعتين ثم تاخروا وصلى بالطائفة

کہا جابر نے پس اذان کہی گئی واسطے نماز کے پس پڑھی نماز ساتھ ایک جماعت کے دو رکعتیں پھر پیچھے ہٹی وہ جماعت اور پڑھی حضرت

الاخرى ركعتين قال فكانت لرسول الله صلى الله عليه وسلم اربع ركعات و

دوسری کے دو رکعت کہا جابر نے پس ہوئیں واسطے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے چار رکعتیں اور

للقوم ركعتان متفق عليه وعنه قال صلى بنا رسول الله صلى الله عليه وسلم

واسطے لوگوں کے دو دو رکعتیں متفق علیہ اور روایت ہے جابر سے کہا نماز پڑھائی ہمکو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

صلوة الخوف فصففنا خلفه صفين والعدو بيننا وبين القبلة

نماز خوف کی پس کیں ہمنے پیچھے حضرت کے دو صفیں اور دشمن تھے درمیان ہمارے اور درمیان قبلہ کے

فكبر النبي صلى الله عليه وسلم وكبرنا جميعا ثم ركع وركعنا جميعا ثم رفع راسه

پس تکبیر کہی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اور تکبیر کہی ہمنے اکٹھی پھر رکوع کیا حضرت نے اور رکوع کیا ہمنے اکٹھے پھر اوٹھایا اپنا سر

من الركوع ورفعنا جميعا ثم انحدر بالسجود والصف الذي يليه

رکوع سے اور اوٹھایا ہمنے اکٹھے پھر جھکے حضرت واسطے سجدے کے ساتھ اوس صف کے کہ پاس تھی حضرت کے

وقام الصف المؤخر في نحر العدو فلما قضى النبي صلى الله عليه وسلم السجود

اور کھڑی رہی صف پچھلی مقابل دشمن کے پس جبکہ کر چکے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سجدہ

وقام الصف الذي يليه انحدر الصف المؤخر بالسجود ثم قاموا

اور کھڑی ہوئی وہ صف کہ پاس تھی حضرت کے جھکی صف اخیر کی واسطے سجدے کے پھر کھڑے ہوئے لوگ صف اخیر کے

ثم تقدم الصف المؤخر وتاخر المقدم ثم ركع النبي صلى الله عليه وسلم

پھر آگے بڑھی صف اخیر کی اور پیچھے ہٹی صف پہلی پھر رکوع کیا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

فرمایا حضرت نے نہیں یعنی میں تجھ سے نہیں ڈرتا ۱۲ مالک کے سوا کسی سے نہیں ڈرنا ۱۲ کمال جوانمردی حضرت کی ثابت ہوئی ۱۲

پس ہوئیں واسطے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے چار رکعتیں اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فرض پڑھنے والے کو نفل پڑھنے والے کی اقتدا درست ہے اس لیے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اخیر کی دو رکعتوں میں متنفل تھے اور یہی مذہب ہے امام شافعی کا اور حکایت کیا ہے طحاوی نے یہ مذہب حسن بصری کا اور دعوی کیا ہے کہ یہ روایت منسوخ ہے ان کا

ساتھ شمول نعمتیں اپنے بندوں پر

دونوں صفوں نے ساتھ حضرت کے رکوع کیا پھر پہلی صف نے سجدہ کیا اور دوسری کھڑی رہی پھر جب سجدہ کر چکے تو دوسری صف نے سجدہ کیا

پھر آگے بڑھی صف اخیر کی اور پیچھے ہٹی صف اول کی ۱۲

وركعنا جميعا ثم رفع رأسه من الركوع ورفعنا جميعا ثم انحدر

اور رکوع کیا ہمنے اکٹھے پھر اوٹھایا سر اپنا رکوع سے اور اوٹھایا ہمنے اکٹھے پھر جھکے

بالسجود والصف الذي يليه الذي كان مؤخرا في الركعة الأولى

واسطے سجدہ کے اور جھکی وہ صف کہ نزدیک سا ہو تھی وہ کہ تھے پیچھے رکعت پہلی میں

وقام الصف المؤخر في نحر العدو فلما قضى النبي صلى الله عليه وسلم السجود

اور کھڑی رہی صف پچھلی مقابل دشمن کے پس جبکہ کر چکے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سجدہ

والصف الذي يليه انحدر الصف المؤخر بالسجود فسجدوا ثم

ساتھ اور صف کہ نزدیک تھی حضرت کے جھکی صف پچھلی واسطے سجدہ کے پھر سجدہ کیا پھر

سلم النبي صلى الله عليه وسلم وسلمنا جميعا رواه مسلم. الفصل الثاني

سلام پھیرا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اور سلام پھیرا ہمنے اکٹھے روایت کی یہ مسلم نے ۔ فصل دوسری

عن جابر أن النبي صلى الله عليه وسلم كان يصلي بالناس صلوة الظهر في

روایت ہے جابر سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھی ساتھ لوگوں کے نماز ظہر کی

الخوف ببطن نخل فصلى بطائفة ركعتين ثم سلم ثم جاء طائفة

وقت خوف میں بیچ مکان بطن نخل کے پس نماز پڑھائی ایک جماعت کو دو رکعتیں پھر سلام پھیرا پھر آئی جماعت

أخرى فصلى بهم ركعتين ثم سلم رواه في شرح السنة. الفصل

دوسری پس نماز پڑھائی اونکو دو رکعتیں پھر سلام پھیرا روایت کیا یہ شرح السنۃ میں فصل

الثالث عن أبي هريرة أن رسول الله صلى الله عليه وسلم نزل بين ضجنان

تیسری روایت ہے ابی ہریرہ سے یہ کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم اوترے درمیان ضجنان کے

وعسفان فقال المشركون لهؤلاء صلوة هي أحب إليهم من آبائهم

اور عسفان کے پس کہا مشرکون نے واسطے مسلمانوں کے ایک نماز ہے کہ وہ بہت پیاری ہے طرف اونکی باپ دادوں اونکے سے

وأبنائهم وهي العصر فأجمعوا أمركم فتميلوا عليهم ميلة واحدة وإن

اور بیٹوں اونکے سے اور وہ نماز عصر ہے پس تیار کرو امر اپنا کا پھر حملہ کرو اونپر حملہ کرنا ایک مرتبہ اور تحقیق

جبريل أتى النبي صلى الله عليه وسلم فأمره أن يقسم أصحابه شطرين فيصلي

جبرئیل آئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پس حکم کیا حضرت کو یہ کہ تقسیم کریں اپنے یاروں کو دو جماعتیں پس نماز پڑھیں

يصلوا وتقوم طائفة أخرى وراءهم وليأخذوا حذرهم وأسلحتهم

ایک جماعت کہ اور کھڑی رہے جماعت دوسری پیچھے اونکے اور چاہیے کہ لیوین بچاؤ اپنا اور ہتھیار اپنے

فتكون لهم ركعة ولرسول الله صلى الله عليه وسلم ركعتان رواه الترمذي

پس ہووے واسطے اونکے ایک ایک رکعت اور واسطے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے دو رکعتیں روایت کی یہ ترمذی

والنسائي

## باب صلوة العيدين

### الفصل الأول

اور نسائی نے۔ باب ہے بیچ بیان نماز دونوں عیدوں کے فصل پہلی

عن أبي سعيد الخدري قال كان النبي صلى الله عليه وسلم يخرج يوم الفطر و

روایت ہے ابی سعید خدری سے کہ کہا تھے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نکلتے دن عید فطر کے اور عید

الأضحى إلى المصلى فأول شيء يبدأ به الصلوة ثم ينصرف فيقوم

قربانی کے طرف عیدگاہ کے پس اول چیز کہ شروع کرتے ساتھ اوسکے نماز تھی پھر پھرتے نماز سے پس کھڑے ہوتے

مقابل الناس والناس جلوس على صفوفهم فيعظهم ويوصيهم و

سامنے لوگوں کے اور لوگ بیٹھے ہوتے صفوں اپنی پر پس نصیحت کرتے اونکو اور وصیت کرتے اونکو اور

يأمرهم وإن كان يريد أن يقطع بعثا قطعه أو يأمر بشيء أمر به ثم

حکم کرتے اونکو اور اگر چاہتے یہ کہ بھیجیں لشکر حکم فرماتے بھیجنے کا یا چاہتے کہ حکم فرماویں ساتھ ایک چیز کے حکم فرماتے ساتھ اوسکے پھر

ينصرف متفق عليه وعن جابر بن سمرة قال صليت مع رسول الله صلى الله عليه وسلم العيدين غير مرة ولا

پھرتے متفق علیہ۔ اور روایت ہے جابر بن سمرہ سے کہ کہا نماز پڑھی میں نے ساتھ رسول خدا صلعم کے دونوں عیدوں کی نہ ایکبار اور نہ

مرتين بغير أذان ولا إقامة رواه مسلم وعن ابن عمر قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم وأبو بكر

دو بار بغیر اذان اور تکبیر کے روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر

وعمر يصلون العيدين قبل الخطبة متفق عليه وسئل ابن عباس أشهدت مع رسول الله

اور عمر نماز پڑھتے دونوں عیدوں کی پہلے خطبہ کے متفق علیہ۔ اور پوچھے گئے ابن عباس کیا حاضر ہوئے تم ساتھ رسول خدا

صلى الله عليه وسلم العيد قال نعم خرج رسول الله صلى الله عليه وسلم فصلى ثم خطب ولم يذكر

صلے اللہ علیہ وسلم کے نماز عید میں کہا کہ ہاں نکلے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم پس نماز پڑھی پھر خطبہ فرمایا اور نہیں ذکر کیا

أذانا ولا إقامة ثم أتى النساء فوعظهن وذكرهن وأمرهن بالصدقة فرأيتهن يهوين

ابن عباس نے اذان کا اور نہ تکبیر کا پھر آئے حضرت عورتوں کی پاس پس نصیحت کی اونکو اور یاد دلائے احکام دینی اونکو اور ثواب عذاب

إِلَى آذَانِهِنَّ وَحُلُوقِهِنَّ يَدْفَعْنَ إِلَى بِلَالٍ ثُمَّ ارْتَفَعَ هُوَ وَبِلَالٌ إِلَى بَيْتِهِ

طرف اپنے کانوں کی اور اپنے گلوں کی کے دیتی تھیں بلال کو پھر چلے حضرتؐ اور بلال طرف گھر حضرتؐ کی

مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلَّى يَوْمَ الْفِطْرِ

متفق علیہ - اور روایت ہے ابن عباسؓ سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے پڑھیں دن فطر کے

رَكْعَتَيْنِ لَمْ يُصَلِّ قَبْلَهُمَا وَلَا بَعْدَهُمَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أُمِّ عَطِيَّةَ

دو رکعتیں نہ پڑھی نماز پہلے انکے اور نہ پیچھے انکے متفق علیہ - اور روایت ہے ام عطیہ سے

قَالَتْ أُمِرْنَا أَنْ نُخْرِجَ الْحُيَّضَ يَوْمَ الْعِيدَيْنِ وَذَوَاتِ الْخُدُورِ فَيَشْهَدْنَ

کہا حکم کی گئیں ہم یہ کہ نکالیں ہم حائض عورتوں کو دن دونوں عیدوں کے اور پردہ والیوں کو پس حاضر ہوں

جَمَاعَةَ الْمُسْلِمِينَ وَدَعْوَتَهُمْ وَتَعْتَزِلُ الْحُيَّضُ عَنْ مُصَلَّاهُنَّ قَالَتِ

جماعت مسلمین کی میں اور دعا انکی میں اور الگ رہیں حیض والیاں مصلی اپنے سے کہا ایک

امْرَأَةٌ يَا رَسُولَ اللهِ إِحْدَانَا لَيْسَ لَهَا جِلْبَابٌ قَالَ لِتُلْبِسْهَا صَاحِبَتُهَا

عورت نے یا رسول اللہ کسیکے پاس ہم میں سے نہیں چادر فرمایا چاہیے کہ اوڑھاوے اوسکو ساتھ والی

مِنْ جِلْبَابِهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ إِنَّ أَبَا بَكْرٍ دَخَلَ عَلَيْهَا

اوسکی چادر اپنی متفق علیہ - اور روایت ہے عائشہ سے کہا تحقیق حضرت ابوبکر صدیق آئے انکے پاس

وَعِنْدَهَا جَارِيَتَانِ فِي أَيَّامِ مِنًى تُدَفِّفَانِ وَتَضْرِبَانِ وَفِي رِوَايَةٍ

اور نزدیک انکے دو چھوکریاں تھیں بیچ دنوں منا کے بجاتی تھیں دف اور بجاتی تھیں دف اور ایک روایت میں ہے

تُغَنِّيَانِ بِمَا تَقَاوَلَتِ الْأَنْصَارُ يَوْمَ بُعَاثَ وَالنَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَغَشٍّ

گاتی تھیں وہ شعار کہ کہتے تھے انصار نے دن بعاث کے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم ڈھانکے ہوئے تھے

بِثَوْبِهِ فَانْتَهَرَهُمَا أَبُو بَكْرٍ فَكَشَفَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ

کپڑا اپنا پس ڈانٹا انکو حضرت ابوبکر نے پس کھولا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے

وَجْهِهِ فَقَالَ دَعْهُمَا يَا أَبَا بَكْرٍ فَإِنَّهَا أَيَّامُ عِيدٍ وَفِي رِوَايَةٍ يَا أَبَا بَكْرٍ

منہ اپنا اور فرمایا چھوڑ دے انکو اے ابوبکر پس تحقیق یہ دن عید کے ہیں اور ایک روایت میں ہے کہ فرمایا اے ابوبکر

إِنَّ لِكُلِّ قَوْمٍ عِيدًا وَهَذَا عِيدُنَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ

تحقیق واسطے ہر قوم کے عید ہے اور یہ عید ہے ہماری متفق علیہ - اور روایت ہے انس سے کہ کہا تھے رسول

اشعار جنگ اور فخر شجاعت اور ظہور غلبہ کا تھا اور تھیں لڑکیوں کے فساد کا وہم بھی نہ تھا اور یہ گانا

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یغدو یوم الفطر حتی یاکل تمرات ویاکلہن وترا

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نہ جاتے عیدگاہ کو دن عید الفطر کے یہاں تک کہ کھاتے تھے کئی کھجوریں اور کھاتے کھجوریں طاق

رواہ البخاری وعن جابر قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا کان یوم عید

روایت کی یہ بخاری نے۔ اور روایت ہے جابر سے کہ کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب ہوتا دن عید کا

خالف الطریق رواہ البخاری وعن البراء قال خطبنا النبی صلی

مخالفت کرتے راہ میں روایت کی یہ بخاری نے۔ اور روایت ہے براء سے کہ کہا خطبہ فرمایا ہمکو نبی صلی اللہ

علیہ وسلم یوم النحر فقال ان اول ما نبدأ بہ فی یومنا ہذا ان نصلی

علیہ وسلم نے دن نحر کے پس فرمایا تحقیق اول اوس چیز کا کہ شروع کریں ہم بیچ اس دن اپنے کی یہ ہے کہ نماز پڑھیں ہم

ثم نرجع فننحر من فعل ذلک فقد اصاب سنتنا ومن ذبح قبل ان

پھر پھریں اور ذبح کریں پس جس شخص نے کہ کیا یہ پس تحقیق پہنچا سنت ہماری کو اور جس شخص نے کہ ذبح کیا پہلے

نصلی فانما ہو شاۃ لحم عجلہ لاہلہ لیس من النسک فی شیء متفق

نماز عید سے پس سوا اسکے نہیں کہ وہ بکری گوشت کی ہے جلدی کی اوسکو واسطے اہل اپنے کی نہیں ہے قربانی سے کچھ متفق

علیہ وعن جندب بن عبد اللہ البجلی قال قال رسول اللہ صلی

علیہ۔ اور روایت ہے جندب بن عبد اللہ بجلی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

علیہ وسلم من ذبح قبل الصلوۃ فلیذبح مکانہا اخری ومن لم یذبح

علیہ وسلم نے جو شخص کہ ذبح کرے پہلے نماز عید کے پس چاہیے کہ ذبح کرے جگہ اوسکی اور قربانی اور جس شخص نے کہ ذبح نہ کی

حتی صلینا فلیذبح علی اسم اللہ متفق علیہ وعن البراء قال قال

یہاں تک کہ نماز پڑھی ہم نے پس چاہیے کہ ذبح کرے اوپر نام اللہ تعالی کے متفق علیہ۔ اور روایت ہے براء سے کہ کہا فرمایا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من ذبح قبل الصلوۃ فانما یذبح لنفسہ ومن

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ ذبح کرے پہلے نماز کے پس سوا اسکے نہیں کہ ذبح کرتا ہے واسطے نفس اپنے کے اور جو

ذبح بعد الصلوۃ فقد تم نسکہ واصاب سنۃ المسلمین متفق علیہ

ذبح کی پیچھے نماز کے پس تحقیق پوری ہوئی قربانی اوسکی اور پہنچا سنت مسلمین کو متفق علیہ

وعن ابن عمر قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یذبح وینحر بالمصلی

اور روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا تھے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ذبح کرتے اور نحر کرتے عیدگاہ میں

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَدِمَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

روایت کی یہ بخاری نے۔ فصل دوسری روایت ہے انس سے کہا کہ تشریف لائے نبی صلی اللہ علیہ وسلم

اَلْمَدِيْنَةَ وَلَهُمْ يَوْمَانِ يَلْعَبُوْنَ فِيْهِمَا فَقَالَ مَا هٰذَانِ الْيَوْمَانِ

مدینہ میں اور مدینہ والوں کو دو دن تھے کہ کھیلتے تھے اون میں پس فرمایا حضرت نے کیسے ہیں یہ دو دن

قَالُوْا كُنَّا نَلْعَبُ فِيْهِمَا فِي الْجَاهِلِيَّةِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

عرض کیا صحابہ نے تھے ہم کھیلتے ان دو دنوں میں جاہلیت میں پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

قَدْ اَبْدَلَكُمُ اللّٰهُ بِهِمَا خَيْرًا مِنْهُمَا يَوْمَ الْاَضْحٰى وَيَوْمَ الْفِطْرِ رَوَاهُ اَبُوْ دَاؤُدَ

تحقیق گردانا اللہ تعالی نے واسطے تمہارے بدلے ان دو دنوں کے بہتر ان سے دن عید قربان کا اور دن عید فطر کا روایت کی یہ ابوداؤد نے

وَعَنْ بُرَيْدَةَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَخْرُجُ يَوْمَ الْفِطْرِ حَتّٰى يَطْعَمَ وَلَا

اور روایت ہے بریدہ سے کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نہیں نکلتے تھے دن فطر کے یہاں تک کہ کھاتے کچھ اور نہ

يَطْعَمُ يَوْمَ الْاَضْحٰى حَتّٰى يُصَلِّيَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَ

کھاتے دن عید قربان کے یہاں تک کہ نماز پڑھتے روایت کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ اور دارمی نے۔ اور

عَنْ كَثِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ عَنْ اَبِيْهِ عَنْ جَدِّهِ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَبَّرَ

روایت ہے کثیر بن عبد اللہ سے کہ اونہوں نے نقل کی اپنے باپ سے اونہوں نے نقل کی کثیر کے دادا سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے تکبیر کہی

فِي الْعِيْدَيْنِ فِي الْاُوْلٰى سَبْعًا قَبْلَ الْقِرَاءَةِ وَفِي الْاٰخِرَةِ خَمْسًا قَبْلَ الْقِرَاءَةِ

بیچ نماز دو عیدوں کے پہلی رکعت میں سات تکبیریں پہلے قراءت سے اور دوسری رکعت میں پانچ تکبیریں پہلے قراءت سے

رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَعَنْ جَعْفَرِ بْنِ مُحَمَّدٍ مُرْسَلًا

روایت کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ اور دارمی نے۔ اور روایت ہے جعفر بن محمد سے بطریق ارسال کے

اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَبَا بَكْرٍ وَعُمَرَ كَبَّرُوْا فِي الْعِيْدَيْنِ وَالْاِسْتِسْقَاءِ سَبْعًا

یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر اور عمر رض تکبیر کہتے دونوں عیدوں میں اور نماز استسقا میں سات

وَخَمْسًا وَصَلَّوْا قَبْلَ الْخُطْبَةِ وَجَهَرُوْا بِالْقِرَاءَةِ رَوَاهُ الشَّافِعِيُّ وَعَنْ

اور پانچ اور نماز پڑھتے پہلے خطبہ سے اور پکار کر پڑھتے قراءت روایت کی یہ شافعی نے۔ اور روایت ہے

سَعِيْدِ بْنِ الْعَاصِ قَالَ سَاَلْتُ اَبَا مُوْسٰى وَحُذَيْفَةَ كَيْفَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

سعید بن العاص سے کہ کہا پوچھا میں نے ابوموسی اور حذیفہ سے کہ کسطرح تھے پیغمبر خدا

صلى الله عليه وسلم يكبر في الاضحى والفطر فقال ابو موسى كان يكبر اربعا تكبيره

صلی اللہ علیہ وسلم تکبیر کہتے نماز عید قربان اور عید الفطر میں پس کہا ابو موسی نے تھے تکبیر کہتے چار مانند تکبیر اونکی کے

على الجنائز فقال حذيفة صدق رواه ابو داود وعن البراء ان النبي

جنازے پر پس کہا حذیفہ نے سچ کہا ابو موسی نے روایت کی یہ ابو داؤد نے۔ اور روایت ہے براء سے یہ کہ نبی

صلى الله عليه وسلم نوول يوم العيد قوسا فخطب عليه رواه ابو داود وعن

صلی اللہ علیہ وسلم دیئے گئے دن عید کے کمان پس خطبہ کہا اوسپر روایت کی یہ ابو داؤد نے۔ اور روایت ہے

عطاء مرسلا ان النبي صلى الله عليه وسلم كان اذا خطب يعتمد على عنزته اعتمادا

عطا سے بطریق ارسال کے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تھے جس وقت خطبہ فرماتے تکیہ کرتے برچھا اپنی پر تکیہ کرنا

رواه الشافعي وعن جابر قال شهدت الصلوة مع النبي صلى الله عليه

روایت کی یہ شافعی نے۔ اور روایت ہے جابر سے کہا حاضر ہوا میں نماز میں ساتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے

في يوم عيد فبدأ بالصلوة قبل الخطبة بغير اذان ولا اقامة فلما

بیچ دن عید کے پس شروع کی نماز پہلے خطبہ کے بغیر اذان اور تکبیر کے پس جبکہ

قضى الصلوة قام متكئا على بلال فحمد الله واثنى عليه ووعظ

پڑھ چکے نماز کھڑے ہوئے تکیہ کیے ہوئے بلال پر پس حمد کی اللہ کی اور تعریف کی اوسپر اور نصیحت کی

الناس وذكرهم وحثهم على طاعته ومضى الى النساء ومعه بلال

لوگوں کو اور یاد دلایا اونکو ثواب عذاب اور رغبت دلائی اونکو اوپر بندگی اللہ کی اور تشریف لے گئے طرف عورتوں کے اور ساتھ

فامرهن بتقوى الله ووعظهن وذكرهن رواه النسائي وعن

پس حکم کیا اونکو ساتھ تقوی اللہ کے اور نصیحت کی اونکو اور یاد دلایا اونکو ثواب عذاب روایت کی یہ نسائی نے۔ اور روایت

ابي هريرة قال كان النبي صلى الله عليه وسلم اذا خرج يوم العيد في طريق رجع

ابی ہریرہ سے کہ کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم جبکہ نکلتے دن عید کی بیچ ایک راہ کے پھر آتے

في غيره رواه الترمذي والدارمي وعنه انه اصابهم مطر في

اور راہ سے روایت کی یہ ترمذی اور دارمی نے۔ اور روایت ہے اونہیں سے یہ کہ پہنچا صحابہ کو مینہ

يوم عيد فصلى بهم النبي صلى الله عليه وسلم صلوة العيد في المسجد رواه

عید کے دن پس نماز پڑھائی اونکو عید کی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مسجد میں روایت کی یہ

أبو داود وابن ماجة وعن أبي الحويرث أن رسول الله صلى الله عليه

ابو داؤد اور ابن ماجہ نے۔ اور روایت ہے ابی حویرث سے یہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ

وسلم كتب إلى عمرو بن حزم وهو بنجران أن عجل الأضحى وأخر الفطر وذكر

وسلم نے لکھا طرف عمرو بن حزم کے اور وہ تھے نجران میں یہ کہ جلد پڑھ عید قربان اور تاخیر کر عید فطر کو اور

الناس رواه الشافعي وعن أبي عمير بن أنس عن عمومة له من أصحاب

لوگوں کو روایت کی یہ شافعی نے۔ اور روایت ہے ابی عمیر بن انس سے کہ نقل کی اپنے چچاؤں سے کہ تھے صحاب

النبي صلى الله عليه وسلم أن ركبا جاؤوا إلى النبي صلى الله عليه وسلم يشهدون أنهم رأوا

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے یہ کہ قافلہ آیا طرف نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے گواہی دیتے تھے یہ کہ اونہوں نے دیکھا

الهلال بالأمس فأمرهم أن يفطروا وإذا أصبحوا أن يغدوا إلى مصلاهم

چاند عید کا کل پس حکم کیا حضرت نے صحابہ کو یہ کہ افطار کریں اور جب صبح کریں جاویں طرف عیدگاہ اپنی کے

رواه أبو داود والنسائي

روایت کی یہ ابوداؤد اور نسائی نے

## الفصل الثالث

فصل تیسری

عن ابن جريج قال

روایت ہے ابن جریج سے کہ کہا

أخبرني عطاء عن ابن عباس وجابر بن عبد الله قالا لم يكن يؤذن

خبر دی مجکو عطاء نے ابن عباس سے اور جابر بن عبد اللہ سے کہ کہا دونوں نے نہ تھی اذان دیجاتی

يوم الفطر ولا يوم الأضحى ثم سألته يعني عطاء بعد حين عن ذلك

دن عید فطر کے اور نہ دن عید قربان کے پھر پوچھا میں نے اوس سے یعنے عطاء سے بعد مدت کے یہی مسئلہ مذکورہ

فأخبرني قال أخبرني جابر بن عبد الله أن لا أذان للصلوة يوم

پس خبر دی مجکو عطاء نے کہا کہ خبر دی مجکو جابر بن عبد اللہ نے یہ کہ نہیں اذان واسطے نماز کے دن

الفطر حين يخرج الإمام ولا بعد ما يخرج ولا إقامة ولا نداء ولا شيء

عید فطر کے جس وقت کہ نکلے امام اور نہ بعد نکلنے کے اور نہ تکبیر ہے اور نہ پکارنا ہے اور نہ کچھ اور

لا نداء يومئذ ولا إقامة رواه مسلم وعن أبي سعيد الخدري

نہیں آواز اوس دن اور نہ تکبیر روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی سعید خدری سے

أن رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يخرج يوم الأضحى ويوم الفطر فيبدأ

یہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم تھے نکلتے دن عید قربان کے اور دن عید فطر کے پس شروع کرتے

بِالصَّلٰوةِ فَاِذَا صَلّٰى صَلٰوتَهٗ قَامَ فَاَقْبَلَ عَلَى النَّاسِ وَهُمْ جُلُوْسٌ فِيْ

نماز پہر جسوقت پڑہ چکتے اپنی نماز کہڑے ہوتے پہر متوجہ ہوتے طرف لوگون کے اور لوگ بیٹھے ہوتے بیچ

مُصَلَّاهُمْ فَاِنْ كَانَتْ لَهٗ حَاجَةٌ بِبَعْثٍ ذَكَرَهٗ لِلنَّاسِ اَوْ كَانَتْ لَهٗ حَاجَةٌ

جگہہ نماز اپنی کے پس اگر ہوتی حضرت م کو حاجت بہیجنے لشکر کی ذکر کرتے اوسکو رو برو لوگون کے یا ہوتی اونکو حاجت

بِغَيْرِ ذٰلِكَ اَمَرَهُمْ بِهَا وَكَانَ يَقُوْلُ تَصَدَّقُوْا تَصَدَّقُوْا تَصَدَّقُوْا وَكَانَ

کسی اور کام کی حکم فرماتے اونکو ساتہ اوسکی اور تہے حضرت م فرماتے صدقہ دو صدقہ دو صدقہ دو اور تہین

اَكْثَرَ مَنْ يَّتَصَدَّقُ النِّسَاءُ ثُمَّ يَنْصَرِفُ فَلَمْ يَزَلْ كَذٰلِكَ حَتّٰى كَانَ

اکثر تصدق کرنے والی عورتین پہر پہرتے حضرت م اپنے مکانون کو پس ہمیشہ رہا امر اسیطرح یہان تک کہ ہوا

مَرْوَانُ بْنُ الْحَكَمِ فَخَرَجْتُ مُخَاصِرًا مَرْوَانَ حَتّٰى اَتَيْنَا الْمُصَلّٰى فَاِذَا كَثِيْرُ

مروان بن حکم پس نکلا مین ہاتہ مین ہاتہ پکڑے ہوئے مروان کے یہان تک کہ آئے ہم عیدگاہ مین پس ناگہان کثیر

ابْنُ الصَّلْتِ قَدْ بَنٰى مِنْبَرًا مِّنْ طِيْنٍ وَّلَبِنٍ فَاِذَا مَرْوَانُ يُنَازِعُنِيْ

بن صلت نے تحقیق بنایا منبر مٹی اور کچی اینٹ سے پس ناگہان مروان کہینچتا تہا مجکو

يَدَهٗ كَاَنَّهٗ يَجُرُّنِيْ نَحْوَ الْمِنْبَرِ وَاَنَا اَجُرُّهٗ نَحْوَ الصَّلٰوةِ فَلَمَّا رَاَيْتُ ذٰلِكَ

ساتہ ہاتہ اپنے کے گویا کہ وہ کہینچتا تہا مجکو طرف منبر کے اور مین کہینچتا تہا اوسکو طرف نماز کے پس جب دیکہا مینے یہہ

مِنْهُ قُلْتُ اَيْنَ الْاِبْتِدَاءُ بِالصَّلٰوةِ فَقَالَ لَا يَا اَبَا سَعِيْدٍ قَدْ تُرِكَ مَا

اوس سے کہا مینے کہان ہے ابتدا کرنا ساتہ نماز کے پس کہا مروان نے مت جہگڑ اے ابو سعید تحقیق چہوڑی گئی وہ چیز

تَعْلَمُ قُلْتُ كَلَّا وَالَّذِيْ نَفْسِيْ بِيَدِهٖ لَا تَاْتُوْنَ بِخَيْرٍ مِّمَّا اَعْلَمُ ثَلٰثَ

کہ تو جانتا ہے کہا مینے یون نہین قسم ہے اوس ذات کی کہ جان میری اوسکے ہاتہ مین ہرگز نہین لاؤگے تم بہتر اوس چیز سے کہ جانتا ہون

مِرَارٍ ثُمَّ انْصَرَفَ رَوَاهُ مُسْلِمٌ بَابٌ فِي الْاُضْحِيَةِ اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

بار پہر پہرے ابو سعید روایت کی یہ مسلم نے باب ہے بیچ بیان قربانی کے فصل پہلی

عَنْ اَنَسٍ قَالَ ضَحّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِكَبْشَيْنِ اَمْلَحَيْنِ

روایت ہے انس سے کہ کہا قربانی کی حضرت پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے ساتہ دو دنبون ابلق

اَقْرَنَيْنِ ذَبَحَهُمَا بِيَدِهٖ وَسَمّٰى وَكَبَّرَ قَالَ رَاَيْتُهٗ وَاضِعًا قَدَمَهٗ عَلٰى

سینگدار کے ذبح کیا اونکو ساتہ ہاتہ اپنے کے اور بسم اللہ کہی اور تکبیر کہی کہا انس نے دیکہا مینے حضرت م کو کہ رکہے ہوئے تہے قدم اپنا

صِفَاحِهِمَا وَيَقُولُ بِسْمِ اللهِ وَاللهُ أَكْبَرُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ

پہلو پاکلہ اوکے اور کہتے تھے بسم اللہ واللہ اکبر نقل کی یہ بخاری و مسلم نے ۔ اور روایت ہے عائشہ سے

أَنَّ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَمَرَ بِكَبْشٍ أَقْرَنَ يَطَأُ فِي سَوَادٍ وَيَبْرُكُ فِي سَوَادٍ

یہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم کیا ساتھ لانے دنبے سینگدار کے کہ چلتا ہو سیاہی میں اور بیٹھتا ہو سیاہی میں

وَيَنْظُرُ فِي سَوَادٍ فَأُتِيَ بِهِ لِيُضَحِّيَ بِهِ قَالَ يَا عَائِشَةُ هَلُمِّي الْمُدْيَةَ ثُمَّ قَالَ

اور دیکھتا ہو سیاہی میں پس لائے گئے آنحضرت ایسا دنبہ تاکہ قربانی کریں ساتھ اوسکے فرمایا اے عائشہ لے آ چھری پھر فرمایا

اشْحَذِيهَا بِحَجَرٍ فَفَعَلَتْ ثُمَّ أَخَذَهَا وَأَخَذَ الْكَبْشَ فَأَضْجَعَهُ ثُمَّ

تیز کر اسکو ساتھ پتھر کے پس تیز کی میں نے پھر لیا اوسکو اور پکڑا دنبے کو پس لٹایا اوسکو پھر ارادہ

ذَبَحَهُ ثُمَّ قَالَ بِسْمِ اللهِ اللَّهُمَّ تَقَبَّلْ مِنْ مُحَمَّدٍ وَآلِ مُحَمَّدٍ وَمِنْ

کیا ذبح اوسکا پھر کہا بسم اللہ آخر تک یا الٰہی قبول کر محمد صلعم سے اور آل محمد صلعم سے اور

أُمَّةِ مُحَمَّدٍ ثُمَّ ضَحَّى بِهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ

امت محمد صلعم سے پھر قربانی کی ساتھ اوسکے روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے جابر سے کہا فرمایا رسول خدا

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَذْبَحُوا إِلَّا مُسِنَّةً إِلَّا أَنْ يَعْسُرَ عَلَيْكُمْ فَتَذْبَحُوا جَذَعَةً

صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ ذبح کرو مگر مسنہ کو مگر یہ کہ دشوار ہو تم پر پس ذبح کرو جذعہ دنبہ

مِنَ الضَّأْنِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

یا بھیڑ سے روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے عقبہ بن عامر سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

أَعْطَاهُ غَنَمًا يَقْسِمُهَا عَلَى صَحَابَتِهِ ضَحَايَا فَبَقِيَ عَتُودٌ فَذَكَرَهُ لِرَسُولِ اللهِ

دیا اونکو ریوڑ بکریوں کا کہ بانٹیں اونکو اوپر صحابیوں آنحضرت کے بطریق قربانی کے پس باقی رہا بعد تقسیم کے ایک بچہ بکری کا پس ذکر کیا

صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ضَحِّ بِهِ أَنْتَ وَفِي رِوَايَةٍ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللهِ أَصَابَنِي

صلی اللہ علیہ وسلم کے پس فرمایا قربانی کر ساتھ اوسکے اور ایک روایت میں ہے کہ کہا میں نے یا رسول اللہ پہنچا مجکو

جَذَعٌ قَالَ ضَحِّ بِهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ایک بچہ دنبہ کا فرمایا قربانی کر ساتھ اوسکے متفق علیہ ۔ اور روایت ہے ابن عمر سے کہ کہا تھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم

يَذْبَحُ وَيَنْحَرُ بِالْمُصَلَّى رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ جَابِرٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

ذبح کرتے اور نحر کرتے عیدگاہ میں روایت کی یہ بخاری نے ۔ اور روایت ہے جابر سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

قَالَ الْبَقَرَةُ عَنْ سَبْعَةٍ وَّالْجَزُوْرُ عَنْ سَبْعَةٍ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَاَبُوْدَاوُدَ

فرمایا کہ گائے سات کی طرف سے کفایت کرتی ہے اور اونٹ بھی سات کی طرف سے روایت کی یہ مسلم اور ابو داؤد نے

وَاللَّفْظُ لَهٗ وَعَنْ اُمِّ سَلَمَةَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلَ

اور لفظ ہیں ابو داؤد کے ۔ اور روایت ہے ام سلمہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جبوقت کہ آوے اول

الْعَشْرُ وَاَرَادَ بَعْضُكُمْ اَنْ يُّضَحِّيَ فَلَا يَمَسَّ مِنْ شَعْرِهٖ وَبَشَرِهٖ شَيْئًا وَّفِيْ

دہے بقر عید کا اور ارادہ کرے بعض تمہارا قربانی کرنیکا پس نہ دور کرے بال اپنے اور ناخون اپنے ذرا بھی اور بیچ

رِوَايَةٍ فَلَا يَاْخُذَنَّ شَعْرًا وَّلَا يَقْلِمَنَّ ظُفْرًا وَّفِيْ رِوَايَةٍ مَّنْ رَّاٰى هِلَالَ

ایک روایت کے پس نہ لیوے بال اور نہ ترشواوے ناخون اور بیچ ایک روایت کے ہے کہ جو شخص دیکھے چاند

ذِي الْحِجَّةِ وَاَرَادَ اَنْ يُّضَحِّيَ فَلَا يَاْخُذْ مِنْ شَعْرِهٖ وَلَا مِنْ اَظْفَارِهٖ

بقر عید کا اور ارادہ کرے قربانی کا پس نہ لیوے بال اپنے اور نہ ناخون اپنے

رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ

روایت کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہیں کوئی

اَيَّامٍ الْعَمَلُ الصَّالِحُ فِيْهِنَّ اَحَبُّ اِلَى اللهِ مِنْ هٰذِهِ الْاَيَّامِ الْعَشْرِ

دن کہ عمل نیک اونمیں بہت محبوب ہو طرف اللہ کی ان دس دنوں سے کہ دہے بقر عید کا ہے

قَالُوْا يَا رَسُوْلَ اللهِ وَلَا الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ اللهِ قَالَ وَلَا الْجِهَادُ فِيْ سَبِيْلِ

کہا صحابہ نے یا رسول اللہ اور نہ جہاد بیچ راہ خدا کے فرمایا اور نہ جہاد بیچ راہ

اللهِ اِلَّا رَجُلٌ خَرَجَ بِنَفْسِهٖ وَمَالِهٖ فَلَمْ يَرْجِعْ مِنْ ذٰلِكَ بِشَيْءٍ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

خدا کے مگر جہاد اوس شخص کا کہ نکلا ساتھ ذات اپنی کے اور مال اپنے کے پس نہ پھرا اونمیں سے ساتھ کسی چیز کے روایت کی یہ بخاری نے

اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ عَنْ جَابِرٍ قَالَ ذَبَحَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الذَّبْحِ

فصل دوسری روایت ہے جابر سے کہا ذبح کرے چاہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے دن ذبح کے

كَبْشَيْنِ اَقْرَنَيْنِ اَمْلَحَيْنِ مَوْجُوْئَيْنِ فَلَمَّا وَجَّهَهُمَا قَالَ اِنِّيْ وَجَّهْتُ

دو دنبے سینگ دار ابلق خصے پس جبکہ رو بقبلہ کیا اونکو کہا تحقیق میں نے توجہ کرتا ہوں

وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ عَلٰى مِلَّةِ اِبْرَاهِيْمَ حَنِيْفًا وَّمَا

منہ اپنا واسطے اوسکے کہ پیدا کیا آسمانوں کو اور زمین کو درحالیکہ اوپر دین ابراہیم کے ہوں درحالیکہ موحد

ابی العاص انه شکی الی رسول الله صلی الله علیه وسلم وجعا یجده فی جسده فقال

ابی العاص سے یہ کہ اونہوں نے شکایت کی طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک درد کی کہ پاتے تہے اوسکو اپنے بدن میں پس کہا

له رسول الله صلی الله علیه وسلم ضع یدک علی الذی یألم من جسدک وقل بسم

واسطے اونکے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے رکہہ ہاتہ اپنا اوس جگہہ پر کہ دکہتی ہے بدن تیرے سے اور کہہ بسم

الله ثلثا وقل سبع مرات اعوذ بعزة الله وقدرته من شر ما اجد و

اللہ تین بار اور کہہ سات بار پناہ مانگتا ہوں میں ساتہ عزت اللہ کی اور قدرت اوسکی برائی اوس چیز کی سے کہ پاتا

احاذر قال ففعلت فاذهب الله ما کان بی رواه مسلم وعن ابی

ڈرتا ہوں میں کہا عثمان نے پس کیا میں نے پس دور کی اللہ نے وہ بیماری کہ تہی مجہی روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابی

سعید الخدری ان جبرئیل اتی النبی صلی الله علیه وسلم فقال یا محمد اشتکیت

سعید خدری سے یہ کہ جبرئیل علیہ السلام آئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پس کہا اے محمد کیا بیمار ہے تو

فقال نعم قال بسم الله ارقیک من کل شیء یؤذیک من شر کل نفس

فرمایا حضرت نے کہ ہاں کہا جبرئیل نے ساتہ نام خدا کے افسون پڑہتا ہوں تجہپر ہر چیز سے کہ ایذا دے تجہکو برائی ہر شخص کی سے

او عین حاسد الله یشفیک بسم الله ارقیک رواه مسلم وعن ابن

یا آنکہہ حسد کرنیوالی سے اللہ شفا دے تجہکو ساتہ نام اللہ کے منتر پڑہتا ہوں تجہپر روایت کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے ابن

عباس قال کان رسول الله صلی الله علیه وسلم یعوذ الحسن والحسین اعیذکما

عباس سے کہ کہا تہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پناہ میں دیتے حضرت حسن اور حضرت حسین کو ساتہ اس

بکلمات الله التامة من کل شیطان وهامة ومن کل عین لامة

ساتہ کلمات اللہ تعالی کے کہ پورے ہیں برائی ہر شیطان کی سے اور ہر جانور زہریلے مار ڈالنے والی سے اور ہر آنکہہ

ویقول ان اباکما کان یعوذ بها اسمعیل واسحق رواه البخاری وفی

اور فرماتے حضرت ص کہ تحقیق باپ تمہارے پناہ میں رکہتے تہے ساتہ ان کلمات کے اسمعیل و اسحق کو روایت کی یہ بخاری نے اور بیچ

اکثر نسخ المصابیح بهما علی لفظ التثنیة وعن ابی هریرة قال قال

اکثر نسخوں مصابیح کے لفظ بہما کا ساتہ ضمیر تثنیہ کے ہے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا

رسول الله صلی الله علیه وسلم من یرد الله به خیرا یصب منه رواه البخاری

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جس شخص کو کہ ارادہ کرتا ہے اللہ تعالی ساتہ اوسکے بہلائی کا ہوجاتا ہے وہ مصیبت

وعنه وعن ابي سعيد الخدري عن النبي صلى الله عليه وسلم قال ما يصيب المسلم من

اور روایت ہے اوسی سے اور روایت ہے ابی سعید خدری سے کہ نقل کرتے ہیں نبی صلعم سے فرمایا نہیں پہنچتا مسلمان کو کوئی

نصب ولا وصب ولا هم ولا حزن ولا اذى ولا غم حتى الشوكة يشاكها

رنج اور نہ کوئی دکھ اور نہ کوئی فکر اور نہ غم اور ایذا اور نہ غم یہاں تک کہ کانٹا پہنچایا جاتا ہے اوسکو

الا كفر الله بها من خطاياه متفق عليه وعن عبد الله بن مسعود قال

مگر جھاڑتا ہے اللہ تعالیٰ بسبب اوسکے گناہ متفق علیہ اور روایت ہے عبد اللہ بن مسعود سے کہا

دخلت على النبي صلى الله عليه وسلم وهو يوعك فمسسته بيدي فقلت يا رسول

گیا میں حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور حضرت بخار میں تھے پس لگایا میں نے اونکو ہاتھ اپنا پھر کہا میں نے اے رسول

الله انك لتوعك وعكا شديدا فقال النبي صلى الله عليه وسلم اجل اني اوعك

خدا کے آپکو ہوتا ہے بخار سخت پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ہاں تحقیق مجھے بخار ہوتا ہے

كما يوعك رجلان منكم قال فقلت ذلك لان لك اجرين فقال اجل

مانند بخار دو شخصوں کے تم میں سے کہا ابن مسعود نے پس کہا میں نے یہ اسواسطے کہ ہیں واسطے تمہارے دو ثواب پس فرمایا ہاں

ثم قال ما من مسلم يصيبه اذى من مرض فما سواه الا حط الله

پھر فرمایا نہیں کوئی مسلمان کہ پہنچے اوسکو ایذا مرض سے اور وہ چیز کہ سوا اوسکے مگر دور کرتا ہے اللہ تعالیٰ

به سيئاته كما تحط الشجرة ورقها متفق عليه وعن عائشة قالت

بسبب اوسکے گناہ اوسکے جیسے کہ جھاڑتا ہے درخت پتے اپنے متفق علیہ اور روایت ہے عائشہ سے کہا

ما رأيت احدا الوجع عليه اشد من رسول الله صلى الله عليه وسلم متفق عليه

نہیں دیکھا میں نے کسیکو کہ بیماری اوس پر سخت تر ہو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی بیماری سے متفق علیہ

وعنها قالت مات النبي صلى الله عليه وسلم بين حاقنتي وذاقنتي فلا اكره

اور روایت ہے اونہیں عائشہ سے کہا وفات ہوئی نبی صلعم کی درمیان ہنسلی میرے اور ٹھوڑی میری کے پس نہیں مکروہ جانتی

شدة الموت لاحد ابدا بعد النبي صلى الله عليه وسلم رواه البخاري وعن

سختی موت کی واسطے کسیکو کبھی پیچھے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روایت کی یہ بخاری نے اور روایت ہے

كعب بن مالك قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم مثل المؤمن كمثل الخامة

کعب بن مالک سے کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مثل مومن کے مانند مثل کھیتی تر و تازہ

مِنَ الزَّرْعِ تُفِيئُهَا الرِّيَاحُ تَصْرَعُهَا مَرَّةً وَتَعْدِلُهَا أُخْرَى حَتَّى يَأْتِيَهُ

کھیتی کے ہے جھکاتی ہیں اوسکو ہوائیں گرا دیتی ہیں اوسکو کبھی اور سیدھا کر دیتی ہیں کبھی یہانتک کہ آتی ہے اوسکو

أَجَلُهُ وَمَثَلُ الْمُنَافِقِ كَمَثَلِ الْأَرْزَةِ الْمُجْذِيَةِ الَّتِي لَا يُصِيبُهَا شَيْءٌ حَتَّى

موت اور مثل منافق کے مانند مثل درخت صنوبر کے ہے کہ محکم اور ثابت ہوتا ہے کہ نہیں پہنچتی اوسکو کوئی چیز یہانتک

يَكُونَ انْجِعَافُهَا مَرَّةً وَاحِدَةً مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ

ہوتا ہے اکھڑنا اوسکا ایکدفعہ نقل کی یہ بخاری اور مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا

رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الْمُؤْمِنِ كَمَثَلِ الزَّرْعِ لَا تَزَالُ الرِّيحُ تُمِيلُهُ وَلَا يَزَالُ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مثل مومن کی مانند مثل کھیتی کے ہے ہمیشہ رہتی ہیں ہوائیں جھکاتی اوسکو اور ہمیشہ رہتا ہے

الْمُؤْمِنُ يُصِيبُهُ الْبَلَاءُ وَمَثَلُ الْمُنَافِقِ كَمَثَلِ شَجَرَةِ الْأَرْزَةِ لَا تَهْتَزُّ

مومن پہنچتی ہے اوسکو بلا اور مثل منافق کے مانند مثل درخت صنوبر کے ہے کہ نہیں ہلتا

حَتَّى تُسْتَحْصَدَ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ دَخَلَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

یہانتک کہ اوکھاڑا جاتا ہے متفق علیہ ۔ اور روایت ہے جابر سے کہ کہا تشریف لائے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم

عَلَى أُمِّ السَّائِبِ فَقَالَ مَا لَكِ تُزَفْزِفِينَ قَالَتِ الْحُمَّى لَا بَارَكَ اللّٰهُ فِيهَا

ام سائب کے پاس پھر فرمایا کیا ہے واسطے تیرے کانپتی ہے کہا اوسنے تپ ہے نہ برکت دی اللہ اوسمیں

فَقَالَ لَا تَسُبِّي الْحُمَّى فَإِنَّهَا تُذْهِبُ خَطَايَا بَنِي آدَمَ كَمَا يُذْهِبُ الْكِيرُ

پس فرمایا حضرت نے مت برا کہہ تپ کو اسلیے کہ تحقیق تپ دور کرتی ہے گناہ بنی آدم کے جیسے دور کرتی ہے بھٹی

خَبَثَ الْحَدِيدِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ وَعَنْ أَبِي مُوسَى قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى

میل لوہے کا نقل کی یہ مسلم نے ۔ اور روایت ہے ابی موسی سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا مَرِضَ الْعَبْدُ أَوْ سَافَرَ كُتِبَ لَهُ بِمِثْلِ مَا كَانَ يَعْمَلُ مُقِيمًا صَحِيحًا رَوَاهُ

علیہ وسلم نے جسوقت کہ بیمار ہوتا ہے بندہ یا سفر کرتا ہے لکھا جاتا ہے واسطے اوسکے مانند اوس چیز کے کہ عمل کرتا تھا گھر میں

الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الطَّاعُونُ شَهَادَةٌ لِكُلِّ

بخاری نے ۔ اور روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے طاعون شہادت ہے ہر

مُسْلِمٍ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

مسلمان کی متفق علیہ ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

حدیث سے اللہ کا کبیر انعام ناتوان بندوں پر معلوم ہوا چاہیے ۱۲ ... طاعون کہتے ہیں مرض عام اور وبا کو کہ سبب اس کے ہوا فاسد ہو جاتی ہے ... جو کوئی طاعون میں صبر کرتا ہے اور بھاگتا نہیں اور اسمیں مرجاتا ہے تو ثواب شہید کا سا پاتا ہے ۱۲

نمود ہوا اور دوسرے ملکون مین نہو تو ہر طاعون وبا ہوا اور ہر وبا طاعون نہین ہے اور وہ وبا جو حضرت عمر فاروق رض کے زمانہ مبارک مین شام مین نمود ہوئی تھی وہ طاعون



الشُّهَدَاءُ خَمْسَةٌ الْمَطْعُونُ وَالْمَبْطُونُ وَالْغَرِيقُ وَصَاحِبُ الْهَدْمِ وَالشَّهِيدُ

شہدا پانچ ہین ایک طاعون زدہ دوسرا جو پیٹ کی بیماری سے مرے تیسرا ڈوبنے والا چوتھا دبنے والا پانچوان شہید

فِي سَبِيلِ اللهِ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ سَأَلْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ

بیچ راہ خدا کے ۔ متفق علیہ ۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہا پوچھا مینے رسول خدا صلے اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنِ الطَّاعُونِ فَأَخْبَرَنِي أَنَّهُ عَذَابٌ يَبْعَثُهُ اللهُ عَلَى مَنْ يَشَاءُ

علیہ وسلم سے حقیقت طاعون کی سے پس خبر دی مجکو یہ کہ عذاب ہے بھیجتا ہے اوسکو اللہ اپنے بندون پر جسپر چاہیے

وَأَنَّ اللهَ جَعَلَهُ رَحْمَةً لِلْمُؤْمِنِينَ لَيْسَ مِنْ أَحَدٍ يَقَعُ الطَّاعُونُ فَيَمْكُثُ

اور تحقیق اللہ نے گردانا ہے اوسکو رحمت واسطے مومنون کے نہین کوئی کہ ہووے طاعون پھر ٹھیرا رہے

فِي بَلَدِهِ صَابِرًا مُحْتَسِبًا يَعْلَمُ أَنَّهُ لَا يُصِيبُهُ إِلَّا مَا كَتَبَ اللهُ لَهُ إِلَّا كَانَ

بیچ شہر اپنے کے صبر کرنیوالا اور طلب کرنیوالا ثواب کا اور عرض کیے جانتا ہو یہ کہ نہین پہنچیگی اوسکو مگر وہ چیز کہ لکھی ہے اللہ نے

لَهُ مِثْلُ أَجْرِ شَهِيدٍ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ أُسَامَةَ بْنِ زَيْدٍ قَالَ قَالَ

واسطے اوسکے مانند ثواب شہید کے ۔ روایت کی یہ بخاری نے ۔ اور روایت ہے اسامہ بن زید سے کہ کہا فرمایا

رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الطَّاعُونُ رِجْزٌ أُرْسِلَ عَلَى طَائِفَةٍ مِنْ بَنِي إِسْرَائِيلَ

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے طاعون عذاب ہے ۔ بھیجا گیا تھا ایک جماعت پر بنی اسرائیل سے

أَوْ عَلَى مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ فَإِذَا سَمِعْتُمْ بِهِ بِأَرْضٍ فَلَا تَقْدَمُوا عَلَيْهِ وَإِذَا وَقَعَ

یا فرمایا ان لوگون پر کہ پہلے تمسے تھے پس جسوقت کہ سنو تم طاعون ایک زمین مین پس نجاؤ اوسمین اور جسوقت کہ ہو

بِأَرْضٍ وَأَنْتُمْ بِهَا فَلَا تَخْرُجُوا فِرَارًا مِنْهُ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ أَنَسٍ قَالَ

ایک زمین مین اور ہو تم اوسمین پس نہ نکلو بھاگ کر اوس سے ۔ متفق علیہ ۔ اور روایت ہے انس سے کہا

سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ قَالَ اللهُ سُبْحَانَهُ وَتَعَالَى إِذَا ابْتَلَيْتُ عَبْدِي

سنا مینے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے تھے کہ فرماتا ہے اللہ کہ پاک ہے وہ اور بلند ہے جسوقت کہ مبتلا کرتا ہون مین

بِحَبِيبَتَيْهِ ثُمَّ صَبَرَ عَوَّضْتُهُ مِنْهُمَا الْجَنَّةَ يُرِيدُ عَيْنَيْهِ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ

ساتھ دو پیاریون اوسکی کے پھر صبر کرتا ہے دیتا ہون مین اوسکو عوض ان دونوں کے بہشت ارادہ کرتے تھے حضرت ص دو پیاریون سے

الْفَصْلُ الثَّانِي عَنْ عَلِيٍّ قَالَ سَمِعْتُ رَسُولَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ

فصل دوسری ۔ روایت ہے علی رض سے کہا سنا مینے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے تھے

مَا مِنْ مُّسْلِمٍ يَّعُوْدُ مُسْلِمًا غُدْوَةً اِلَّا صَلّٰى عَلَيْهِ سَبْعُوْنَ اَلْفَ مَلَكٍ حَتّٰى

نہین کوئی مسلمان کہ عیادت کرے مسلمان کی اول روز مگر کہ دعا کرتے ہین اوسکے لیے ستر ہزار فرشتے یہانتک کہ

يُمْسِيَ وَاِنْ عَادَهٗ عَشِيَّةً اِلَّا صَلّٰى عَلَيْهِ سَبْعُوْنَ اَلْفَ مَلَكٍ حَتّٰى يُصْبِحَ

شام کرے اور نہین عیادت کرتا اوسکی آخر روز مگر کہ دعا کرتے ہین اوسکے لیے رحمت و مغفرت کی ستر ہزار فرشتے یہانتک کہ صبح ہو

وَكَانَ لَهٗ خَرِيْفٌ فِي الْجَنَّةِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَاَبُوْ دَاوُدَ وَعَنْ زَيْدِ بْنِ

اور ہوتا ہے واسطے اوسکے باغ بہشت مین روایت کی یہ ترمذی اور ابو داؤد نے - اور روایت ہے زید بن

اَرْقَمَ قَالَ عَادَنِي النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِنْ وَجَعٍ كَانَ بِعَيْنِيْ رَوَاهُ اَحْمَدُ وَ

ارقم سے کہ کہا عیادت کی میری نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بسبب درد کے کہ تہا آنکھون میری مین روایت کی یہ احمد اور

اَبُوْ دَاوُدَ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَوَضَّأَ فَاَحْسَنَ

ابو داؤد نے - اور روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ وضو کرے پہر اچہا

الْوُضُوْءَ وَعَادَ اَخَاهُ الْمُسْلِمَ مُحْتَسِبًا بُوْعِدَ مِنْ جَهَنَّمَ مَسِيْرَةَ سِتِّيْنَ خَرِيْفًا

وضو کرے اور عیادت کرے بہائی اپنے مسلمان کی بقصد ثواب کے دور کیا جاتا ہے دوزخ سے مقدار ساٹھ برس کے

رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَا مِنْ

روایت کی یہ ابو داؤد نے - اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہین کوئی

مُسْلِمٍ يَّعُوْدُ مُسْلِمًا فَيَقُوْلُ سَبْعَ مَرَّاتٍ اَسْاَلُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ رَبَّ الْعَرْشِ

مسلمان کہ پوچہے بیمار مسلمان کو پہر کہے سات بار سوال کرتا ہون مین اللہ بزرگ پروردگار عرش

الْعَظِيْمِ اَنْ يَّشْفِيَكَ اِلَّا شُفِيَ اِلَّا اَنْ يَّكُوْنَ قَدْ حَضَرَ اَجَلُهٗ رَوَاهُ اَبُوْ دَاوُدَ

بڑے کے سے یہ کہ شفا دے تجہکو مگر کہ شفا دیا جاتا ہے وہ مگر یہ کہ حاضر ہو اجل اوسکی روایت کی یہ ابو داؤد

وَالتِّرْمِذِيُّ وَعَنْهُ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُعَلِّمُهُمْ مِنَ الْحُمّٰى وَمِنَ

اور ترمذی نے - اور روایت ہے اونہین سے یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تہے سکہلاتے صحابہ کو واسطے تپ کے بلکہ

الْاَوْجَاعِ كُلِّهَا اَنْ يَّقُوْلُوْا بِسْمِ اللّٰهِ الْكَبِيْرِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ الْعَظِيْمِ مِنْ شَرِّ كُلِّ

واسطے سب دردون کے یہ کہ کہین ساتھ نام اللہ بڑے کے پناہ مانگتا ہون مین ساتھ اللہ بزرگ کے برائی ہر

عِرْقٍ نَعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَقَالَ هٰذَا حَدِيْثٌ

رگ جوش مارنیوالی کیسے اور برائی گرمی آگ کی سے نقل کی یہ ترمذی نے اور کہا یہ حدیث

غریب لا یعرف الا من حدیث ابراهیم بن اسمعیل وهو یضعف

غریب ہے نہیں پہچانی جاتی مگر حدیث ابراہیم بیٹے اسمعیل کے سے اور وہ ضعیف گنا جاتا ہے

فی الحدیث وعن ابی الدرداء قال سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول

حدیث میں ۔ اور روایت ہے ابی درداء سے کہا سنا میں نے رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے

من اشتکی منکم شیئا او اشتکاه اخ له فلیقل ربنا الله الذی فی

جو کوئی بیمار ہو تم میں سے کچھ یا بیمار ہو بھائی اوسکا پس چاہیے کہ کہے رب ہمارا اللہ ہے ایسا اللہ کہ

السماء تقدس اسمک امرک فی السماء والارض کما رحمتک فی السماء

آسمان میں ہے پاک ہے نام تیرا حکم تیرا نافذ کیا گیا ہے آسمان میں اور زمین میں جیسے کہ رحمت تیری آسمان میں ہے

فاجعل رحمتک فی الارض اغفر لنا حوبنا وخطایانا انت رب الطیبین

پس گردان رحمت اپنی زمین میں بخشش ہمارے لیے گناہ ہمارے بڑے اور چھوٹے تو ہی پروردگار پاکیزہ لوگوں کا

انزل رحمة من رحمتک وشفاء من شفائک علی هذا الوجع فیبرأ رواه ابو داود

نازل کر رحمت اپنی رحمت میں سے اور شفا اپنی شفا میں سے اس بیماری پر پس اچھا ہو جاوے روایت کی یہ ابو داود نے

وعن عبد الله بن عمرو قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا جاء الرجل

اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ آوے آدمی

یعود مریضا فلیقل اللهم اشف عبدک ینکأ لک عدوا او یمشی

عیادت کرنے مریض کی پس چاہیے کہ کہے یا الٰہی شفا دے بندے اپنے کو ایذا پہنچاوے واسطے تیرے دشمن کو یا چلے واسطے

لک الی جنازة رواه ابو داود وعن علی بن زید عن امیة انها

خوشنودی تیری کے طرف جنازہ کے نقل کیا یہ ابو داود نے ۔ اور روایت ہے علی بن زید تابعی سے کہ نقل کیا امیہ سے کہ اوس نے

سألت عائشة عن قول الله عز وجل ان تبدوا ما فی انفسکم او تخفوه

پوچھے عائشہ سے معنے قول اللہ عز وجل کے کہ اگر ظاہر کرو تم وہ چیز کہ تمہارے دلوں میں ہے یا چھپاؤ اوسکو

یحاسبکم به الله وعن قوله من یعمل سوءا یجز به فقالت ما سألنی

حساب کریگا تمسے ساتھ اوسکے اللہ اور پوچھے معنے قول اللہ تعالی کے کہ جو شخص کہ عمل کرے برا بدلا دیا جاوے گا ساتھ اوسکے پس کہا

عنها احد منذ سألت رسول الله صلی الله علیه وسلم فقال هذه معاتبة الله

کسی نے جب سے کہ پوچھا تھا میں نے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے پس فرمایا یہ عتاب کرنا خدا کا ہے

الْعَبْدَ بِمَا يُصِيبُهُ مِنَ الْحُمَّى وَالنَّكْبَةِ حَتَّى الْبِضَاعَةِ يَضَعُهَا فِي يَدِ

بندے پر ساتھ اوس چیز کے کہ پہنچتی ہے اوسکو تپ سے اور رنج سے یہانتک کہ کوئی چیز مال مین سے رکھتا ہے اوسکو بیچ آستین

قَمِيصِهِ فَيَفْقِدُهَا فَيَفْزَعُ لَهَا حَتَّى إِنَّ الْعَبْدَ لَيَخْرُجُ مِنْ ذُنُوبِهِ كَمَا

کرتے اپنے کے پس نہین پاتا اوسکو پھر غمگین ہوتا ہے یہانتک کہ بندہ نکلتا ہے اپنے گناہون سے جیسا کہ

يَخْرُجُ التِّبْرُ الْأَحْمَرُ مِنَ الْكِيرِ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَعَنْ أَبِي مُوسَى أَنَّ

نکلتا ہے بھٹی سے سونا اور چاندی سرخ نقل کی یہ ترمذی نے ۔ اور روایت ہے ابی موسی سے یہ کہ تحقیق

رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا يُصِيبُ عَبْدًا نَكْبَةٌ فَمَا فَوْقَهَا أَوْ دُونَهَا

رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہین پہنچتی بندے کو تھوڑی ایذا اور وہ چیز کہ زیادہ ہو اس سے یا کم اس سے

إِلَّا بِذَنْبٍ وَمَا يَعْفُو اللّٰهُ عَنْهُ أَكْثَرُ وَقَرَأَ وَمَا أَصَابَكُمْ مِنْ مُصِيبَةٍ

مگر بسبب گناہ کے اور وہ گناہ کہ بخشتا ہے اللہ تعالی زیادہ ہین اون گناہون سے کہ سزا دیتا ہے اوپر اور پڑھی حضرت نے آیت

فَبِمَا كَسَبَتْ أَيْدِيكُمْ وَيَعْفُو عَنْ كَثِيرٍ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ

پس بسبب اوس چیز کے کہ کمایا ہاتھون تمہارے نے اور معاف کرتا ہے بہت سے نقل کی یہ ترمذی نے ۔ اور روایت ہے عبد اللہ

بْنِ عَمْرٍو قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِنَّ الْعَبْدَ إِذَا كَانَ عَلَى طَرِيقَةٍ

بن عمرو سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق بندہ جسوقت ہوتا ہے راہ

حَسَنَةٍ مِنَ الْعِبَادَةِ ثُمَّ مَرِضَ قِيلَ لِلْمَلَكِ الْمُوَكَّلِ بِهِ اكْتُبْ لَهُ مِثْلَ عَمَلِهِ

نیک پر عبادت سے پھر بیمار ہوتا ہے کہا جاتا ہے واسطے فرشتے کے کہ متعین ہے ساتھ اوسکے لکھ واسطے اوسکے مانند

إِذَا كَانَ طَلِيقًا حَتَّى أُطْلِقَهُ أَوْ أَكْفِتَهُ إِلَيَّ وَعَنْ أَنَسٍ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ

جسوقت کہ تھا تندرست یہانتک کہ تندرست کرون اوسکو یا بلالون اوسکو اپنی طرف ۔ اور روایت ہے انس سے یہ کہ رسول خدا

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِذَا ابْتُلِيَ الْمُسْلِمُ بِبَلَاءٍ فِي جَسَدِهِ قِيلَ لِلْمَلَكِ اكْتُبْ لَهُ

صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جسوقت مبتلا کیا جاتا ہے مسلمان ساتھ بیماری کے بیچ بدن اپنے کے کہا جاتا ہے واسطے فرشتے کے لکھ واسطے

صَالِحَ عَمَلِهِ الَّذِي كَانَ يَعْمَلُ فَإِنْ شَفَاهُ غَسَلَهُ وَطَهَّرَهُ وَإِنْ قَبَضَهُ غَفَرَ

اچھا عمل اوسکا جو کہ تھا کرتا پس اگر شفا دی اوسکو اللہ نے دھوتا ہے اوسکو اور پاک کرتا ہے اوسکو اور اگر مارتا ہے

لَهُ وَرَحِمَهُ رَوَاهُمَا فِي شَرْحِ السُّنَّةِ وَعَنْ جَابِرِ بْنِ عَتِيكٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ

واسطے اوسکے اور رحم کرتا ہے اوسکو نقل کین یہ دونو حدیثین بغوی نے شرح السنہ مین ۔ اور روایت ہے جابر بن عتیک سے کہ کہا فرمایا رسول

بیماری یا سزا یا آفت کہ دنیا مین پہنچتی ہے سو بدلا اسکا ہے جو کمایا ہاتھون تمہارے نے اور اللہ بردبار ہے اس سے کہ دوبارہ ان پر آخرت مین عذاب کرے اور جس گناہ کو اللہ نے دنیا مین معاف کر دیا پھر اللہ معاف کرنے کے بعد دوبارہ اوسکی طرف عود کریگا

اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الشَّهَادَةُ سَبْعٌ سِوَى الْقَتْلِ فِي سَبِيلِ اللهِ الْمَطْعُونُ شَهِيدٌ

خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے شہادتیں سات ہیں سوا مارے جانیکے راہ خدا میں جو وبا میں مرے شہید ہے

وَالْغَرِيقُ شَهِيدٌ وَصَاحِبُ ذَاتِ الْجَنْبِ شَهِيدٌ وَالْمَبْطُونُ شَهِيدٌ وَصَاحِبُ

اور جو ڈوبے شہید ہے اور ذات الجنب والا شہید ہے اور پیٹ کی بیماری سے مرے شہید ہے اور جو

الْحَرِيقِ شَهِيدٌ وَالَّذِي يَمُوتُ تَحْتَ الْهَدْمِ شَهِيدٌ وَالْمَرْأَةُ تَمُوتُ بِجُمْعٍ

جل کر مرے شہید ہے اور وہ شخص کہ مرے دب کر شہید ہے اور وہ عورت کہ مرے پیٹ سے

شَهِيدٌ رَوَاهُ مَالِكٌ وَأَبُودَاوُدَ وَالنَّسَائِيُّ وَعَنْ سَعْدٍ قَالَ سُئِلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ

شہید ہے روایت کی یہ مالک اور ابوداؤد اور نسائی نے۔ اور روایت ہے سعد سے کہا پوچھے گئے حضرت نبی صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَيُّ النَّاسِ أَشَدُّ بَلَاءً قَالَ الْأَنْبِيَاءُ ثُمَّ الْأَمْثَلُ فَالْأَمْثَلُ يُبْتَلَى الرَّجُلُ

علیہ وسلم کہ کون آدمیوں میں سخت تر ہے ازروے بلا کے فرمایا انبیا پھر جو بہت مشابہ ہو انبیا کے پھر وہ کہ بہت مشابہ ہو مبتلا ہوتا ہے آدمی

عَلَى حَسَبِ دِينِهِ فَإِنْ كَانَ فِي دِينِهِ صُلْبًا اشْتَدَّ بَلَاؤُهُ وَإِنْ كَانَ فِي دِينِهِ

موافق دین اپنے کے پس اگر ہوتا ہے اپنے دین میں سخت سخت ہوتی ہے بلا اوسکی اور اگر ہے بیچ دین اوسکے

رِقَّةٌ هُوِّنَ عَلَيْهِ فَمَا زَالَ كَذَلِكَ حَتَّى يَمْشِيَ عَلَى الْأَرْضِ مَا لَهُ ذَنْبٌ رَوَاهُ

نرمی ہلکی اور کم کیجاتی ہے اوسپر بلا پس ہمیشہ رہتا ہے اسیطرح سے یہانتک کہ چلتا ہے زمین پر نہیں ہوتا واسطے اوسکے کوئی گناہ

التِّرْمِذِيُّ وَابْنُ مَاجَةَ وَالدَّارِمِيُّ وَقَالَ التِّرْمِذِيُّ هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ

ترمذی اور ابن ماجہ اور دارمی نے اور کہا ترمذی نے یہ حدیث حسن

صَحِيحٌ وَعَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ مَا أَغْبِطُ أَحَدًا بِهَوْنِ مَوْتٍ بَعْدَ الَّذِي

صحیح ہے۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہا نہیں آرزو کرتی میں کسیکو ساتھ آسانی موت کے بعد اسکے کہ

رَأَيْتُ مِنْ شِدَّةِ مَوْتِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَوَاهُ التِّرْمِذِيُّ وَالنَّسَائِيُّ

دیکھی میں نے سختی وفات رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی روایت کی یہ ترمذی اور نسائی نے

وَعَنْهَا قَالَتْ رَأَيْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَهُوَ بِالْمَوْتِ وَعِنْدَهُ قَدَحٌ فِيهِ مَاءٌ

اور روایت ہے اونہیں سے کہا دیکھا میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو اور وہ تھے حالت وفات میں اور نزدیک ایک پیالہ تھا

وَهُوَ يُدْخِلُ يَدَهُ فِي الْقَدَحِ ثُمَّ يَمْسَحُ وَجْهَهُ ثُمَّ يَقُولُ اللَّهُمَّ أَعِنِّي

اور وہ ڈالتے تھے اپنا ہاتھ پیالہ میں پھر پھیرتے تھے اپنے مونہ پر پھر فرماتے یا الہی مدد کر تو میری

عَلٰی مُنکَرَاتِ الْمَوْتِ اَوْسَکَرَاتِ الْمَوْتِ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَۃَ وَ

اوپر دفع کرنے سختی موت کے یا فرمایا شدت موت کی نقل کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے۔ اور

عَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا اَرَادَ اللّٰہُ بِعَبْدِہِ الْخَیْرَ عَجَّلَ لَہُ الْعُقُوْبَۃَ

روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت کہ ارادہ کرتا ہے اللہ تعالیٰ ساتھ بندے اپنے کے بھلائی کا جلدی

فِی الدُّنْیَا وَاِذَا اَرَادَ اللّٰہُ بِعَبْدِہِ الشَّرَّ اَمْسَکَ عَنْہُ بِذَنْبِہٖ حَتّٰی یُوَافِیَہٗ بِہٖ

دنیا میں اور جسوقت ارادہ کرتا ہے اللہ ساتھ بندے اپنے کے برائی کا بند رکھتا ہے اوس سے بسبب گناہ اوسکے کو یہانتک کہ

یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَعَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ

دن قیامت کے روایت کی یہ ترمذی نے۔ اور روایت ہے اونہیں سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق

عِظَمَ الْجَزَآءِ مَعَ عِظَمِ الْبَلَآءِ وَاِنَّ اللّٰہَ عَزَّوَجَلَّ اِذَا اَحَبَّ قَوْمًا ابْتَلَاھُمْ

بڑی جزا ساتھ بڑی بلا کے اور تحقیق اللہ عزوجل جسوقت کہ دوست رکھتا ہے ایک قوم کو مبتلا کرتا ہے اونکو

فَمَنْ رَضِیَ فَلَہُ الرِّضَآءُ وَمَنْ سَخِطَ فَلَہُ السَّخَطُ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَۃَ

پس جو شخص کہ راضی ہوا پس واسطے اوسکے رضا ہے اور جو شخص کہ ناراض ہوا بلا سے پس واسطے اوسکے غصہ ہے اللہ کا یعنی نقل کی یہ ترمذی

وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا یَزَالُ الْبَلَآءُ بِالْمُؤْمِنِ اَوِ

اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیشہ رہتی ہے بلا پہنچتی مرد مسلمان کو یا

الْمُؤْمِنَۃِ فِیْ نَفْسِہٖ وَمَالِہٖ وَوَلَدِہٖ حَتّٰی یَلْقَی اللّٰہَ وَمَا عَلَیْہِ مِنْ خَطِیْئَۃٍ رَوَاہُ

عورت مسلمان کو بیچ ذات اوسکی کے اور مال اوسکے کے اور اولاد اوسکی کے یہانتک کہ ملاقات کرتا ہے اللہ تعالیٰ سے اور نہیں ہوتی

التِّرْمِذِیُّ وَرَوٰی مَالِکٌ نَحْوَہٗ وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ ھٰذَا حَدِیْثٌ حَسَنٌ

ترمذی نے اور نقل کی مالک نے مانند اسکے اور کہا ترمذی نے یہ حدیث حسن

صَحِیْحٌ وَعَنْ مُحَمَّدِ بْنِ خَالِدِ السُّلَمِیِّ عَنْ اَبِیْہِ عَنْ جَدِّہٖ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

صحیح ہے۔ اور روایت ہے محمد بن خالد سلمی سے کہ نقل کی اپنے باپ سے اور اوسکے باپ نے نقل کی اوسکے دادا سے کہ کہا فرمایا

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِنَّ الْعَبْدَ اِذَا سَبَقَتْ لَہٗ مِنَ اللّٰہِ مَنْزِلَۃٌ لَمْ یَبْلُغْھَا بِعَمَلِہٖ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے تحقیق بندہ جسوقت کہ مقدر ہوتا ہے واسطے اوسکے اللہ کی طرف سے ایک مرتبہ کہ نہیں پہنچ

ابْتَلَاہُ اللّٰہُ فِیْ جَسَدِہٖ اَوْ فِیْ مَالِہٖ اَوْ فِیْ وَلَدِہٖ ثُمَّ صَبَّرَہٗ عَلٰی ذٰلِکَ حَتّٰی

مبتلا کرتا ہے اوسکو اللہ بدن اوسکے میں یا مال اوسکے میں یا اولاد اوسکی میں پھر عطا کرتا ہے اوسکو صبر اوسپر یہانتک کہ

يبلغه المنزلة التي سبقت له من الله رواه احمد وابو داود وعن

پہنچتا ہے اوسکو اوس مرتبہ مین کہ مقدر رہا واسطے اوس کے اللہ کی طرف سے نقل کی یہ احمد اور ابوداؤد نے اور روایت ہے

عبد الله بن شخير قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم مثل ابن ادم والى جنبه

عبد اللہ بن شخیر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے پیدا کیا گیا ابن آدم اور پاس اوسکے

تسع وتسعون منية ان اخطأته المنايا وقع في الهرم حتى يموت رواه

ننانوین بلائین مہلکہ مین اگر چوک گئین اوس سے واقع ہوا ہے بڑہاپے مین یہانتک کہ مرجاوے نقل کی یہ

الترمذي وقال هذا حديث غريب وعن جابر قال قال رسول الله

ترمذی نے اور کہا یہ حدیث غریب ہے اور روایت ہے جابر سے کہا فرمایا رسول خدا

صلى الله عليه وسلم يود اهل العافية يوم القيمة حين يعطى اهل البلاء الثواب لو

صلی اللہ علیہ وسلم نے آرزو کرینگے اہل عافیت کے دن قیامت کے اوس وقت کہ دیے جاوینگے مبتلا بلا ثواب بہت کاش کہ

ان جلودهم كانت قرضت في الدنيا بالمقاريض رواه الترمذي وقال

تحقیق چمڑے اونکے کاٹے جاتے دنیا مین ساتہ قینچیون کے نقل کی یہ ترمذی نے اور کہا

هذا حديث غريب وعن عامر الرام قال ذكر رسول الله صلى الله عليه وسلم

یہ حدیث غریب ہے اور روایت ہے عامر رامی سے کہا ذکر کیا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

الاسقام فقال ان المؤمن اذا اصابه السقم ثم عافاه الله عز وجل منه

بیماریون کا پس فرمایا تحقیق مومن جس وقت پہنچتی ہے اوسکو بیماری پہر عافیت دیتا ہے اوسکو اللہ عز وجل

كان كفارة لما مضى من ذنوبه وموعظة له فيما يستقبل وان المنافق

ہوتی ہے بیماری کفارہ واسطے گذرے ہوئے گناہون اوسکے کے اور نصیحت ہوتی ہے واسطے اوسکے زمانہ آئندہ مین اور

اذا مرض ثم اعفي كان كالبعير عقله اهله ثم ارسلوه فلم يدر

جس وقت بیمار ہوتا ہے پہر عافیت دیا جاتا ہے مانند اونٹ کے کہ باندہا اوسکو مالک اوس کے نے پہر چہوڑ دیا اوسکو پس نہ جانا اونٹ نے

لم عقلوه ولم ارسلوه فقال رجل يا رسول الله وما الاسقام والله

کہ کس واسطے باندہا اوسکو اور کیون چہوڑا اوسکو پس کہا ایک شخص نے یا رسول اللہ بیماری کیا چیز ہے نہین

ما مرضت قط فقال قم عنا فلست منا رواه ابو داود وعن

بیمار ہوا مین کبہی پس فرمایا حضرت نے اوٹہ کہڑا ہو ہم مین سے پس نہین تو ہم مین سے نقل کی یہ ابوداؤد نے۔ اور روایت ہے

اللهم اغفر لكاتبه

اَبِی سَعِیْدٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلْتُمْ عَلَی الْمَرِیْضِ فَنَفِّسُوْا لَہٗ فِیْ

ابی سعید سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جس وقت کہ داخل ہو تم بیمار پر پس دور کرو غم اوسکا بیچ

اَجَلِہٖ فَاِنَّ ذٰلِکَ لَا یَرُدُّ شَیْئًا وَیُطَیِّبُ بِنَفْسِہٖ رَوَاہُ التِّرْمِذِیُّ وَابْنُ مَاجَۃَ

مدت زندگانی اوسکی کے اس لیے کہ یہ نہیں پھیرتا کسی چیز کو بہ قدر ہے اور خوش ہوجاتا ہے دل اوسکا نقل کیا یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے

وَقَالَ التِّرْمِذِیُّ ھٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ وَعَنْ سُلَیْمَانَ بْنِ صُرَدٍ قَالَ قَالَ

اور کہا ترمذی نے یہ حدیث غریب ہے۔ اور روایت ہے سلیمان بن صرد سے کہ کہا فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ قَتَلَہٗ بَطْنُہٗ لَمْ یُعَذَّبْ فِیْ قَبْرِہٖ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَالتِّرْمِذِیُّ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسکو کہ مارا پیٹ اوس کے نے نہیں عذاب کیا جاویگا بیچ قبر اپنی کی نقل کیا یہ احمد

وَقَالَ ھٰذَا حَدِیْثٌ غَرِیْبٌ اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ عَنْ اَنَسٍ قَالَ کَانَ

اور کہا ترمذی نے یہ حدیث غریب ہے۔ فصل تیسری روایت ہے انس سے کہ کہا تھا

غُلَامٌ یَھُوْدِیٌّ یَخْدِمُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَمَرِضَ فَاَتَاہُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَعُوْدُہٗ

ایک لڑکا یہودی خدمت کرتا تھا نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی پس بیمار ہوا وہ پس آئے اوسکے پاس حضرت نبی صلعم عیادہ کرتے

فَقَعَدَ عِنْدَ رَاْسِہٖ فَقَالَ لَہٗ اَسْلِمْ فَنَظَرَ اِلٰی اَبِیْہِ وَھُوَ عِنْدَہٗ فَقَالَ اَطِعْ

پس بیٹھے نزدیک سر اوسکے کے پھر کہا واسطے اوسکے مسلمان ہو تو پس دیکھا لڑکے نے طرف باپ اپنے کے اور وہ تھا نزدیک اوسکے

اَبَا الْقَاسِمِ فَاَسْلَمَ فَخَرَجَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَھُوَ یَقُوْلُ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَنْقَذَہٗ

ابو القاسم کی پس اسلام لایا پھر نکلے حضرت نبی صلی اللہ علیہ وسلم اور وہ کہتے تھے تعریف ہے واسطے اللہ کے ایسا اللہ کہ نجات دی اوسکو

مِنَ النَّارِ رَوَاہُ الْبُخَارِیُّ وَعَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

آگ سے نقل کی یہ بخاری نے۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے

مَنْ عَادَ مَرِیْضًا نَادٰی مُنَادٍ مِّنَ السَّمَآءِ طِبْتَ وَطَابَ مَمْشَاکَ وَتَبَوَّاْتَ

جو شخص کہ عیادت کرے بیمار کی پکارتا ہے پکارنے والا آسمان سے خوشی ہے تجھکو دنیا میں اور آخرت میں اور اچھا ہووے چلنا تیرا اور پکڑے تو

مِنَ الْجَنَّۃِ مَنْزِلًا رَوَاہُ ابْنُ مَاجَۃَ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اِنَّ عَلِیًّا خَرَجَ

بہشت سے ایک مرتبہ بڑا روایت کی یہ ابن ماجہ نے۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا تحقیق حضرت علی نکلے

مِنْ عِنْدِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِیْ وَجَعِہِ الَّذِیْ تُوُفِّیَ فِیْہِ فَقَالَ النَّاسُ

حضرت نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس سے بیچ اوس بیماری حضرت کی کہ وفات پائی اوسمیں پس کہا لوگوں نے

يَا أَبَا الْحَسَنِ كَيْفَ أَصْبَحَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ أَصْبَحَ بِحَمْدِ اللّٰهِ بَارِئًا

اے ابو الحسن کسطرح صبح کی پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا صبح کی شکر خدا کا اچھے ہونے والی بیماری سے

رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ عَطَاءِ بْنِ أَبِي رَبَاحٍ قَالَ قَالَ لِي ابْنُ عَبَّاسٍ أَلَا

نقل کی یہ بخاری نے ۔ اور روایت ہے عطاء بن ابی رباح سے کہ کہا کہا واسطے میرے ابن عباس نے آیا نہ

أُرِيكَ امْرَأَةً مِنْ أَهْلِ الْجَنَّةِ قُلْتُ بَلٰى قَالَ هٰذِهِ الْمَرْأَةُ السَّوْدَاءُ أَتَتِ

دکھلاؤں میں تجکو ایک عورت اہل بہشت میں سے کہا میں نے ہاں کہا یہ عورت کالی آئی یہ

النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَتْ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي أُصْرَعُ وَإِنِّي أَتَكَشَّفُ فَادْعُ

نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پس کہا اے رسول خدا کے تحقیق میں مرگی کی بیماری میں مبتلا ہوتی ہوں اور میرا ستر

اللّٰهَ لِي فَقَالَ إِنْ شِئْتِ صَبَرْتِ وَلَكِ الْجَنَّةُ وَإِنْ شِئْتِ دَعَوْتُ

اللہ سے میرے لیے پس فرمایا اگر چاہے تو صبر کر اور تیرے لیے ہو بہشت اور اگر چاہے تو دعا کروں میں

اللّٰهَ أَنْ يُعَافِيَكِ فَقَالَتْ أَصْبِرُ فَقَالَتْ إِنِّي أَتَكَشَّفُ فَادْعُ اللّٰهَ أَنْ

اللہ سے یہ کہ شفا دے تجکو پس کہا عورت نے صبر کروں گی پھر کہا عورت نے کہ تحقیق میں ڈرتی ہوں ستر کھل جانے سے پس دعا کیجیے

لَا أَتَكَشَّفَ فَدَعَا لَهَا مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ يَحْيَى بْنِ سَعِيدٍ قَالَ إِنَّ رَجُلًا

نہ کھلوں میں پس دعا کی حضرت نے واسطے اوسکے متفق علیہ ۔ اور روایت ہے یحیی بن سعید سے کہ کہا یہ ایک شخص

جَاءَهُ الْمَوْتُ فِي زَمَنِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ رَجُلٌ هَنِيئًا لَهُ مَاتَ

آئی اوسکو موت بیچ زمانے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس کہا ایک اور شخص نے مبارک ہو واسطے اوسکے

وَلَمْ يُبْتَلَ بِمَرَضٍ فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَيْحَكَ مَا يُدْرِيكَ لَوْ

اور نہیں گرفتار ہوا ساتھ کسی مرض کے پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے وائے تجکو کس چیز نے معلوم کروایا تجکو اگر

أَنَّ اللّٰهَ ابْتَلَاهُ بِمَرَضٍ فَكَفَّرَ عَنْهُ مِنْ سَيِّئَاتِهِ رَوَاهُ مَالِكٌ مُرْسَلًا

تحقیق اللہ تعالی مارتا اوسکو ساتھ بیماری کے پس دور کرتا برائیاں اوسکی نقل کی یہ مالک نے بطریق ارسال کے

وَعَنْ شَدَّادِ بْنِ أَوْسٍ وَالصُّنَابِحِيِّ أَنَّهُمَا دَخَلَا عَلٰى رَجُلٍ مَرِيضٍ يَعُودَانِهِ

اور روایت ہے شداد بن اوس اور صنابحی سے یہ کہ داخل ہوئے دونو ایک شخص بیمار پر عیادة کرتے تھے اوسکی

فَقَالَا لَهُ كَيْفَ أَصْبَحْتَ قَالَ أَصْبَحْتُ بِنِعْمَةٍ قَالَ شَدَّادٌ أَبْشِرْ بِكَفَّارَاتِ

پس کہا دونو نے اوسکو کسطرح صبح کی تو نے کہا صبح کی میں نے ساتھ نعمت کے کہا شداد نے خوشوقت ہو ساتھ جھڑنے

السَّیِّئَاتِ وَحَطِّ الْخَطَایَا فَاِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اِنَّ اللّٰہَ

گناہون کے اور دور ہونے خطاؤن کے اسلیے کہ تحقیق مینے سنا ہی رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے کہ تحقیق اللہ

عَزَّ وَجَلَّ یَقُوْلُ اِذَا اَنَا ابْتَلَیْتُ عَبْدًا مِّنْ عِبَادِیْ مُؤْمِنًا فَحَمِدَنِیْ عَلٰی مَا

عزوجل فرماتا ہے جسوقت کہ مین مبتلا کرتا ہون بندہ مومن کو اپنے بندون مین سے پس تعریف کرتا ہے میری اوپر

ابْتَلَیْتُہٗ فَاِنَّہٗ یَقُوْمُ مِنْ مَّضْجَعِہٖ ذٰلِکَ کَیَوْمٍ وَّلَدَتْہُ اُمُّہٗ مِنَ الْخَطَایَا وَ

مبتلا کرنے میرے اوسکو پس تحقیق وہ کھڑا ہوتا ہے اوس خوابگاہ اپنی سے جہان بیمار پڑا تھا پاک ہوکر گناہونسے مانند اوس دن کے

یَقُوْلُ الرَّبُّ تَبَارَکَ وَتَعَالٰی اَنَا قَیَّدْتُ عَبْدِیْ وَابْتَلَیْتُہٗ فَاَجْرُوْا لَہٗ مَا

فرماتا ہے پروردگار برکت والا اور بلند مینے قید کیا بندے اپنے کو اور آزمایا اوسکو پس جاری رکھو واسطے اوسکے وہ عمل

کُنْتُمْ تُجْرُوْنَ لَہٗ وَھُوَ صَحِیْحٌ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَعَنْ عَائِشَۃَ قَالَتْ قَالَ رَسُوْلُ

تھے تم جاری کرتے واسطے اوسکے اوسحالمین کہ وہ تندرست تھا نقل کی یہ احمد نے۔ اور روایت ہے عائشہ سے کہا فرمایا رسول

اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا کَثُرَتْ ذُنُوْبُ الْعَبْدِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ مَا یُکَفِّرُھَا مِنَ الْعَمَلِ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جسوقت بہت ہوتے ہین گناہ بندیکے اور نہین ہوتی واسطے اوسکے کوئی چیز اعمال نیک سے کہ جھاڑے اونکو

ابْتَلَاہُ اللّٰہُ بِالْحُزْنِ لِیُکَفِّرَھَا عَنْہُ رَوَاہُ اَحْمَدُ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ قَالَ

مبتلا کرتا ہے اللہ اوسکو ساتھ غم کے تاکہ جھاڑے گناہونکو اوس بندے سے نقل کی یہ احمد نے۔ اور روایت ہے جابر سے کہا فرمایا

رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ مَنْ عَادَ مَرِیْضًا لَمْ یَزَلْ یَخُوْضُ الرَّحْمَۃَ حَتّٰی یَجْلِسَ فَاِذَا

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ عیادت کرتا ہے بیمار کی ہمیشہ پیٹھا رہتا ہے دریای رحمت مین یہان تک کہ بیٹھے

جَلَسَ اغْتَمَسَ فِیْھَا رَوَاہُ مَالِکٌ وَّاَحْمَدُ وَعَنْ ثَوْبَانَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ

بیٹھتا ہے ڈوب جاتا ہے دریای رحمت مین نقل کی یہ مالک اور احمد نے۔ اور روایت ہے ثوبان سے یہ کہ رسول خدا

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اِذَا اَصَابَ اَحَدَکُمُ الْحُمّٰی فَاِنَّ الْحُمّٰی قِطْعَۃٌ مِّنَ النَّارِ فَلْیُطْفِئْھَا

صلعم نے فرمایا جسوقت کہ پہنچے ایک تمہاری کو تپ پس تحقیق تپ جو ہے ٹکڑا ہے آگ کا پس چاہیے کہ بجھاوے اوسکو

عَنْہُ بِالْمَاءِ فَلْیَسْتَنْقِعْ فِیْ نَھْرٍ جَارٍ وَلْیَسْتَقْبِلْ جِرْیَتَہٗ فَیَقُوْلُ بِسْمِ اللّٰہِ

اپنے سے ساتھ پانی کے پس چاہیے کہ داخل ہو نہر جاری مین اور کھڑا ہو سامنے بہاؤ پانی کے پس کہے شفا طلب کرتا ہون

اَللّٰھُمَّ اشْفِ عَبْدَکَ وَصَدِّقْ رَسُوْلَکَ بَعْدَ صَلٰوۃِ الصُّبْحِ قَبْلَ طُلُوْعِ

یا الٰہی شفا دے بندے اپنے کو اور سچا کر رسول اپنے کو کرے یہ فعل بعد نماز صبح کے پہلے نکلنے

الشمس وليغتمس فيه ثلث غمسات ثلثة ايام فان لم يبرأ في ثلث فخمس

آفتاب کے اور بار یہ اوس مین تین غوطے تین دن پس اگر نہ اچھا ہوا تین دن مین پس پانچ دن

فان لم يبرأ في خمس فسبع فان لم يبرأ في سبع فتسع فانها لا تكاد تجاوز

پس اگر نہ اچھا ہوا پانچ دن مین پس سات دن پس اگر نہ اچھا ہوا سات دن مین پس نو دن پس نہ تجاوز کریگی تپ

تسعا باذن الله عز وجل رواه الترمذي وقال هذا حديث غريب

نو دن سے ساتھ حکم اللہ عزوجل کے نقل کی یہ ترمذی نے اور کہا یہ حدیث غریب ہے

وعن ابي هريرة قال ذكرت الحمى عند رسول الله صلى الله عليه وسلم فسبها رجل

اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہا ذکر کی گئی تپ نزدیک رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس برا کہا اوسکو ایک شخص نے

فقال النبي صلى الله عليه وسلم لا تسبها فانها تنفي الذنوب كما تنفي النار خبث الحديد

پس فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مت برا کہہ اسکو اس لیے کہ یہ تپ دور کرتی ہے گناہوں کو جیسے کہ دور کرتی ہے آگ میل لوہے کو

رواه ابن ماجة وعنه قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم عاد مريضا فقال

نقل کی یہ ابن ماجہ نے ۔ اور روایت ہے اونہیں سے کہا تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے عیادت کی ایک بیمار کی پس فرمایا

ابشر فان الله تعالى يقول هي ناري اسلطها على عبدي المؤمن في

خوش وقت ہو اسلیے کہ اللہ تعالی فرماتا ہے تپ آگ ہے میری غالب کرتا ہوں اوسکو اپنے بندے مومن پر

الدنيا لتكون حظه من النار يوم القيمة رواه احمد وابن ماجة والبيهقي

دنیا مین تاکہ ہو بدلا اوسکا آگ دوزخ سے دن قیامت کے نقل کی یہ احمد اور ابن ماجہ نے اور بیہقی نے

في شعب الايمان وعن انس ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان الرب

شعب الایمان مین ۔ اور روایت ہے انس سے یہ کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تحقیق رب

سبحانه وتعالى يقول وعزتي وجلالي لا اخرج احدا من الدنيا اريد

پاک و برتر ہے فرماتا ہے قسم ہے عزت اپنی کی اور بزرگی اپنی کی نہیں نکالتا مین کسیکو دنیا مین سے کہ ارادہ کرتا ہوں

اغفر له حتى استوفي كل خطيئة في عنقه بسقم في بدنه واقتار في رزقه

کہ بخشوں اوسکو یہانتک کہ پورا لیتا ہون بدلہ ہر گناہ کا کہ اوسکی گردن پر ہے بسبب بیماری کے بیچ بدن اوسکے اور تنگی کے بیچ

رواه رزين وعن شقيق قال مرض عبد الله فعدناه فجعل يبكي

روایت کی یہ رزین نے ۔ اور روایت ہے شقیق سے کہا بیمار ہوئے عبداللہ بن مسعود پس عیادت کی ہم نے اونکی پس شروع کیا رونا

فَعُوتِبَ فَقَالَ اِنِّیْ لَآ اَبْکِیْ لِاَجْلِ الْمَرَضِ لِاَنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

پس عتیبہ کیا لوگون نے اونپر پس کہا تحقیق مین نہین روتا واسطے بیماری کی اس لیے کہ مینے سنا ہے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے

یَقُوْلُ الْمَرَضُ کَفَّارَۃٌ وَاِنَّمَا اَبْکِیْ اَنَّہٗ اَصَابَنِیْ عَلٰی حَالِ فَتْرَۃٍ وَلَمْ یُصِبْنِیْ فِیْ

کہ فرماتے تھے بیماری سبب ہے جھڑنے گناہ کا اور سوا اسکے نہین کہ روتا ہون مین اسلیے کہ پہنچی مجھکو بیماری بیچ حالت سستی کی اور نہین

حَالِ اجْتِہَادٍ لِاَنَّہٗ یُکْتَبُ لِلْعَبْدِ مِنَ الْاَجْرِ اِذَا مَرِضَ مَا کَانَ یُکْتَبُ لَہٗ قَبْلَ

حالت قوۃ مین اسواسطے کہ لکھا جاتا ہے واسطے بندے کی ثواب جسوقت کہ بیمار ہوتا ہے جیسا کہ لکھا جاتا ہے اوسکی لیے پہلی

اَنْ یَّمْرَضَ فَمَنَعَہٗ مِنْہُ الْمَرَضُ رَوَاہُ رَزِیْنٌ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ کَانَ النَّبِیُّ

بیمار ہونے کے پس باز رکھا اوس بندیکو اوس عمل سے بیماری نے روایت کی یہ رزین نے ۔ اور روایت ہے انس سے کہ کہا تھے نبی

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَا یَعُوْدُ مَرِیْضًا اِلَّا بَعْدَ ثَلٰثٍ رَوَاہُ ابْنُ مَاجَۃَ وَالْبَیْہَقِیُّ فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ

صلعم نہین عیادۃ کرتے تھے کسی مریض کی مگر بعد تین دن کے نقل کی یہ ابن ماجہ نے اور بیہقی نے شعب الایمان مین ۔

وَعَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِذَا دَخَلْتَ عَلٰی مَرِیْضٍ

اور روایت ہے عمر بن الخطاب سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے جب داخل ہو تو بیمار پاس

فَمُرْہُ یَدْعُوْ لَکَ فَاِنَّ دُعَاءَہٗ کَدُعَاءِ الْمَلٰئِکَۃِ رَوَاہُ ابْنُ مَاجَۃَ وَعَنْ

پس کہہ اوسکو دعا کرے تیرے لیے اسواسطے کہ دعا اوسکی مانند دعا فرشتون کی ہے نقل کی یہ ابن ماجہ نے ۔ اور روایت ہے

ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ مِنَ السُّنَّۃِ تَخْفِیْفُ الْجُلُوْسِ وَقِلَّۃُ الصَّخَبِ فِی الْعِیَادَۃِ عِنْدَ

ابن عباس سے کہ کہا سنت سے ہے کم بیٹھنا اور کم غل کرنے عیادت مین نزدیک

الْمَرِیْضِ قَالَ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَمَّا کَثُرَ لَغَطُہُمْ وَاخْتِلَافُہُمْ قُوْمُوْا

بیمار کے کہا ابن عباس نے فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جب بہت ہوئی غل اور اختلاف صحابہ مین اوٹھہ کھڑے ہو

عَنِّیْ رَوَاہُ رَزِیْنٌ وَعَنْ اَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ الْعِیَادَۃُ

میرے پاس سے نقل کی یہ رزین نے ۔ اور روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلعم نے بہتر عیادت کا مقدار اوس

فُوَاقَ نَاقَۃٍ وَفِیْ رِوَایَۃِ سَعِیْدِ بْنِ الْمُسَیَّبِ مُرْسَلًا اَفْضَلُ الْعِیَادَۃِ

دودہ دوہنے اوٹنی کے اور یہہ روایت سعید بن مسیب کے بطریق ارسال کے بہترین عیادت کی وہ عیادۃ ہے کہ

سُرْعَۃُ الْقِیَامِ رَوَاہُ الْبَیْہَقِیُّ فِیْ شُعَبِ الْاِیْمَانِ وَعَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّ

جلدی اوٹھہ کھڑا ہوے نقل کی یہ بیہقی نے شعب الایمان مین ۔ اور روایت ہے ابن عباس سے یہ کہ

کے دعا اسکی مانند دعا فرشتون کے ہے یعنی جلد قبول ہوتی ہے کیونکہ بیماری کی وجہ سے حق تعالیٰ اسکے گناہ معاف کردیتا ہے تو وہ گناہون سے پاک و صاف ہو جاتا ہے

کسی کی روح کو جنت میں اور رات کو قبر میں اور یہی وجہ ہے کہ حدیثوں میں مختلف مقامات ارواح کے مذکور ہیں اسپر بھی پورا حال جب معلوم ہوگا جب آدمی مرجاویگا

النبی صلی اللہ علیہ وسلم عاد رجلا فقال لہ ما تشتہی قال اشتہی خبز بر قال النبی

نبی صلعم نے عیادہ کی ایک شخص کی پس فرمایا واسطے اوسکے کس چیز کو کہا تیرا دل چاہتا ہے کہا اوسنے دل چاہتا ہے میرا گیہوں کی روٹی کو فرمایا نبی

صلی اللہ علیہ وسلم من کان عندہ خبز بر فلیبعث الی اخیہ ثم قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم

صلی اللہ علیہ وسلم نے جسکے پاس ہو روٹی گیہوں کی پس چاہیے کہ بھیجدے طرف بھائی اپنی کے پھر فرمایا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے

اذا اشتہی مریض احدکم شیئا فلیطعمہ رواہ ابن ماجۃ وعن عبد اللہ

جسوقت کہ خواہش کرے بیمار ایک تم میں سے کسی چیز کی پس چاہیے کہ کھلاوے اوسکو نقل کی یہ ابن ماجہ نے ۔ اور روایت ہے عبد اللہ

ابن عمرو قال توفی رجل بالمدینۃ ممن ولد بہا فصلی علیہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم

بن عمرو سے کہ کہا وفات ہوئی ایک شخص کی مدینہ میں اون شخصوں میں سے کہ پیدا کیا گیا تھا مدینہ میں پس نماز جنازہ پڑھی اوسپر نبی

فقال یا لیتہ مات بغیر مولدہ قالوا ولم ذلک یا رسول اللہ قال ان

پس فرمایا کاش کہ وہ مرا ہوتا بغیر جگہ پیدایش اپنی کے عرض کیا صحابہ نے اور کس واسطے یہ ای رسول خدا کے فرمایا تحقیق

الرجل اذا مات بغیر مولدہ قیس لہ من مولدہ الی منقطع اثرہ فی

آدمی جسوقت مرتا ہے غیر وطن اپنے میں ناپا جاتا ہے واسطے اوسکے وطن اوسکے سے تا منقطع ہونے نقش قدم اوسکے

الجنۃ رواہ النسائی وابن ماجۃ وعن ابن عباس قال قال رسول اللہ

جنت میں روایت کی یہ نسائی اور ابن ماجہ نے ۔ اور روایت ہے ابن عباس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا

صلی اللہ علیہ وسلم موت غربۃ شہادۃ رواہ ابن ماجۃ وعن ابی ہریرۃ قال

صلی اللہ علیہ وسلم نے مرنا مسافرت میں شہادت ہے نقل کی یہ ابن ماجہ نے ۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا

قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من مات مریضا مات شہیدا ووقی فتنۃ

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شخص کہ مرے بیمار ہوکر مرتا ہے شہید اور بچایا جاتا ہے فتنہ

القبر وغدی وریح علیہ برزقہ من الجنۃ رواہ ابن ماجۃ والبیہقی

قبر کے سے اور دیا جاتا ہے وقت صبح کے اور وقت شام کے روزی اپنی بہشت سے روایت کی یہ ابن ماجہ نے اور بیہقی نے

فی شعب الایمان وعن العرباض بن ساریۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

شعب الایمان میں ۔ اور روایت ہے عرباض بن ساریہ سے یہ کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم

قال یختصم الشہداء والمتوفون علی فرشہم الی ربنا عز وجل فی

فرمایا جھگڑیں گے شہدا اور وہ لوگ کہ مریں اپنی بچھونوں پر طرف اپنی پروردگار عزوجل کے بیچ

الذين يتوفون من الطاعون فيقول الشهداء اخواننا قتلوا كما

حق اون لوگون کے کہ مرتے ہین طاعون سے پس کہین گے شہید یہ بہائی ہمارے ہین قتل کیے گئے جیسے

قتلنا ويقول المتوفون اخواننا ماتوا على فرشهم كما متنا فيقول ربنا

قتل کیے گیے ہم اور کہین گے وہ کہ وفات دیے گئے بہائی ہمارے ہین مرے اپنے بچھونون پر جیسے مرے ہم پس فرماویگا پروردگار ہمارا

انظروا الى جراحهم فان اشبهت جراحهم جراح المقتولين فانهم

دیکہو طرف زخمون اونکے کے پس اگر مشابہ ہون زخم اونکے زخم مارے گیون کے پس تحقیق وہ

منهم ومعهم فاذا جراحهم قد اشبهت جراحهم رواه احمد والنسائي

اونمین سے ہین اور ساتہ اونکے ہین پس جب دیکہینگے تو ناگہان زخم اونکے مشابہ ہونگے زخمون اونکے روایت کی یہ احمد اور نسائی نے۔

وعن جابر ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال الفار من الطاعون كالفار

اور روایت ہے جابر سے یہ کہ تحقیق رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بہاگنے والا بیماری طاعون سے مانند بہاگنے والے کے ہے

من الزحف والصابر فيه له اجر شهيد رواه احمد باب تمني

لڑائی کفار کی سے اور صبر کرنیوالا اوسمین واسطے اوسکے ہے ثواب شہید کا نقل کی یہ احمد نے۔ باب ہے بیچ حکم آرزو کرنے

الموت وذكره الفصل الاول عن ابي هريرة قال

موت کی اور فضیلت یاد کرنے اوسکے۔ فصل پہلی روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا

قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يتمنى احدكم الموت اما محسنا فلعله

فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ آرزو کرے ایک تمہارا مرنے کی اگر نیک کار ہے تو پس شاید کہ

ان يزداد خيرا واما مسيئا فلعله ان يستعتب رواه البخاري وعنه

زیادہ کرے نیکی اور اگر ہے بدکار تو پس شاید کہ وہ رضامندی چاہے اللہ تعالی سے روایت کی یہ بخاری نے۔ اور روایت ہے اونہین سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يتمنى احدكم الموت ولا يدع به من

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے نہ آرزو کرے ایک تمہارا مرنے کی اور نہ دعا کرے ساتہ موت کے

قبل ان ياتيه انه اذا مات انقطع امله وانه لا يزيد المؤمن عمره

پہلے اس سے کہ آوے اوسکو تحقیق جسوقت مرتا ہے منقطع ہوتی ہے امید اوسکی اور تحقیق نہین زیادہ کرتی مومن کو درازی عمر اوسکی

الا خيرا رواه مسلم وعن انس قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم

مگر بہلائی نقل کی یہ مسلم نے۔ اور روایت ہے انس سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے

لایتمنین احدکم الموت من ضر اصابہ فان کان لابد فاعلا فلیقل

نہ آرزو کرے ایک تمہارا مرنے کی بسبب ضرر کے کہ پہونچے اوسکو پس اگر ہے ضرور آرزو کرنیوالا موت کی پس چاہیے کہ کہے

اللہم احینی ماکانت الحیوۃ خیرا لی وتوفنی اذا کانت الوفاۃ خیرا

یا الٰہی زندہ رکھہ مجکو جب تک کہ ہو زندگی بہتر میرے لیے اور مار مجکو جسوقت کہ ہو مرنا بہتر

لی متفق علیہ وعن عبادۃ بن الصامت قال قال رسول اللہ صلی

میرے لیے متفق علیہ۔ اور روایت ہے عبادہ بن صامت سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

علیہ وسلم من احب لقاء اللہ احب اللہ لقاءہ ومن کرہ لقاء اللہ کرہ

علیہ وسلم نے جو شخص کہ دوست رکھے اللہ کی ملاقات کو دوست رکھتا ہے اللہ اوسکی ملاقات کو اور جو ناخوش رکھتا ہے اللہ کی ملاقات کو ناخوش

اللہ لقاءہ فقالت عائشۃ او بعض ازواجہ انا لنکرہ الموت قال

اللہ ملاقات اوسکی کو پس کہا حضرت عائشہ نے یا کسی اور نے حضرت کی بیبیوں میں سے کہ تحقیق ہم ناخوش رکھتے ہیں موت کو فرمایا

لیس ذلک ولکن المؤمن اذا حضرہ الموت بشر برضوان اللہ وکرامتہ

نہیں ہے یہ ولیکن مومن جسوقت آتی ہے اوسکو موت خوشخبری دیا جاتا ہے ساتھ راضی ہونے خدا کے اور اوس کے

فلیس شیء احب الیہ مما امامہ فاحب لقاء اللہ واحب اللہ لقاءہ

پس نہیں کوئی چیز بہت پیاری طرف اوسکی اوس چیز سے کہ آگے اوسکے ہے پس دوست رکھتا ہے مومن ملاقات اللہ کی اور دوست

وان الکافر اذا حضر بشر بعذاب اللہ وعقوبتہ فلیس شیء اکرہ

اور تحقیق کافر جسوقت کہ حاضر ہوتی ہے اوسکو موت خبر دیا جاتا ہے ساتھ عذاب خدا کے اور سزا اوسکی کے پس نہیں کوئی چیز ناخوش تر

الیہ مما امامہ فکرہ لقاء اللہ وکرہ اللہ لقاءہ متفق علیہ وفی روایۃ

طرف اوسکی اوس چیز سے کہ آگے اوسکے ہے پس ناخوش رکھتا ہے کافر اللہ کی ملاقات کو اور ناخوش رکھتا ہے اللہ اوسکی ملاقات کو متفق علیہ

عائشۃ والموت قبل لقاء اللہ وعن ابی قتادۃ انہ کان یحدث ان

عائشہ کے اور موت پہلی ملاقات اللہ کی ہے اور روایت ہے ابی قتادہ سے کہ وہ حدیث کرتے تھے کہ تحقیق

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مر علیہ بجنازۃ فقال مستریح او مستراح منہ

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لائے جنازہ پس فرمایا یہ راحت پانے والا ہے یا اس سے اوروں کو راحت ہوئی

فقالوا یا رسول اللہ ما المستریح والمستراح منہ فقال العبد المؤمن

پس عرض کیا صحابہ نے یا رسول اللہ کون ہے راحت پانیوالا اور کون ہے جس سے اوروں کو راحت ہوتی ہے پس فرمایا بندہ مومن

يَسْتَرِيْحُ مِنْ نَصَبِ الدُّنْيَا وَاَذَاهَا اِلٰى رَحْمَةِ اللّٰهِ وَالْعَبْدُ الْفَاجِرُ يَسْتَرِيْحُ

راحت پاتا ہے بسبب مرنے کے رنج دنیا کے سے اور ایذا اوسکی سے اور جاتا ہے طرف رحمت خدا کے اور بندہ فاجر راحت پاتے ہیں

مِنْهُ الْعِبَادُ وَالْبِلَادُ وَالشَّجَرُ وَالدَّوَابُّ مُتَّفَقٌ عَلَيْهِ وَعَنْ عَبْدِ اللّٰهِ

شر اوسکی سے بندے اور شہر اور درخت اور جانور متفق علیہ ۔ اور روایت ہے عبد اللہ

ابْنِ عُمَرَ قَالَ اَخَذَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَنْكِبِيْ فَقَالَ كُنْ فِي الدُّنْيَا كَاَنَّكَ

بن عمر سے کہ کہا پکڑا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مونڈھا میرا پھر فرمایا ہو تو دنیا میں گویا کہ تو

غَرِيْبٌ اَوْ عَابِرُ سَبِيْلٍ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ يَقُوْلُ اِذَا اَمْسَيْتَ فَلَا تَنْتَظِرِ الصَّبَاحَ

مسافر ہے بلکہ گذرنے والا راہ کا اور تھے ابن عمر کہتے جسوقت کہ شام کرے تو پس نہ انتظار کر صبح کا

وَاِذَا اَصْبَحْتَ فَلَا تَنْتَظِرِ الْمَسَاءَ وَخُذْ مِنْ صِحَّتِكَ لِمَرَضِكَ وَمِنْ حَيَاتِكَ

اور جسوقت کہ صبح کرے تو پس نہ انتظار کر شام کا اور غنیمت جان تندرستی اپنی کو واسطے بیماری اپنی کے اور زندگی اپنی کو

لِمَوْتِكَ رَوَاهُ الْبُخَارِيُّ وَعَنْ جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

واسطے موت اپنی کے روایت کی یہ بخاری نے ۔ اور روایت ہے جابر سے کہ کہا سنا میں نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے

قَبْلَ مَوْتِهِ بِثَلَاثَةِ اَيَّامٍ يَقُوْلُ لَا يَمُوْتَنَّ اَحَدُكُمْ اِلَّا وَهُوَ يُحْسِنُ الظَّنَّ

تین دن پہلے وفات اونکی سے کہ فرماتے تھے نہ مرے کوئی تمہارا مگر کہ وہ نیک رکھتا ہو گمان

بِاللّٰهِ رَوَاهُ مُسْلِمٌ اَلْفَصْلُ الثَّانِيْ عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ

ساتھ اللہ کے نقل کی یہ مسلم نے ۔ فصل دوسری روایت ہے معاذ بن جبل سے کہ کہا فرمایا رسول

اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنْ شِئْتُمْ اَنْبَأْتُكُمْ مَا اَوَّلُ مَا يَقُوْلُ اللّٰهُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ يَوْمَ

خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے اگر چاہو تم خبر دوں میں تمکو اوس چیز کی کہ اول فرماویگا اللہ واسطے مومنوں کے دن

الْقِيٰمَةِ وَمَا اَوَّلُ مَا يَقُوْلُوْنَ لَهٗ قُلْنَا نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ يَقُوْلُ

قیامت کے اور اوس چیز کی کہ پہلے کہیں گے مومن واسطے اللہ کے عرض کیا ہمنے کہ ہاں ای رسول خدا کے فرمایا تحقیق اللہ فرماویگا

لِلْمُؤْمِنِيْنَ هَلْ اَحْبَبْتُمْ لِقَائِيْ فَيَقُوْلُوْنَ نَعَمْ يَا رَبَّنَا فَيَقُوْلُ لِمَ فَيَقُوْلُوْنَ

مومنوں کو کیا دوست رکھتے تھے تم ملاقات میری کو کہینگے ہاں اے رب ہمارے پس فرماویگا اللہ کیوں پس کہینگے

رَجَوْنَا عَفْوَكَ وَمَغْفِرَتَكَ فَيَقُوْلُ قَدْ وَجَبَتْ لَكُمْ مَغْفِرَتِيْ رَوَاهُ فِيْ

امید رکھتے تھے ہم درگذر کرنے تیری کے اور بخشش تیری کی فرماویگا اللہ تعالی ثابت ہوئی واسطے تمہارے بخشش میری نقل کی یہ

شرح السنة وابو نعيم في الحلية وعن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى

شرح السنہ میں اور ابو نعیم نے حلیہ میں۔ اور روایت ہے ابی ہریرہ سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

الله عليه وسلم اكثروا ذكر هاذم اللذات الموت رواه الترمذي والنسائي وابن ماجة و

علیہ وسلم نے بہت کرو یاد کھو دینے والی لذتوں کی کو موت ہے نقل کی یہ ترمذی اور نسائی اور ابن ماجہ نے۔ اور

عن ابن مسعود قال ان نبي الله صلى الله عليه وسلم قال ذات يوم لاصحابه استحيوا

روایت ہے ابن مسعود سے کہا یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک روز اپنے صحابہ کو کہ حیا کرو

من الله حق الحياء قالوا انا نستحيي من الله يا نبي الله والحمد لله قال ليس

اللہ سے حق حیا کا کہا صحابہ نے تحقیق ہم حیا کرتے ہیں اللہ سے اے نبی خدا کے اور تعریف ہے واسطے اللہ کے فرمایا حضرت نے

ذلك ولكن من استحيى من الله حق الحياء فليحفظ الراس وما وعى وليحفظ

یہ ولیکن جو کوئی حیا کرے اللہ تعالی سے حق حیا کا پس چاہیے کہ محافظت کرے سر کی اور اس چیز کی کہ سر میں ہے اور چاہیے

البطن وما حوى وليذكر الموت والبلى ومن اراد الآخرة ترك زينة الدنيا

پیٹ کی اور اس چیز کی کہ جمع کیا ہے پیٹ نے اور چاہیے کہ یاد کرے موت کو اور ہڈیوں کے بوسیدہ ہونے کو اور جو شخص کہ ارادہ کرتا ہے آخرت کا چھوڑ دیتا ہے

فمن فعل ذلك فقد استحيى من الله حق الحياء رواه احمد والترمذي

پس جس نے کیا یہ پس تحقیق حیا کی اللہ سے حق حیا کا نقل کی یہ احمد اور ترمذی نے

وقال هذا حديث غريب وعن عبد الله بن عمرو قال قال رسول الله

اور کہا یہ حدیث غریب ہے۔ اور روایت ہے عبد اللہ بن عمرو سے کہ کہا فرمایا رسول خدا

صلى الله عليه وسلم تحفة المؤمن الموت رواه البيهقي في شعب الايمان وعن بريدة

صلی اللہ علیہ وسلم نے تحفہ مومن کا موت ہے نقل کی یہ بیہقی نے شعب الایمان میں۔ اور روایت ہے بریدہ سے

قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم المؤمن يموت بعرق الجبين رواه الترمذي

کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے مومن مرتا ہے ساتھ پسینے پیشانی کے نقل کی یہ ترمذی

والنسائي وابن ماجة وعن عبيد الله بن خالد قال قال رسول الله

اور نسائی اور ابن ماجہ نے۔ اور روایت ہے عبید اللہ بن خالد سے کہا فرمایا رسول خدا

صلى الله عليه وسلم موت الفجاءة اخذة الاسف رواه ابو داود وزاد البيهقي في

صلی اللہ علیہ وسلم نے مرنا ناگہان پکڑنا غضب کا ہے نقل کی یہ ابو داود نے اور زیادہ کیا بیہقی نے

شعب الایمان ورزین فی کتابه اخذة اسف للکافر ورحمة للمؤمن و

شعب الایمان مین اور رزین نے کتاب اپنی مین کہ پکڑنا غضب کی واسطے کافر کے اور رحمت ہی مومن کے لیے۔ اور

عن انس قال دخل النبی صلی الله علیه وسلم علی شاب وهو فی الموت فقال کیف

روایت ہی انس سی کہ کہا داخل ہوئے نبی صلی اللہ علیہ وسلم ایک جوان پر اور وہ تہا حالت جانکنی مین پس فرمایا حضرت نے کیا

تجدك قال ارجو الله یا رسول الله وانی اخاف ذنوبی فقال رسول الله

پاتا ہے تو اپنی کو کہا امید رکہتا ہون اللہ تعالی سے ای رسول خدا اور باوجود اسکے تحقیق مین ڈرتا ہون اپنی گناہون سے پس فرمایا رسول خدا

صلی الله علیه وسلم لا یجتمعان فی قلب عبد فی مثل هذا الموطن الا اعطاه الله ما

صلے اللہ علیہ وسلم نے نہین جمع ہوتی خوف و امید بندے کے دلمین بیچ مانند اسوقت کی مگر دیتا ہے اوسکو اللہ تعالے وہ چیز کہ

یرجوا وامنه مما یخاف رواه الترمذی وابن ماجه وقال الترمذی هذا

امید رکہتا ہے اور امن مین رکہتا ہے اوسکو اوس چیز سے کہ ڈرتا ہے نقل کی یہ ترمذی اور ابن ماجہ نے اور کہا ترمذی نے یہہ

حدیث غریب الفصل الثالث عن جابر قال قال رسول الله صلی

حدیث غریب ہے۔ فصل تیسری روایت ہی جابر سے کہ کہا فرمایا رسول خدا صلی اللہ

علیه وسلم لا تمنوا الموت فان هول المطلع شدید وان من السعادة ان

علیہ وسلم نے نہ آرزو کرو مرنے کی اسلیے کہ ہول جان کنی کا سخت ہے اور تحقیق نیک بختی سے ہے یہ کہ

یطول عمر العبد ویرزقه الله عز وجل الانابة رواه احمد وعن

دراز ہو عمر بندے کی اور نصیب کرے اوسکو اللہ عز وجل رجوع کرنا طرف طاعت اپنی کی نقل کی یہ احمد نے۔ اور روایت ہے

ابی امامة قال جلسنا الی رسول الله صلی الله علیه وسلم فذکرنا ورققنا فبکی سعد

ابی امامہ سے کہ کہا بیٹھے ہم متوجہ ہوکر طرف رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے پس نصیحت کی ہمکو حضرت نے اور نرم کیے دل

ابن ابی وقاص فاکثر البکاء فقال یا لیتنی مت فقال رسول الله صلی الله علیه وسلم یا

ابن ابی وقاص اور بہت روئے پہر کہا ای کاشکے مین مرجاتا پس فرمایا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ای

سعد اعندی تتمنی الموت فردد ذلك ثلث مرات ثم قال یا سعد

سعد کیا نزدیک میری آرزو کرتا ہے مرنے کی پس مکرر فرمایا اسکو تین بار پہر فرمایا اے سعد

ان کنت خلقت للجنة فما طال عمرك وحسن من عملك فهو خیر لك رواه

اگر ہے تو پیدا کیا گیا بہشت کے لیے پس جسقدر کہ دراز ہوگی عمر تیری اور اچہا ہوگا عمل تیرا پس وہ بہتر ہی تیرے لیے نقل کی

